**نوا** تخلص ظہور اللہ خان نام وطن خاص بدایون لقطہ فقد خان نقا سے فیض سخن پایا صاحب عالم مرزا جہاندار صاحب کی سرکار سے خوش فکر خان خطاب ہاتھ آیا لکھنؤ مین قلندر بخش جرأت سے مجار بات سخن کا اتفاق ہوا پروا سطے حصول محاورۂ زبان دری شہر ایران کا اشتیاق ہوا پھر لکھنؤ آئے یار ذن سے کچھری اوڑاے عرصہ قریب گذرا کہ بلبل روح قفس تن سے پرواز کرکے زمزمہ سنجون سے ہم نوا ہوا طائر جان گلشن جسم سے ہوا ہوکر ہمسفیر ونکی ساتھ گویا ہوا طوطی کلک کی نوا ہی اسی ہزار داستان کہنا بجا ہے ؛

تیر پہ تیر ناز کا دل پہ میرے گذار تھا ۔ رخنہ و زخم ہر خدنگ دیدۂ انتظار تھا

ادس اوج تک تو سیل سرشک اپنا جا پڑا ۔ جسمین کہ ابر جون کف دریا بہا پھرا

سانس ہی سینہ مین اب کھٹکے ہی میری بہ قفس تنگ ۔ کیا ہی زور دون پر چڑھی ہی ناتوانی اندنون

الہی ناگ لگیو گور ہین اوس تیرہ باطن کی ۔ کہ جس نے بے تکلف اوسکی زلف عنبرین پکڑی

اونہین کیا لطف ہستی ہی جنہون نے نازنینون کی ۔ نہ چشم عشوہ زا دیکھی نہ ساق نازنین پکڑی

رہی ہی رات تھوڑی دل ہے مضطر دیکھیے کیا ہو ۔ ادہر اندیشہ دشمن . ادہر اوسنے نہین پکڑی

**نوازش** تخلص نوازش حسین خان نام مشہور مرزا خانی شاگرد ظہور الشعرا نواب ناصر جنگ کی نواسے سخن کی انکی حال پر نوازش کلام ایسا

یہ سانس ہی پیکان سے نشتر ہی کہ دل سے ۔ کانٹا سا کھٹکتا ہی یہ دیکھو میرے ہمین

ہون کاہ سی کاہیدہ کیا زار اسی کہتے ہین ۔ عیسیٰ سے نہوا اچھا بیمار اسے کہتے ہین

بن ہاتھ لگے وس کے مین جا سہی نہین سکتا ۔ لاغر اسے کہتے ہین طیار اسے کہتے ہین

میرے چشم خون بار کے گرد اولے ۔ رنگا جائے گر زعفرانی ڈوپٹہ

**نیاز** تخلص محمد میر نام ساکن قمر دہلی شیوہ اکل حلال صدق مقال تادیب اطفال ناز طبع کو سخن سے نیاز معلم فکر سبق سخن طفلان تبارک کو دیتا ہی باین انداز

کہان ہی دسترس اپنی جو پہونچی میرے داماں تک ۔ نہ پہونچی ناتوانی سے یہ ہاتھ اپنے گریبان تک

**نیاز** تخلص مولوی نیاز احمد نام جلوہ افروز بریلی مرید حضرت میر ضیاء الدین صاحب

زیب وتزئین تابرہان قاطع ہو عدوکا عیب شایع ہوا ابطال کلام صاحب گلشن بیخار ہوا اور غلطیان جو انسے سرزد ہوئین ادنکا بھی اظہار ہوا اور وہ جو سوا اے اور غلطیونکے دو غلطیان اشد اسلئیے وقوع مین آئین ازانجملہ ایک نبام موجد مطرب جتائی گئی دوسری یہ ہے کہ انکو کدورت ہے کہ اچھا شعر جو پایا تو صاف دوسرے کا بتایا انکے دل ہی صفائی گئی دوسرا نظیر مقرر کرکے انکا شعر اونکے نام لکھا ایسی افترا پردازی سے کیا حاصل ہوا جو ایسا کلام لکھا انکی صفت مین یہ عبارت ہے جسکے واسطے بندی کو اتنی دقت ہے نظیر تخلص شخصے ست در بنارس خود را شاگرد سودا میگوید از کلام اوست وہ شعر یہ ہے جسپر انکو تحسین وزہ ہی حضرت ہادی شعرا کی بیان اس شعر کی غزل لکھی جائیگی لغو گو کو کیا کیا کہلائیگی

تا ایک نظر دیکھے تجھے اے مہ تابان ۔۔ رہتا ہے سدا مہر درخشان ہمہ تن چشم

نظام تخلص نواب عماد الملک غازی الدین خان بہادر وزیر عظیم الشان فلک مارتب ایران عظام ہندوستان انکی سرداری کا فسانہ حلقہ بگوش عالم ہے سجدہ گاہ شعرا کا قصیدہ انکی شان مین بصد طمطراق چونکہ تخلص نظام ہے تو نظم کا انتظام ہے بعالی شان کلام مین صولت امارت ہے عماد طبع پرکاخ سخن کی عمارت ہے

چھپا ہی مانگ مین کل رہا بسی مین ڈھونڈھتی ہوں گہر ۔۔ کہ آدھی رات ادھر ہے ادھر آدھی رات ادھر ہے
دل تڑپے ہے اور دیدہ تکے راہ کسی کی ۔۔ یارب نہ کسی دلکو لگے چاہ کسی کی

نعمت تخلص نعمت اللہ نام ولد غلام محی الدین عشق و مبتلا زبان فارسی خوش فکر ریختہ مین تفتیش طبع دل کشا

تڑپے ہی پڑا ہے یہ دل غمگین بغل مین ۔۔ اب آ کہیں اے باعث تسکین بغل مین

نکہت تخلص نذر علی بیگ نام شاگرد شاہ نصیر ترجمہ سکندر نامہ بزبان ریختہ انکی تحریر مشام گل مین انکے عطر سخن کی نکہت ہے چمن کلام مقام نزہت و فرحت ہے کاغذ کا چمن ہے جسمین گلدستہ سخن ہے

آج اک پردہ نشین کو ہے مری گھر آنا ۔۔ آئیو اے ملک الموت تو کلکر آنا

تصدی فکر تبا تا مضمون با نشاط ہے جس سے سامع کو حاصل انبساط ہے ✣ ✣ ✣ ✣

کوئی تڑپے ہے بار [illegible] کا اور کوئی قیامت کا
تیرے کوچہ مین ہے گرم آج ہنگامہ قیامت کا

ہوا اجازت تو ذرا لیجئے دم اسائے مین
تیری دیوار کے آ بیٹھے ہین ہم سائے مین

نصیر تخلص شاہ نصیر الدین نام سجادہ نشین شاہ محمد جہان غفر اللہ تعالے ذنبہ عمر کثیر ہوئی بہت شہرون کی سیر کی حیدرآباد مکرر گئے مشاعرہ راجہ چندو لعل شعرائے ہر دیار سے تقریر ہوئی برکت سخن اور ذہانت طبع سے مشہور شہر شہر دور دور ہنگام قیام وطن یعنی دہلی ہمیشہ مجلس مشاعرہ آراستہ کرتے اساس ترکیب بندش سے تن شعر پیراستہ کرتے عرصہ قلیل گذرا کہ انتقال ہوا تہ خاک وہ خسرو شیرین مقال ہوا کیا زبان سے کیا بیان ہو ✣

پشت لب سے ترے نکلا خط ریحان ایسا
سنہ تو دیکھو لکھے یاقوت رقم خان ایسا

شمیم کاکل مشکین سے شب جو اونگھہ گیا
تو آپ کہنے لگے اسکو سانپ سونگھہ گیا

چاہتا ہون مین کہ اے ابر مژہ تجھسے بھی
موج ہر اشک کی تلوار پہ برسے تلوار

چڑھائی چادر مہتاب شب ستون نے چھپر پر
کشورا صبح دوڑانے لگا خورشید گردن پر

قدم نہ رکھ میری چشم پر آب کے گھر مین
بھرا ہے نوح کا طوفان حباب کے گھر مین

ہوا سے زلف یکسو ہو تو خال رخ دمکتی ہین
کبھو بدلی گھر آتی ہے کبھو تارے چمکتے ہین

دل کا کیا سول بھلا زلف چلیپا ٹھہری
تیری کچھ گانٹھ گرہ مین ہو تو سودا ٹھہری

نظیر تخلص لالہ گنپت سہائے شاگرد شاہ نصیر سخن گو مشہور مرد سنجیدہ طبع دلپذیر وہان سخن گو زبان پر آیا دریا ہے فقیر زبان پر آیا

کیا زرد ہوئین عشق کی آزار سے آنکھین
ہے چشم ہین اب نرگس بیمار کی آنکھین

نظیر تخلص ملا علم اللہ معاصر یافتگان سجدہ گاہ شعرائے نظیر نام ہی جنکا کوئی شعر صاحب گلشن بیخار کو بہم پہونچا یا لکھنؤ میں نظیرہ تمر کیا اور ہادی شعرا کا شعر انکے نام گلشن بیخار مین لکھہ دیا جو بلا غور ہے اور رائج تقریر ہے اس چالاکی اور عقل اور تحقیقات کو آفرین عاصی کے پاس اس زمین شعر کی تمام غزل برای نظم ثبت گلستان مجموعہ [illegible]

سینہ مین گویا نہال گڑتے ہین ابکار مضامین کا جوبن دکھاتے ہین نعوذ باللہ ہر دل کا
دل بہکاتے ہین میل سرمہ کو طرف مکحل میل ہے خواہش درآمد و برآمد خیل خیل ہے

سرمۂ خاک پا عنایت ہو — آگیا ہے غبار آنکھون مین +
کیا کیا عذاب اوٹھائی ہین اندوہ عشق کو — جز نام اب تو کچھ بھی نزاکت نہین رہی

نسیم تخلص گلزار علی نام اپنے والد کے فیض یافتہ صحبت اہتزار نسیم طبع سے گلہاے مضامین کو فرحت و نزہت کاغذ کا تختہ گل لالہ کا چمن ہے بو قلمون رنگین شگوفہ مضمون سخن ہے صریر خامہ ہے کہ بلبل چہچہاتا ہے خط رخ کا بیان ہے کہ ارغوان پر سبزہ لہلہاتا ہے نالہ مزمان نسیم سحری ہے آب شبنم سے ہر گل کی پیالی بھری ہے یہ باغ طبع کا ثمر ہے جو شاخ سطر پر ہے

غیرون کے ساتھ اوسکو تو ساری تہیان ہین — اک ہم ہی اے نسیم اوڑانیکو خاک ہین

نسیم تخلص مرزا راجہ کدار ناتھ نام خوش فکر خوش کلام غنچۂ فکر نسیم مضمون سے شگفتہ رو گلشن گلشن طبع مضمون نادر کی ہوا کی ہواسے شستہ و رفتہ نہالان سخن پر نسیم بندش بزخم نرم بہتی ہے عندلیب فکر ہر شاخ مصارع پر کیا کیا نغمہ کہتی ہے جوش بہار ہے چمن کاغذ گلزار ہے یہی خزان کا دور ہے چراغ لالہ کا رنگ اور ہے صرصر کی چال لدھڑ ہے ہر نخل کی بت جھڑ ہے تیغ بہمن چلتی ہے سیر اردی شال سایہ ڈہلتی ہے شجر فکر کا سایہ ہر قرطاس کے کنارے مین ڈہل گیا ہے

قتل ہاتھون سے تیری عاشق رنجور ہوا — درد سر روز کا تھا خوب سواد در ہوا

نشاط تخلص مولوی الہی بخش نام صاحب دانش عالم طبع کو مضمون تازہ قصہ نظم سے نشاط مدعی کج فہم کو تاہ منش طلباے نظم کے مدرسہ کاغذ مین تکرار معقول ہے کہین بحث نفی و اثبات کسی جا گفتگوے قال اقول ہے +

تیغ ابرو کا اگر کچھ بھی اشارہ ہو جائے — آپ کا نام ہو اور کام ہمارا ہو جائے

نشاط تخلص لالہ اشیری سنگہ نام قوم کا تیہ شہشدی خالصہ شریفہ شاگرد ثابت نمکین طبعون کو حساب سخن کے فاضل باقی رو برو ے محاسب مضمون کے

۱۹ ندرت تخلص مرزا مغل بیگ نام شاعر قدیم کلام مین کمال ندرت ہی علیلان مضمون کے حکیم صفحہ کاغذ پر بیان سخن ہے بزم شعرا مین امتحان سخن ہے

مجھے تو پای تخت عیش ہے نقش قدم اوسکا | بڑی دولت ہی ندرت جو میسر ہووی پابوسی

ندیم تخلص مرزا علی نام ہمعصر مرشد شعرا و سجدہ گاہ شعرا انکے شاعر طبع کو ہمیشہ مرثیہ گوئی کا شوق رہا سخن کے ندیم ہین ہمنشین قدیم ہین

جدائی مین تری ہم کیا کہین کسطرح جلتے ہین | بجاے مو بدن سے آگ کی شعلے نکلتے ہین

نزہت تخلص مرزا ارجمند نام عماد الملک کی نامہ نویس مرد دانشمند خوش کلام جو سخن کا ارجمند ہے اوسکی لیے یہ نظم قلمبند ہے

چاک کر پھینک دیا ہاتھہ کا اولجھا و گیا | ایک قصہ تھا گریبان کی سلوانے کا

نزاکت تخلص رجو نام معلوم نہین کہ یہ کسبی ہین یا خانگی شہری یا قصباتی اسکو میان شیفتہ صاحب مصاحب گلشن بیخار کا دل جانے یا جہاتی نزاکت کو انکی نزاکت سے تقیض لطافت انکی لطافت سے مستفیض رقاصۂ فلک انکی خادمہ مختارہ دنیا انکی مشاطہ شعرگوئی مین طبیعت ساحر سخن فہمی مین بقول شیفتہ ماہر صاحب گلشن بیخار کے عقل کی صفت کوئی بعقل بھی نہین کرسکتا ہے انکی صحبت کا مرتبہ انکے جوش محبت نی اوستادون سے بھی زیادہ بڑھا دیا انکی نسبت گلشن بیخار مین جو عبارت ہی بسبب طول کے اوسکے لکھنے مین کفایت ہی اون سے صحبت حاصل کرنکے امتحان فکر شعر کیجے تب قلعی کھلی یہ ہوس دلمین اٹھی ہے اونکی کسوف کے آیئنہ مین عاشق کا منہ دکھائی دیتا ہے یاد ہوگی تیتی نے رجو کی طبع مین کہان اتنی نزاکت مگر صاحب گلشن بیخار کی عقل کی لیاقت باطن طول عبارت دردسر ہے بس بہرکیف اختصار بہتر ہے تم تو بیان کرتے چلے جاوُگے طبیعت کا امتحان کرتے سچلے جاوُگے تو کتاب کاہے کو تمام ہوگی داستان کیونکر انجام ہوگی معشوقہ مضمون شاعر خوان طبع سے ناز کرتا ہے نازنین سخن یاران ہم صحبت کو ہمیشہ مزاح و غمزہ آغاز کرتا ہے لعبت مضمون سے آنکھ لڑتی ہے عاشق کے

ایک ہفتہ سی مجھے ساتون میسر ہین ہیم
دشت و دریا سبزہ ساقی شیشہ ساغر چاندنی

غیر تاریکی شب فرقت مین ای ناسخ نہین
ہان مگر زخمی ہین تو آوے مقرر چاندنی

لکھا ہی اوسنے بہت اشتیاق دل مجکو
جلوون مین آپ ہی قاصد جواب کی بدلے

فلک سے مین نہین خالی غم جانان مین کبھی
کبھی زانو پہ سر اپنا ہے گریبان مین کبھی

باد کے مانند ساقی لے اوڑا پانی مجھے
کشتی مے ہوگئی تخت سلیمانی مجھے

نثار تخلص عبد الرسول نام ہمعصر سجدہ گاہ شعرا و مرشد شعرا شاہد سخن پر تصدق اور اس طرح کلام کیا لعبت سخن پر نثار ہین اور ایسے گفتار انداز ہین

بارے سی ان جامہ زیبون کی نکل جاینگے ہم
یہ گریبان دامن صحرا کو دکھلاینگے ہم

نثار تخلص نثار علی نام متوطن قصبہ بلگرام طبع رسا مضمون عالی پر نثار شمع سخن پر قالب بزم کاغذ مین پروانہ وار سامعین کا دل انکے نظم کا فدائی ہے تب اگوش ہوش کلام کی شنوائی کے

او تری ملک فلک سی یوسف زمین سی نکلے
ممکن نہین کہ تجھ سا کوئی کہین سے نکلے

نثار تخلص محمد امان نام خلف میان سعادت معمار ستا ہے کہ بانی مسجد جامع شاہجہان آباد انکی بزرگوار آثار ایسے معلوم ہوتے ہین کہ یہ بھی اس محل مین طبع کا شوق طرف قصر سنگین رکھتے ہین طرح طرح کے گل بوٹے مضمون کی تراشکی در و دیوار بیت سخنکو رشک نگار خانہ چین رکھتی ہین قصر طبع انکا ریختہ چابکدستی شاہ حاتم ہے انکے سخن کی سر و خانہ کی بنیاد اونکی کارفرمائی سے محکم ہے صحن کاغذ کشادہ میدان ہے در انداز صورت آئینہ حیران ہے

خوبی مین تیری حسن کی کچھ حرف تو کب ہے
لیکن یہ ذرا خط ہے سو اصلاح طلب ہے

زخمی کو محبت کی ہر طرح سے راحت ہے
گر یون بھی تو چھوٹے گی تو سنگ جراحت ہے

نجف تخلص میر نجف علی نام دہلی غازی کا نیلیا نجام شاخ قلم کو ہاتھ مین قلم تحریر کیا انصاحب کا کلام

کسطرح ربط ہو زلف سے دیوانون کو
ربط ہوتا ہے پریشان سے پریشانون کو

نجات تخلص ملا اعلم دونون زبانون مین گویا فارسی مین اونکی کیا بات اردو مین مہربان مضمون کو انکے فیض استاد سے نجات تھر پر سنگین سے مضمون رنگین ہے

یہانتلک سر کو پٹک ہجر مین توڑے پتھر
کہ نہین دامن کہسار مین چھوڑے پتھر

رنج وہ کرتا تو ہی پر چاہیے ای مرغ دل
بات جن نازک مزاجون سے نہ اوٹھتی تھی کبھی
فکر عریانی نہین مجھ ناتوان عشق کو
مین نہین عریان سلامت ہین اگر داغ جنون
راحت طلب کرون تو ملے آسمان سے رنج
جابرابر ہے دل مادر مین ہر فرزند کی
مہندی سی ہے شعلہ قدم اوس رشک پری کا
مرا سینہ ہی مشرق آفتاب داغ ہجران کا
مین ایسا پاک دامن ہون یقین ہے بعد مردن بھی
سیکڑون آہین بھرون پر ذکر کیا آواز کا
مر گیا کیا تا سحر میکش جو ساری مے فروش
تیرہ بختان ازل کو نور سے بھر انہین
یہ جسم زار پیچ رگ کستہ پیرہن مین ہے +
برنگ طائر رنگ حنا ہون
کرون کیا احتیاط جسم خاکی
رعد قلقل موج ہے بجلی کف مے ہے سحاب
باغ و مے ابر و غنا مہتاب و نہر و وصل دوست
ہین روانہ کوی قاتل سے عدم کو قافلے
دھوپ بہتر ہے شب فرقت کی بدتر چاندنی
خوب رو وان ہے شب غم مین مکدر چاندنی
گر مک شب تاب تھی گویا شب مہتاب وصل
دل سیہ ہی اپنا او رہین بال پیری مین سفید
میرے گھر کی راہ کترا کر نکل جاتا ہے چاند

دل بھڑک جائے تڑپنا دیکھ کر صیاد کا
بوجھ اوس سے سیکڑون من خاک کا کیونکر اوٹھا
پوست ڈھیلا ہو گے تن پر پیرہن ہو جائیگا
سہائے جب اسیر لگین گے پیرہن ہو جائیگا
جان فزا ہو موت ابھی جو خیال آئے خواب کا
رتبہ زیر خاک یکسان ہے گدا و شاہ کا
پاپوش نے سیکھا ہے چلن کبک دری کا
مطلع صبح محشر چاک ہی میرے گریبان کا
ہمای سبزہ تربت پر اوسے گا غنچہ مریم کا
تیر گر آواز دے ہی نقص تیر انداز کا
مسجدون مین بیٹھی اپنی اپنی دوکان چھوڑ کر
شور اکثر کرتے ہین گوے شب مہتاب مین
سب مجکو جانتے ہین کہ مردہ کفن مین ہے
کف دست غنچیان آشیان ہے
غبار توسن عمر روان ہے
ہم گلشون کو کب ہی حاجت ساقیا برسات کی
ایک دل ہے اور حسرت ہی برابر سات کے
بسملون کی ہچکیون مین رنگ کی آواز ہے
صاعقہ کے طور پر پڑتی ہے مجھ پر چاندنی
بعد بارش صاف ہو جاتی ہی اکثر چاندنی
چھپ گئی ایکبارگی کیا منہ دکھا کر چاندنی
گھر کے اندر ہے اندھیرا اور باہر چاندنی
رہتی ہے فرقت کی شب باہر ہی باہر چاندنی

کیا تھا جو نہ ہم کر چکے اوسکی لیے نامی ۔ پر کچھ ہوا افسون سے نہ جادو سے کسی کے

ناؔمی تخلص لا اعلم نام و نشان کا پتا ملا ہر چند تلاش کی فائدہ ہوا احوال
تخلص کے برخلاف تو نظم ہی لکھتا ہون صاف

آتش عشق سے ناؔمی کا جگر جلتا ہے ۔ آپ ہنس ہنس کے یہ کہتے ہین کوئی آ دیکھے
واہ کیا خوب مثل ٹھیک بندھی ہے اس دم ۔ گھر کسی کا جلے اور کوئی تماشا دیکھے

ناسؔخ تخلص شاعر لا احترام گویاے بلند التزام شیخ امام بخش نام بلدہ لکھنؤ سکونت
کا مقام زمین فکر سیرابی استعداد وسعت نیانات مضمون سے گل خیز غنچہ باوصف
تنگ دہانی زبان ہر برگ سے ثنا خوان و گلریز نوباوہ ہاے مضارع رنگین اہتزاز
نسیم فکر سے نشو و نما پاتے ہین جنکے رشک سے گلہاے باغ پژمردہ ہوجاتے ہین
گلبن دیوان ازرم تزیین مین وہ وہ گل رعنا شگفتہ ہوئے کہ جنسے عین جوشش
بہمن و دی مین غضاے اردی بہشت ظاہر شاخ بیت رشک شاخ طوبی سے
مصرعہ سدرۃ المنتہی قاصر صحن چمن دیوان مین کس کس روش کر قرینے سے نشست
نہال غزل کی صورت ہے جس سے سیاران شائق کو ہنگام نظارہ بلسان طوطی
تصویر حیرت ہے مرغان مضامین عرش پرواز ہر ایک شاخ پر مشغوف نوا سنج
سحر پردازی طوطیان شکر خاے فکر اغصان ابیات پر مصروف ثناسازی صناع حسب
دو دیوان مثل گلستان و بوستان مضامین اونکے گویا نغمہ بلبلان سیکو
گمان ہے کہ شاگرد آتش محترم ہین کوئی بیان کرتا ہے کہ انکے اوستاد مرزا اکرم
ہین غرض مختلف روایات کا بیان ہے پر عاصی کی ذہن ناقص کے نزدیک
یہ کاہل دور تر از این دان ہی مگر شاعر ذہن رسا کی شاگردی سے شاد ہین
کسی کے شاگرد نہین اور سب کے اوستاد ہین جسکا اعتقاد راسخ ہے وہ معتقد
ناسخ ہے شیخ کا کلام ہے اعجاز لا کلام ہے صفحہ کاغذ دراز دستان کا بند ہے
جو ارشاد ہے عاشقانہ اوستادانہ وعظ پند ہے

وصل کے ایام مین وہ دور قلقل ہوگیا ۔ اب تو ساقی کی جدائی مین میرا قل ہوگیا

**نادر** تخلص لالہ گنگاپرشاد نام لکھنوی تلمیذ پذیر میر حسن ترکیب بندش مضامین نادر مین فکر نہایت مستحسن کلام مین ندرت ہی ارشاد مین لطافت ہے

قاصد تو اوس بہانے سے اوس پاس جائیو | صاحب یہ کسکا خط ہے ذرا پڑھ سنائیو

**نادر** تخلص میر محمد عارف نام ساکن کشمیر مقیم دہلی سخن نادر ہر ایک طبع کے دلپذیر بیان سراسر نادر ہے جسکے وصف مین طبع قاصر ہے

سو طرح سے بات اگر کیجے تو کھلتا ہی نہین | ہمین اور اوسمین نجانو پڑ گئی ہی کیا گرہ

**نازک** تخلص زینت نام از ارباب نشاط نزاکت کلام سے ہر ایک مشتاق نیاز مند کو حاصل انبساط انکی طبع نازک زندام نازنین شایقان تماشہ بین نکتہ چین معشوقہ سخن کا ناز ہے عاشقون کے روبرو یہ انداز ہے

نالہ وزاری کا میرے شور فلک تک | پردہ بت مغرور کوئی کان دھرے ہے

**ناظم** تخلص لالہ علم وارد لکھنؤ شاعران ہم بزم سے یہ گفتگو ملک سخن کی ناظم ہین اسکے بند و بست قائم ہین

وصل ایسا ہو گیا اوسکے بدن سے میرا تن | رات کو مین یار سے یکجان و قالب ہو گیا

**نامی** تخلص مرزا رجب بیگ نام برادرزادہ امیر الدولہ حیدر بیگ خان دہی نامی گرامی سخن دلچسپ خوش ایسے مزاج سخن سنجان ہاتھہ مین قلم ہے یہ طرز رقم ہے

بسکہ مدت سے ہے راہ انتظار یار پر | چھا گئی آخر سفیدی دیدۂ خون بار پر

**نامی** تخلص مبارز الدولہ نواب مرزا حسام الدین حیدر خان نام رشتۂ نسبت تا بہ سلسلۂ خاندان والا دودمان وزیر الممالک پیچان اور تمام گرامی گوہر والا مرتبت مرد احسن خلیق فکر سخن مین حسن طبع بوجہ احسن شاگرد میر مستحسن خلیق شاعر طبع نامی ہے سخن مین نیک انجامی ہے مدعاے طبع کاغذ پر جمع

کام اسکو نہین کچھ رخ نیکو سے کسی کے | وابستہ ہے جو حلقۂ گیسو سے کسی کے
کسطرح مجھے کل پڑے بستر پہ کہ کل رات | ہمپہلو تھا پہلو میرا پہلو بھی کسی کے
کسطرح مہ عید کو زورو سے نہ دیکھون | ملتا ہے ہلال خم ابرو سے کسی کے

| | |
|---|---|
| محبت سے علی آگے، دیکھہ ناچے | ہوا ہے دل میرا اب حیدرآباد |
| تصور مین تری رک گئی ہے نیند آنکھون سے | مقابل جسکے ہو خورشید کیونکر اوسکو نیند آوے |

**نالان** تخلص محمد عسکری نام دہلوی شاگرد غلام ہمدانی مصحفی صاحب گلشن بیخار کو زبان بد سے ہر کسی کو یاد کرنا عادت ہی انکی نسبت یہ تحریر عبارت ہے۔ از افلاس زدہ گان دہلی است الخ امیری اور فقیری اختیار بدست کاتب تقدیر ہے انسان بے بنیاد مجبور کوئی امیر کوئی فقیر ہے جو پنبۂ غفلت در گوش ہین وہ اپنی امارت کی رو نیر و غریب کو ناچیز جانتے ہین جنکا گوش ہوش وا ہے وہ انسان اون مغرورون کو بے ثمر جانتے ہین بعد مرگ نیک ہون خواہ بد تر ہون گے سب تہ خاک برابر ہون گے مفلسی اور آسودگی خدا کے اختیار ہے بندہ عاجز ناچیز ہر دم ناچار ہے بدگو کی بدگوئی کے اطوار ہین ہم فدوی الیسوشیر دل بیزار ہین طبع عاشقانہ فراق یار مین نالان ہے یہ سخن شایستہ بگوش سامعان ہے

| | |
|---|---|
| وہ بدگمان ہون کہ اوس بت کی سایہ پر بھی مجھے | رقیب ہی کا سدا احتمال ہوتا ہے |

**نالان** تخلص لا اعلم شاعر عظیم آباد ہین جن حضرت کے مشتاقون کے لیے یہ ارشاد ہین ہر اہل بزم خاموش ہر شب کو ہمہ تن گوش ہے

| | |
|---|---|
| گلہ اندلو تمین تمنے یہ زور خون نکالی | ملنا کسی سے جا کر بد نام ہمکو کرنا |

**نادم** تخلص لا اعلم دہلوی شاگرد میر حسین تسکین جادم سخن طبع تیز اور دقیقہ آئین انکے سخن کا آہو گیر نادم ہے مزاج انکا سخن کا خادم ہے سامعین کی بزم ہے جسمین بیان نظم ہے

| | |
|---|---|
| آتے ہی میرے شام ہوئی جلد کس طرح | کیا آفتاب داغ دل بیقرار تھا |

**ناصر** تخلص نواب ناصر جنگ نام جگر بند نواب مظفر جنگ نبگش انیس سخن سنا کا غذ پر حاشیہ بوستان بساط مضمون سے پیش آیا بوضع دلکش نظم سخن کا بیان ہے جنبش مضامین کا نشان ہے

| | |
|---|---|
| آگے تو تھی ہی بر سر پیچش کمند زلف | پیچھے پڑی ہے کاہیکو کاکل بلا کی طرح |

اشکون سے تر ہی مژگان نکلی ہے آہ دسی — بجلی کی کیا چمک ہی عالم ہے کیا گھٹا کا

مضطر تخلص محمد اسد اللہ خان نام شاعر نام آور سخن پرور مشہور انام دل راقم آثم نہایت مضطر ہے کہ اور حال کے رسم و راہ کیونکر ہی ہر چند مقرر ہوا لیکن مطلب بر نہوا

سو کہان دیکھو ذرا ہوش ہین آؤ صاحب — خلد کو بھی کہین تم سمجھے ہو گھر اپنا سا
باغ رضوان ہین جو اب ڈھونڈھنے آئے مضطر — گلبدن حور لقا شکل قمر اپنا سا

محسن تخلص لا اعلم گو کہ از راہ سخن محسن بندہ لیکن انکشاف احوال ہین قلم عاجز بندہ شرمندہ طبیعت موزون کا احسان ہے ان صاحب کی نظم کا یون بیان ہے

سب آنکھین بند کیے یار ہو گئے راہی — عدم کا صاف ہی رستا چلے چلو تو سہی

مست تخلص رتن لال نام وطن حیدر آباد میان فیض صاحب انکے استاد شراب سخن پر زاہد مست مے ساقی طبع کس کیفیت سے ساغر بدست ہے کاغذ کا صفحہ بزم مے گلستان ہے ساتگین طبع مین بادۂ ریحان ہے جام شوق یون چھلکا شیشۂ دل سے ڈھلکا

کیا حقیقت عالم ایجاد کی — آپ سے صورت بندھی بنیاد کی

سرور تخلص لالہ گردھاری لال نام حیدر آبادی فیض سخن میان فیض صاحب سے سرور و شاد ہی ایسا ارشاد جسکی یہ بنیاد

شاکر ہون اپنی حصہ میسر و روز و شب — جنت سے مجکو کام نہ منتر سے ہی غرض

محسن تخلص محمد محسن نام حیدر آباد وطن آپ خوش طبع اور کیا خوب انکا چلن شائقین سخن پر احسان ہے انکے نظم کا بیان ہے

روز جزا نہ عیسیٰ و موسیٰ سے کام ہے — محسن مجھے جناب پیمبر سے ہی غرض

## حرف النون

ناجی تخلص محمد شاکر نام دہلوی انکی طبیعت طرف صنعت ایہام مائل ہوئی ہمدوے ناہنجار ناری دوست خوش اطوار ناجی جب انکا کلام دل سے سنا جی تب بدل اسکا لگا جی بندش مضمون ممکن ہے تو یون روان نظم

دکھہ دوست کو کیونکر کوئی دیتا ہے سیحا | دشمن کو بھی ہمسے تو ستایا نہین جاتا

منتظر تخلص اسد اللہ نام مرد شریف علیگڈہ سکونت کا مقام لطیف انکی سخن کے منتظر سامعین ہین بزم مشاعرہ مین جو جو نکتہ چین ہین کلام مستند ہے انکے سخن کی سند ہے

سیکھے اوڑی طرز فغان بلبل نالان ہمسے | گل نے سیکھی روش چاک گریبان ہمسے

منیر تخلص لا اعلم پھر کیا حال ہو رقم سخن روشن گویا سراج منیر ہے جسکی صفت اس چمک سی تحریر ہے

بھلا ہوا کہ نہ خواہان عز و شان ہوئے | جگر چھیدا جو صدف کا تو ہمکو کان ہوئے

موزون تخلص مرزا قادر بخش نام سخن انکا موزون باقی حال کچھ معلوم نہین تو کیا لکھون بجز اسکے کہ ہاتھ مین قلم ہے تو انکا مضمون کی رقم ہے

تو نہو در پئے نقصان عدو بھی موزون | فائدہ کیا جو ہوا اوسکو ضرر اپنا سا

مسرور تخلص نواب غلام حسین خان نام دل غمگین شائقین فیض سخن سے مسرور و شاد کام کلام مسرت اندوز جس سے سامع بہجت افروز یون فرمایا تو لکھنے مین آیا

رکھتے ہین یہ کمال کہ رکھتے نہین کمال | آتا ہے وہ ہنر کہ جو آتا ہنر نہین
جسمین ہزار داغ نہون وہ نہین ہے دل | جسمین ہزار زخم نہون وہ جگر نہین

متیسر تخلص عنایت حسین خان نام شاگرد استاد اسیر شوخ چشم طرار طبع نوجوان زیادہ ہے پر مہربان سخن انکا اور یہ سخن ہے کہ شیشہ کیا خوش کلام ہے جسکا یہ انتخاب ہے

چھوڑیگا جنون تن پہ نہ اک تار کفن کا | شرمندہ نہو گا یہ گنہگار کفن کا
کیسا یہ ترا سوز جنون تھا کہ متیسر آہ | ہر تار ہوا قبر مین فی النار کفن کا
جائیگا تہی دست جب آغوش لحد مین | تب کاسۂ حرص سر فغفور بھرے گا
آتش عشق یہ بھڑکے ہے بدن کے اندر | ہر نفس شعلہ مشعل ہے دہن کے اندر
تم شب مہ مین جس طرف کو گئے | مہ کامل چلا تمہارے ساتھ

مشتاق تخلص غلام علی نام شائقین جنکے مشتاق اور کیفیت مخفی فقط تخلص شہرۂ آفاق مشتاقون کے واسطے بیان ہے جسکی یہ طرز شان ہے

شفق تخلص مرزا احمد بیگ نام میرزا اعظم علی بیگ صاحب کی شاگرد اکثر مشاعرہ
مین شریک رہتے ہین مضمونِ خوش انکے پاس باگرد نہدے کی بھی شفیق ہین
بدل و جان رفیق ہین یون فرمایا جو لکھنے مین آیا

یہان تو یار نے کی گرم صحبتی مشفق
گئی رقیب کی وہان شدت بخار مین روح

مشکل تخلص شیخ امین الدین نام مولد و منشا فخر دہلی شاگرد نجات در سنگ غافل
مشاعرات راجہ صاحب محفل سخن سنجی مین سخن کی انسے آسان مشکل سہل ہے
مضمون طبع گفتگو کی یہ قطع

نکل گئی ہے تمہاری ہی انتظار مین روح
جو آؤ تم تو پھر آجائے جسم زار مین روح

معوج تخلص لا اعلم انکے دریائے حال مین غواص فکر نے ہر چند غوطہ لگایا گوہر
مقصد کف مراد مین لانا چاہا مگر گرداب تردد مین چکر کھایا شناور طبع بحر نظم مین
موج زن ہے صفحۂ کاغذ چادر دریائے چمن ہے

اب کا گل ریحان معنبر کا تیری یار ۔ ہمسری کبھی بل گیا
دل پیچ مین لا کر میرا دہ طرۂ دلدار ۔ اک آن مین ...

معز تخلص لا اعلم بجز اسکی او حال واضح ہوا طرز اس غزل سے معلوم ہوا کہ انکا
شاعر طبع بڑا معزز تھا کس نادر صنعت مین غزل تحریر فرمائی اس وضع سے
شاہد مضمون کی شکل دکھائی ایک غزل مین طرح طرح کی زبان ہے ایک
زمین مین بوقلمون بیان ہے تختہ کاغذ صحن چمن ہے بوٹا بوٹا رشک گلشن ہے
گل بیان رنگین ہے لخت جگر سے تضمین ہے

مین نے اب تک تو تیر عشق بنا ہا آہا ۔ کھائے گو طرح کا غم
ولی افسوس مجھ تو نی بچا ہا آہا ۔ بانی ظلم و ستم

کاہے رس کہای کہ تم روس رہی ہو بیتم ۔ آو کر پا کرو جو
جات ہی جان کرت منتی کرآہا آہا ۔ پایہ مجھے کہ ہر دم

ہین معز تیری سب شعر سلسل موزون ۔ شک نہین اسمین ذرا
یہ غزل جنی سنی اوس نے سراہا آہا ۔ تیری ہی سر کی قسم

مسیح تخلص نواب مسیح خان نام داماد نواب عبد المطلب خان مسیح مضمون دل
مردگان سخن کو اس دم سے جان تازہ بخشتا ہے ہران کبھی کبھی محفل مشاعرہ
راجہ صاحب تشریف لائے اور مضمون تازہ سنائے

غشی سے میری وہ ڈر ڈر کے شب ہوئی بیخود / عجیب غفلت دل نے کی ہشیاری رات
ہماری مردۂ بیکس پہ کون روتا ہے / سر مزار بھی روئے نہ شمع ساری رات
نصیب ماہ کو رہنے ہی دیکھیے کب تک / یہ داغ دل کی مصیبت یہ اضطرار مین رو…
جب غریق بحر نمکا تو نگہبان ہوگیا / موج کشتی ہوگئی اور نوح طوفان ہوگیا
لاکھون نعمت ایک زبان ہی شکر کیسا کیجئے / وسعت خوان کرم سے تنگ مہمان ہوگیا
وہ دردِ طلب ہون کہ تیری راہ مین بیٹھے / کانٹا نہ کبھی آبلہ پا سے نکالا
ادنا بھی کام آتے ہین اعلی کے ایکدن / اچھون کے منہ سے لگتا ہے تنکا خلال کا
پیرہن سے پھوٹ نکلا یار کا جسم لطیف / حسن شکل بوی گل جامہ سے باہر ہوگیا
بے برگی پہ اپنے رو دیا مین / پتا جو گرا کسی شجر کا
موہوم رہا بیانِ موہوم / مضمون نہ کھلا بندہا کمر کا
وصل ہوگا کہ ابھی ہجر مین رونا ہوگا / ہو رہیگا میری قسمت مین جو ہونا ہوگا
خال عارض مین ابھی ہوگی ملاحت پیدا / سانولا رنگ تیرا اور سلونا ہوگا
یہی بیتابی کی صورت جو رہیگی قائم / دل ہمارا تیرے ہاتھون کا کھلونا ہوگا
آہ صدمون سے دل ناکام کے / خوب رویا مین کلیجہ تھام کے

منیر تخلص سید منیر الدین نام از سبیر زادگان جالیسر انکے فیض سخن سے ہر ایک شایق بہرہ ور مشعل سخن کی یہ تنویر ہے جیسی سطح قرطاس رشک ماہ منیر ہوا بیا ارشاد ہے طبیعت مضمون خضر کی ایجاد ہے

دم آخر جو دم اوکھڑا تو یہ ٹھہرا وسکا سبب / کون سلجھاویگا یہ زلف دوتا میرے بعد

منیر تخلص اسمعیل حسین نام وطن شکوہ آباد عرصۂ دراز سے لکھنؤ مین جلوہ افروز ہین جوان وجیہ وظریف وشوخ چشم مسرت اندوز نیاز مند سے بھی ایکبار کی ملاقات سے ہے جسکے بیان کی یہ بات ہے کلام منیر رشک بدر منیر

پھول ابھی تھوڑے لیے ای صیاد تو کیا جال مین / صاعقہ ہے نالۂ آتش فشان عندلیب
نکہت گیسو گلستان مین اگر لائے صبا / عنبر اشہب ہو مغز استخوان عندلیب
اوس بت گل پیرہن کی سامنے ای برہمن / چاہیے ناقوس پشت استخوان عندلیب

مشفق تخلص مرزا احمد بیگ نام میرزا اعظم علی بیگ صاحب کی شاگرد اکثر مشاعرہ مین شریک رہتے ہین مضمون خوش انکے باین یا گرد بندے کی بھی شفیق ہین بدل وجان رفیق ہین یون فرمایا جو لکھنے مین آیا

گئی رقیب کی گرم صحبتی مشفق ۔۔ یہان تو یار نے کی وہان شدت بخار مین روح

مشکل تخلص شیخ امین الدین نام مولد ومنشا فخر دہلی شاگرد نجتا در سنگھ غافل مشاعرات راجہ صاحب محفل سخن سنجی مین سخن کی انسے آسان مشکل سہل ہے مضمون طبع گفتگو کی یہ قطع

نکل گئی ہے تمہاری ہی انتظار مین روح ۔۔ جو آؤ تم تو پھر آجائے جسم زار مین روح

موج تخلص لا اعلم انکے دریاے حال مین غواص فکر نے ہر چند غوطہ لگایا گوہر مقصد کف مراد مین لانا چاہا مگر گرداب تردد مین چکر کھایا شناور طبع بحر نظم مین موج زن ہے صفحۂ کاغذ چادر دریاے چمن ہے

رہن کا گل ہجان معنبر کا تیری یار ۔ ہمسئی کبھی بک گیا ۔۔ دل پیچ مین لا کر میرا دہ طرۂ دلدار ۔ اک آئین کی کھل گیا

معز تخلص لا اعلم بجز اسکی اوحال واضح ہوا طرز اس غزل سے معلوم ہوا کہ انکا شاعر طبع بڑا معز تھا کس نادر صنعت مین غزل تحریر فرمائی اس وضع سے شاہد مضمون کی شکل دکھائی ایک غزل مین طرح طرح کی زبان ہے ایک زمین مین بوقلمون بیان ہے تختہ کاغذ صحن چمن ہے بوٹا بوٹا رشک گلشن ہے گل بیان رنگین ہے لخت جگر سے تضمین ہے

مین نے ہتک تو تیر عشق بنا ہا آہا ۔ کہا کے طرح سکا ئم ۔۔ ولی افسوس مجھ تو نے نچایا ہا آہا ۔ بانی ظلم وستم
کاہے رس کہای کر تم روس رہی ہو پتیم ۔ آو کریا کرو جو ۔۔ جات ہی جان کرت منتی کرآ ہا آہا ۔ پاپا جیہ کی ہرم
ہین معزز تیری سب شعر مسلسل موزون ۔ شک نہین اسمین ذرا ۔۔ یہ غزل جنی سنی اوس نے سراہا آہا ۔ تیری ہی سر کی قسم

مسیح تخلص نواب مسیح خان نام داماد نواب عبد المطلب خان مسیح مضمون دل مردگان سخن کو اس دم سے جان تازہ بخشتا ہے ہر ان کبھی کبھی محفل مشاعرہ راجہ صاحب تشریف لائے اور مضمون تازہ سنائے

غشی سے میری وہ ڈر ڈر کی شب ہوئی بیخود — عجیب غفلت دل نے کی ہشیاری
ہماری مردۂ بیکس پہ کون روتا ہے — سر مزار بھی روئے نہ شمع ساری رات
نصیب ماہ کو رہنے ہی دیکھیے کب تک — یہ داغ دل کی مصیبت یہ اضطرار مین
جب غریق بحر غمکا تو نگہبان ہوگیا — موج کشتی ہوگئی اور نوح طوفان ہوگیا
لاکھون نعمت ایک زبان ہی شکر کسکا کیجیے — وسعت خوان کرم سی تنگ مہمان ہوگیا
وہ دردِ طلب ہون کہ تیری راہ مین بیٹھے — کانٹا نہ کبھی آبلۂ پا سے نکالا
ادنا بھی کام آتے ہین اعلا کے ایکدن — اچھون کے منہ سی لگتا ہے تنکا خلال کا
پیرہن سے پھوٹ نکلا یار کا جسم لطیف — حسن شکل بوی گل جامہ سے باہر ہوگیا
بنے برگ پہ اپنے رودیا مین — پتا جو گرا کسی شجر کا
موہوم رہا بیانِ موہوم — مضمون نہ کھلا بندہا کمر کا
وصل ہوگا کہ ابھی ہجر مین رونا ہوگا — ہو رہیگا میری قسمت مین جو ہونا ہوگا
خال عارض مین ابھی ہوگی ملاحت پیدا — سانولا رنگ تیرا اور سلونا ہوگا
یہی بیتابی کی صورت جو رہیگی قائم — دل ہمارا تیرے ہاتھون کا کھلونا ہوگا
آہ صدمون سے دلِ ناکام کے — خوب رویا مین کلیجہ تھام کے

منیر تخلص سید منیر الدین نام از بیسرزادگان جالبسر انکے فیض سخن سے ہر ایک مشتاق بہرہ ور مشعل سخن کی یہ تنویر ہے جیسی سطح قرطاس رشک ماہ منیر ہے بسیار ارشادی طبیعت مضمون خیز کی افتادہ

دم آخر جو دم اوکھڑا تو یہ تھا اوسکا سبب — کون سمجھا دیگا یہ زلف دوتا میرے بعد

منیر تخلص اسمعیل حسین نام وطن شکوہ آباد عرصۂ دراز سے لکھنؤ مین جلوہ افروز ہین جوان وجیہ وظریف وشوخ چشم مسرت اندوز نیاز بندہ سے بھی ایکبار کی ملاقات ہے جسکے بیان کی یہ بات ہے کلام منیر رشک بدر منیر

پھول بھی تھوڑے لیے اے صیاد تو لیجائین — صاعقہ ہے نالۂ آتش فشان عندلیب
نکہت گیسو گلستان مین اگر لائے صبا — عنبر اشہب ہو مغز استخوان عندلیب
اوس پہ ہے گل پیرہن کی سامنے اے برہمن — چاہیے ناقوس مشتِ استخوانِ عندلیب

۹۷

مہر تخلص نواب منصور خان نام کہ از خاندان عظیم الشان صمیم بن نواب محبت خان محبت تخلص پسر حافظ رحمت خان بہشت مقیم تشریح حال انکی کیا حاجت ہے اتنا ہی کفایت ہے بریلی انکا وطن ہے گویا رشک چمن ہے صاحب گلشن بیخار نے تابش شعاع خورشید سخن سے آنکھہ جھپکائی نمازت آفتاب سے دماغ مین خشکی آئی حواس مختل ہوئے اسی باعث انکا حال تحریر نفرمایا تو اس ذرۂ بمقدار نے ستارۂ سخن اپنے طالع کے زور سے چمکایا انکے خورشید طبع کا جلوہ جہان مین روشن ہے جو ماہ سے ماہی تک از ذرہ تا خورشید مبرہن ہے مہر طبع ملک کاغذ لشکر انجم کا منصور لعبت مضمون کا جلوہ حسن جو شمس الضحی و بدر الدجی لامع المنور

بیت
خط سے مسدود ہے باغ رخ دلدار کی راہ — بند کانٹون ہین سے کردیتے ہین گلزار کی راہ

مفتون تخلص حکیم اگوسٹین ولسنلو نام ابن حکیم الیس فطرت تخلص والا احترام متوطن سجے پور حال ساکن بھرت پور از زمرۂ اہل انصار انتظم سخن مین سید گلزار علی صاحب اسیر کا سہارا ایک مدت سے ہمراہ عاصی رابطہ اتحاد مربوط ہے الفصاحت حکیم کلام انگلستان کاغذ مین منقوط ہے

دیکھکر مو باف زرین اوسکی مفتون جعد بین — خلق کہتی ہے پڑی بجلی شب دیجور پر
تجکو میری قسم اتنا دل مضطر نہ تڑپ — برق کہتی ہے یہ بیتابی سے ہر بار کہ بس
سے کشو عقد ثریا سے اگر گل نکلے — کیا عجب شیشہ گردون سے بھی قلقل نکلے

۹۸

ماہ تخلص مرزا عنایت علی نام کوچک برادر مہر تخلص مرزا حاتم علی والا مقام مولد و منشا و سکونت انکے احوال محترم کے باب مین گذری یہ سب حقیقت تلمیذ پذیر خواجہ حیدر علی آتش جیسے اوستاد ماہ چرخ خوبی بدر فلک نیکوئی عطارد کی ہمزاد احقر کے حال پر کمال عنایت سخن منظوم سے از بس الفت ماہ خوش رو ہلال ابرو بزم رشک انجم مین تشریف لاکر زبان خوش بیان سے اشعار سنائے ہین بین السطور نظم کو رشک کہکشان بناتے ہین ہر مطلع غیرت خورشید انور ہے ہر بیت برج ماہ منور ہے سیاران مضامین کی روشنی ہے صفحہ کاغذ فرش چاندنی ہے

اے مسیحا مجکو ہی آزار عشق | میرا درمان کر جو تجھسے ہو سکے

پیدا ہی کرون گا کسی تدبیر سے زنجیر | تو توڑون گا در خانۂ زنجیر سے زنجیر

دریا ہی سر شک آنکھون سے جاری ہے تہ تاک | یہ گنبد گردان ہے حباب سر بلبل

مضطر ہے نہایت میرا مضطر دل بیتاب | اب دیکھیے کیا لائے گا جگر دل بیتاب

خیال عیش جوانی ہے خواب پیری مین | سحر ہی چونکی غفلت سے اب سدا ساری رات

لکھا کیے ہین مضامین زلف و عارض کے | سیاہ کاغذ سادہ کیا ہی ساری رات

وہ کافر ہون کہ بتخانہ مین وہ شغل کسب ایمان ہے | ہوئین محراب کعبہ مین تو مصحف روی جانان ہے

بجائی حرز جان زلفونکو زاہد روی جانان ہے | جسے کافر بھی ایمان جانتے ہین وہ یہ قرآن ہے

گریبان ہات مین ہے وحشیان مین صحرا کا دامان ہے | بس اب پانون مین انکے اور سر خار مغیلان ہے

مطلا لوح مصحف ہے نہ پیشانی نہ افشان ہے | لب لعلین جسے کہتے ہین وہ سرخی قرآن ہے

کہان یہ ابروی خمدار کب یہ چشم فتان ہے | بیاض چشم آہو یہان کتاب طاق نسیان ہے

ہر اک ذرہ مین یہان عالم سویدا کا نمایان ہے | غرض ای مہر کیا دلچسپ اپنا بھی بیابان ہے

ملی یہ وجہ کامل ماہ مصحف رو کی باتون سے | کہ زاہد مصحف ناطق یقینا روی جانان ہے

سبق کو دیکھتا ہون رات بھر اور پھر الجھتا ہون | مطول مختصر وہ شرح شعر زلف پیچان ہے

جلاتا ہے یہ پروانون کو وصف شعلہ روئی سے | زبان خامہ بھی اپنی زبان شمع سوزان ہے

ہوائی دشت وحشت ہمکو لی اوڑتی ہوئی بستی سے | ہمارا عنصر خاکی مگر ریگ بیابان ہے

جسے اہل ریاضی برج آبی کہتے ہین شاید | وہ سانچا تیرے آنسو ڈھالنے کا چشم گریان ہے

یہ فیض پرتو اسے مہر اپنی طبع عالی کا | لسان الانوری جو ذرہ ذرہ اب سخندان ہے

نکیون ہر طرز مین سے پڑہتا غزل اوس ماہ کے آگے | میرا استاد کامل مہر ناسخ سا سامعہ دان ہے

**مسیح** تخلص مسیح اللہ نام جنکا ذکر بندہ کرتا ہے انکا نفس عیسوی طبع مردگان مضمون کو قم باذن اللہ کہکر اسطرح زندہ کرتا ہے

اوس فتنہ گر سے ہم کیسے ہی کوئی وفا کرے | ممکن نہین ہے یہ کہ وہ ترک جفا کرے

ہے جان بلب فراق لب لعل سے مسیح | بچ جای کوئی حق مین یہ اوسکے دعا کرے

ابرو کے وصف مین جو نازک خیالی ہے غور کیجے تو گویا دیوان ہلالی ہے دلکی مہر سے جو آفتاب رخکی تعریف ہے تو مطلع خورشید اوسکا ہمردیف ہے ذرہ افشان کی مدح مین جو ستارہ نقطہ چمکا یا تو کشش زلف کی الفاظ ہے شک خطوط شعاعی ہوکر دکھایا اس ذرہ بمقدار پر بھی نظر مہر بہر حال ہے مگر وہ مہر کہ جسکے جمال کو اگر بجلال بھی دیکھے تو کمال ہے نہ کہ زوال ہے عاشق منش آزاد روش سن شریف بدر کامل روے منور خورشید شمایل صفحہ کاغذ سپہر مہری نہین نہین مہر کا سپہر ہے نظم کا ہجوم مثل عقد پروین ہے کاغذ کیسا سپہر برین ہے باطن اگرچہ پرتو مہر سے دل روشن ہے بزم سخن انجم کی انجمن ہے لیکن کتاب کا تمام کرنا ہے اس آغاز کا انجام کرنا ہے صفت کو دفتر چاہیے پر اتنا بہر نمط مختصر چاہیے مہر کا کلام اظہر من الشمس ہے دل چمک جائے اگر مہر سے لمس ہو سیفن خامۂ مہر چمکتی ہے کہ برق ہر لحظہ دمکتی ہے

جو بے نشانیکا ہمسے ہوا نشان پیدا
تو اب مکان سے ہے ہر شکل لامکان پیدا

عبث خیال ہے افشاے رازکا مجھسے
جلے گا دل یہ نہوگا دھوان کبھی پیدا

چلا ہون ڈھونڈنے مضمون کمر کی سوے عدم
نہوگا میری تربت کا بھی نشان پیدا

مین سمجھا دیکھ کے اوسکو لب مسی آلود
ہوا ہے آتش یاقوت سے دھوان پیدا

داغ عشق شمع روایان دلسے کرجاتا رہا
گل سیرانا صبح چراغ دودمان ہوجائیگا

کیا بڑی محلون پہ کرتا ہے غرور اے بیخبر
منہدم ایکدن رواق آسمان ہوجائیگا

ہم سیہ کارونکا گریون ہین ہیگا بوسگاہ
سنگ ہو اوسکا سنگ آستان ہوجائیگا

سارے عالم کا ہے غم مہمان دل
کسقدر رکھتا ہے وسعت خوان دل

داغ سودا ہین گل و ریحان دل
دیدنی ہے یہ سر بستان دل

مجھسے ہے زندہ دلون کی زندگی
جان جان تو ہے تو ہین ہون جان دل

لاعلاجی ہے علاج درد دل
بے سر و سامانی ہے سامان دل

کھینچ لایا جذب دل اوس ماہ کو
مہر ہے مجھ پر بڑا احسان دل

مہر تخلص مرزا حسب بیگ نام ذرہ فکر سپہر کاغذ پر چمکا جسکے پرتو شعاع کے سبب مہر گردون کا دل دہمکا خورشید سخن نسخۂ قرطاس پر پدید ہی شائقین کو اوسکی دید گویا نوید ہلال عید ہے

| | |
|---|---|
| مین جان بلب ہون روزی دی انگیا نے مجھے | آیا ہے یاد خال لب نازنین سب مجھے |

مہر تخلص منشی مہر چند نام فرخ آبادی جد دہلی اور لکھنؤ مین اکثر رہے آفتاب سخن فلک قرطاس پریون فروغ بخش ذرہ نواز رہے

| | |
|---|---|
| نیند آگئی ابرو کے تصور مین جو مجھکو | تھا خواب مین کھینچے ہوئے تلوار کوئی شخص |

مہلت تخلص مرزا علی نام لکھنوی اوستاد سخن انکی جرات انکی شائستہ طبع سے سخن اور شعر گوئی مین بڑی جرات ما بین علی نقی محشر اور مرزا علی مہلت کی کسی وجہ سے فساد برپا ہوا اور آپسمین لڑنے اور مرنے پر راضی ہوئے کچھ ایسا ہوا محشر نے قیامت کی کہ ایک دم کی مہلت نہ دی اور زخم کارگر لگایا انکی اس جرات کو خیال کیجیے کہ خموشی کو کام فرمایا لوگون نے قاتل کو ہرچند تلاش کرایا لیکن مجروح نے بجز اسکے کہ روز جزا پر جزا موقوف رکھکر کسیکو نام بھی نہ بتلایا آخر حادثہ جان کاہ سے خنجر اجل نے مرغ روح کو ذبح کیا انہون نے مرکر شب اول صبح کیا یہی مضمون بندش شعر مین لائے جسنے بیان مذکور کو رنگ دکھلائے زبان خنجر ہر مصرعہ ہی صفت قوت بازوے قاتل ہے صریر کلک نالہ پردرد حلق بسمل ہے سوزون کا بیان ہے بیتابی کی داستان ہے صفحہ کاغذ زخم دہان دار سے دشنۂ خامہ کی دہار گویا خون کی دہار ہے

| | |
|---|---|
| مرنے کے بعد بھی نگئی دل کی یہ تپش | آرام زیر خاک بھی اب خاک کیجیے |

مہر تخلص مرزا حاتم علی نام بن مرزا فیض علی بیگ مغفور قزلباش مولد و منشا فرخ آباد تلمذ شیخ امام بخش ناسخ مرحوم سے حضرت کی نسبت خاش عرصہ دراز سے جد دہلی مین رونق افروز اور اکثر مشاعرات مین تشریف لاتے ہین ہر روز نتایج افکار سے طرح ہوا طبع زاد سامعین و حاضرین کا دلشاد مصرعہ

مولوی بیدار صاحب کی قیام ہوا صبح کو بظاہر عارضہ ہیضہ مین مبتلا ہوکر دسوین تاریخ اوسی جگہ مانند صدائے ساز روح انکی طبل جسم سے باہر ہوئی سہ پہر کیوقت لاش تاجلنج مین لائے اور درگاہ حضرت سید احمد بخاری انار اللہ برہانہ مین دفن کیا خلق حیران یکسر ہوئی یہ سبب قصہ ہی میری چشم دیدہ شنیدہ کے بود مانند دیدہ صاحب گلشن بیخار کا انکی بابت مین یہ نغمہ خارج از آہنگ ہی جیسے سنکر اپ حریف کی دلپر حالت تنگ ہی ۔ چند سال است کہ در لکھنؤ فوت شد الخ سچ ہے کہ انکی تحقیقات بھی غلط سراسر انکی بات بھی غلط جب قریب کے رئیسون کی واقعی تحقیقات ہوئی تو معلوم ہوا کہ انشی فی عمرہ سچ کوئی بات ہوئی یون تو انکا یہ حال ہے جو بندہ کی ترقیم پر خیال ہے پھر زیادہ اس سے ہوگا کیا غلط خود غلط انشا غلط املا غلط مخصوص دو غلطیان فاحش ہین ایک یہ کہ جسکی سبب سے سمع خراش ہین دوسری موقع پر لکھی جاینگی بلکہ جا بجا بات وقت پر کہی جائیگی موج کی طبع دریادل ہے جس سے یہ آبدار مضمون کا گوہر حاصل ہی

ایسا انکا خدنگ ترانہ ہی جس سے عدو کا سینہ نشانہ ہی

چھپ گئی ابر مین بجلی ہی سے جا شمس و قمر — اوسنے چہرے سے نقاب اپنے اوتارا ہی نہین
بحر مین عشق کے ای موج تو زنہار نہ تیر — یہ وہ دریا ہے کہین جسکا کنارا ہی نہین
صنم ہے گلبدن ہے مہ جبین ہے — بھلا کہیے تو کیا کیا کچھ نہین ہے
گیا اودہر جو پھر ادہر نہ آیا — عجب کوچہ کی تیری سر زمین ہے
مجھے قدمون پہ سر رکھنے دو صاحب — تمہارا موج بندہ کمترین ہے
جب خندہ ہای گل بھی ہو بار گران مجھے — بلبل کا کیونکہ خوش لگی شور و فغان مجھے
دو آرزو مین موج کی یا شیر کردگار — حسرت کی ساتھ دنیا مین کھویان ہے مجھے
اور دوسرے جو حشر کا دن ہووے آشکار — کوثر سے بھر کے دیجیو اک جام وان مجھے
جو محشر مین چلے ہے تو اپنی رہائی — تو اے موج حسنین کا آسرا لے

مونس تخلص حکیم سعادت علی نام سید عالی گوہر ساکن بنارس طبع بلند فکر ارجمند علم حکمت مین تشخیص کی ہوس نسخہ نظم کی مونس الفت ہی تو کاغذ کی مفردات مین ترکیب سخن حکمت سے ہے

زبان جوش گریہ ہچکیان لینے لگا مونس — خلل انداز ہے اب نالۂ شبگیر مین ہنسو

| بیت ابرو کو تیرے دیکھ کر ای مطلع حسن | جو تیری کوچہ سے نکلا سو غزل خوان نکلا |
|---|---|

موج تخلص خدا بخش نام دریائے امواج علم موسیقی مین لطمۂ گنگریکا آبدار لہجۂ
آواز رشک حنجرۂ داؤدی سے نکیما آشنای بحر وجد وار پار ہمدا سے تان سین
چادر ندامت منہ پر لی جسوقت سرود کی لی لی تو بہیروین مانند مجنون سوشتین
اگر اپنا نام گوری نے باوصف کم علمی فیضان صحبت ذی علمون سے ایسا کچھ اہم
پیشہ مین تصنیف کیا کہ عالم متجرنی سنا تو واہ وا کا طعن کہینچا انکو قابل تعریف
کیا ہم پیشہ انکے ہر تال پر سم کہاتے باریدہ اگر ہوتے تو سدہ بدہ کہو کر شاگرد یکا
دل مین خیال لاتے فرد ذی لیاقت باد تہا دہلی اور لکھنؤ کے سوا انکی پایمال
اور دیار سرداران ہر دیار سے بہت انتفاع اوٹہاتے وطن اصلی جد دہلی
ہنگام ورود بخدمت جد امجد بہر استفادہ قدمبوس ہر روز حضور تشریف لاتے
مباہات دینی و دنیوی و فیض ظاہری و باطنی سے بہرہ ور ہوتے خدا مان
درگاہ والا سے سر قدمبوسی پاکر فیض بر ہوتے بتاریخ نہم صفر کہ روز عرس
میر ابو العلا صاحب نور مرقدہ تہا ١٢٤٥ ہجری مین ہنگام سماع بفرمایش
جد بزرگوار موج مرحوم نے یہ قطع کہ واقعی قطعہ زیست اونکا تہا پڑہا بتکرار
اہل مجلس کو وجد کا جوش ہوا کوئی تڑپا کوئی سسکا کوئی بیہوش ہوا عاصی
بہی اوس مجلس مین حاضر تہا لیکن ہنوز مین شعور سے قاصر تہا جد امجد جیسے ولی
بزرگ کی فرمایش اور مزار پر انوار سے برکت کی تراوش میان موج صاحب
کو کہان ہوش تہا فکر میان مہر صاحب مرحوم کا ترانہ پر جوش تہا یہ وہ
نظم ہے جس سے بیہوش ہر اہل بزم ہے + + + قطعہ

| دل غیر تو آشنا ندارد | جز خاک در تو جا ندارد |
|---|---|
| کاشانۂ چشم و خانۂ دل | بے نور رخت ضیا ندارد |

بہر حال بعد انفراغ حال وقال فاتحہ کا انجام ہوا موج صاحب کی دل مین
جو لہر آئی تو وہان سے حسب ارشاد حضرت کنارا کر کے بروندۂ قلزم فیض

مولد سونی پت منشا شاہجہان آباد مقر مولنا و مرشدنا حضرت مولوی محمد فخر الدین صاحب قدس سرہ کے مرید ہین ناظم و ناثر ایسے کہ زمانے مین دیدہ ہین نہ شنیدہ ہین شاہجہان اباد مین علم کی تحصیل کی ہر ایک مباحثہ مین قال و قیل کی لکھنؤ جاکر عمایدکے قصاید تحریر کیے اس ذریعہ سے اپنے مرتبہ با توقیر کیے پھر کلکتہ گئے اور بصفت ناظم قصیدہ کہا اور ملک الشعرا خطاب پایا پھر دکن گئے اور بدولت نظم جمع زر کیا پھر لکھنؤ آئے اور طول گوئی کو ناچار مختصر کیا جب اون سے شعر کسی کو سنا منظور کرتے ہین تب بخشیہ حصول نعمت کرتے ہین

| | |
|---|---|
| کسکو لب جان بخش کی مین بات سناؤن | عیسیٰ بھی اگر بولین تو صلوات سناؤن |
| مدعی ہمسے سخن ساز بپابوسی ہے | اب تمنا کو یہان مژدۂ مایوسی ہے |
| تہمت عشق عبث کرتے ہین تنہا مجھ پر | ہان مگر ملنے کی خوبان سے تو تنگ خوسی ہے |

موزون تخلص میر فرزند علی نام شاگرد شمس الدین فقیر لکھنؤ مین قیام ہو رہی ہے مین فکر معقول شعر مین عطار دیسے دہر کلام موزون ہے شایق مفتون ہے ناظم طبع کا کلام ہے دل تیغ کا کلام سنئیے

| | |
|---|---|
| سینہ و دل کو مین کرتا ہون کدورت سے صفا | کسکی آمد ہے الٰہی کہ یہ گھر جھڑتے ہین |

موزون تخلص لالہ چھتر سنگھ نام کاتھ دہلوی از نبایر مادھو رام کہ انشا انکی اسم بااسمے مشہور ہے بھلا اسمین بھی کچھ پرخاش کی جا ہے جو صاحب گلشن بیخار کی عبارت کا انکے باب مین یہ دستور ہے نبیرہ مادھو رام کہ انشای وے دستان اطفال است میگفت الخ یہ تو جب حقیقت معلوم ہو ایسی انشا آپ بھی لکھین تب مفہوم ہو کہ دستان اطفال ہے یا پایمال جہال ہے اونکے منہ مین آیا سو کہا اس کاوش سے کیا حاصل غیر اچھا مادھو رام ایسی انشا کہ حاسد اگر سیات جنم لے تو بھی نہ لکھہ سکے گا اوسکے مضامین پر شیفتہ ہو جاسے بلکہ حاسد کے استاد اور ہمنشین سب کا حوصلہ بلند پست ہو کر فریفتہ ہو جاسے بس باطن سبب کلام موزون زیب دفتر کر طول کی تقریر کو مختصر کر

ملتجی ہین سامعین کو جو انتظار ہی تو اسیطرح تحریر اشعار ہے

ہر دم خیال یار جو پیش نظر رہا ۔۔۔ ہجران مین بھی وصال ہمین بیشتر رہا
طرف چمن نجا نہ سوئے لالہ زار دیکھ ۔۔۔ تو آپ باغ حسن ہے اپنی بہار دیکھ

منتظر تخلص شیخ امام الدین نام ساکن جد دہلی جودت طبع ذکا و رسائی ذہن رسا سے جنہون نے ایسے نظم لکھی

جس گھڑی یار گلستان کی طرف جاتا ہے ۔۔۔ ہات ہر گل کا گریبان کی طرف جاتا ہے

منعم تخلص قاضی نور الحق نام مربع نشین مسند قضا بریلی گنج فارسی سے متمول رنگ ریختہ یون ریختہ کیا یہ مطلع گلشن بیخار سے لکھا منعم سخن خزاین مضمون سے خوش کرتا ہے مفلسان شایق کا دل

وہ نوک مژہ جیسے میرے دلمین گڑی ہے ۔۔۔ ایسی تو کھٹکتی ہے کہ جینی کی پڑی ہے

منعم تخلص لاله موہن لال نام خزاین افکار شاہ نصیر سے دولت سخن پائی یہ کم مایہ نقد عرض پیشکش کرتا ہے کہ منعم کو مضامین کی یہ پونجی اپنے اوستاد کے گنجیۂ دفینہ طبع کی بدولت ہاتھ آئی

وہان اشارۂ ابرو مطلع ہلالی ہے ۔۔۔ ہے یہ آہ کا مصرعہ مقطع فغانی بیان

منصف تخلص منصف علی خان نام عظیم آبادی شاہجہان اباد مین اس جہان سے نقل کی شاگرد نظام خان ممتحن صاحب گلشن بیخار کی طبعیت نے بہر ہمت طرف اصل کی جہان اور عبارت ہے وہان یہ بھی روایت ہے ۵ در نظم اشعار چندان دستگاہ نداشتہ فقیر راہم اتفاق درخورد با ایشان شدہ بعلت تنگ معاشی بتعلیم اطفال بسر مے بردہ الخ انکی تیغ زبان سبکے واسطے الم ہے لیکن عاصی کا وہ تیز قلم ہے جس سے انکی تیغ یک قلم قلم ہے منصف طبع کچہری شعرا مین الفاظ پر ہی مدعی لاف و گذاف پر ہے حاکم طبع کا یہ حکم ہے جس پر مدعا علیہ صم و بکم ہے

اگر عشق ترا یہ ہے تو پھر دست جنون سے ۔۔۔ داماں رہے گا نہ گریبان رہیگا

منت تخلص میر قمر الدین نام لعل اصل انکا بدخشان مشہد مطہر اور معدن

یہ تحریر صاحب گلشن بیخار ہے مقابلہ مین سنان خامہ آبدار ہے سو
از بے علمی کہ ہیچ از ضروریات این نمیدانست از طریقہ راسخہ برکران است
صاحب گلشن بیخار کی بیہودگی نے مجھ خاموش کے آگے غل کر دیا ہوای کبر نے
اونکا چراغ عقل گل کر دیا صاحبو انصاف کا مقام ہے یہ بے علم کا کلام ہے
حاسد بدگو کے منہ مین شکر دیجیے اوسکی تقریر مین شک کر دیجیے انکی شمع سخن کا
پردۂ فانوس خیال ہے پروانے کے پر جلتے ہین اُس خلوت مین آنا محال ہے
جو روشن ضمیر ہے تو چراغ سخن بیپیر ہے کاغذ کی چونک ہی مضمون کی راگنی دیپک ہے
شایقین کو لو لگی ہے عدو کی منہ کو تو لگی ہے کلام مانند شمع ہے سامعین مجمع ہین

فرہاد سے کہتے تھے تیشہ کی زبان ہر دم ... مسموم ہنو نادان سنگ آمد و سخت آمد
اس باغ جہان مین کبھی پھولا نہ پھلے ہم ... جون نخل چنار اپنی ہی آتش مین جلے ہم
خون کی دہارین چھُٹین دل سے دل افگارون کے ... رونگٹے سُن کے کھڑے ہو گئے فوارون کے

منیر تخلص خواجہ آفتاب خان نام مصباح طبع منور مشعل مزاج سخن فروغ طبع
سعادت یار خان رنگین سے روشن تر شمع فکر مجلس کاغذ مین روشن ہے
پروانہ وار تصدق ہر اہل انجمن ہے

جی چاہتا ہے زلف کا تیرے بیان کرین ... شانے کے دانت توڑ کے اپنی زبان کرین

منشی تخلص میر محمد حسین نام از مشاہیر دہلی ایرانی نژاد جد و آبا انکے ساکن دہلی اور
یہ لکھنؤ مین دل شاد مرزا سلیمان شکوہ بہادر کے حضور مین خدمت
انشاء پردازی سے سرفراز تھے منشی طبع وقایع نویسی مضمون سے ہمیشہ دلشاد رہے تھے

پوچھو اوس پری کے حسن کا عالم کہ آفت ہے ... بلا شوخی غضب رفتار قامت اک قیامت ہے

منشی تخلص لالہ موہنچند نام فیض یافتہ صحبت شاہ نصیر قوم کایتھ دہلوی جنکے سحر کی
یہ تاثیر منشی انشاپرداز کا شاعر طبع ناظم ہے اوسکی نظم بھی تحریر کرنی لازم ہے

چشم ہے قہر بلا زلف قیامت قامت ... اسلیے لوگ تمہین آفت جان کہتے ہین

منتظر تخلص نور الاسلام نام شاگرد مصحفی ہین منتظر ان کلام محفل مشاعرہ کاغذ مین

سبکی شکایت مین لکھین ان حضرت بزرگوار کی باب مین یہ عبارت لکھی ہے
دربستن مضمون بیگانہ یگانہ است و فکر صحیح صائب از غلطش اوستادانہ قوت نظم
اکثر اصافت سخن دارد الخ صاف عیب بیان کر گئے ناحق شناسیان عیان
کر گئے شائقین کو بصد منت مضمون کا ممنون کیا ہر ایک کا دل مفتون کیا
کیا طلب و لہجہ زبان ہے کس لطافت و متانت کا بیان ہے

یہ سانس سے میلا ہو وہ آہ نسیم ہو نرم
روان ہے خون جیب و راس و نو آنکھو نسی
شغل شب فراق یہی تھا کہ دھیان مین
اس مرگ پہ حیات فدا ہو کہ اوسنے آج
اشفتہ سحر رکھے ہی سیہ روزگار ربط
ممنون کا زرد دیکھ کے فرمائی ہے مسیح
ممنون مبادا آئے کہین سحر ناگہان
شب ہمکو گشت خون رہا فوج غم کے ساتھ
گل رخون سے ہاتھا پائی ہو چکی
رات تھوڑی حسرتین دل مین بہت
آئینہ سے جو کہ بگڑے بار بار
بجست بد جیا و غافل نید سخت
دل خراشی سینہ کو لجا جان کنی
ناز گرم جنگ سے جرات یہ دل
جرعۂ مے کر لیے یہ اضطرار
جگر کے دو دو سے رنگین نشان آہ کی

تن آئینہ ہے دل ہے میری جان کا لوہا
جگر کا فکر جدا سوچ ہے جدا دل کا
اک اک شکن گنا تری زلف دراز کا
بدہی کے اپنی خاک پہ میرے چڑھائی گل
شانے سے موہو موسے بلا اور بلا سے ہم
عاجز ہے اس مرض سے دوا اور دوا سے ہم
ناکامیون سے وصل مین بھی آو حسرتین
سو حسرتین شہید ہوئین ایک دم کی ساتھ
بس جفا زور آزمائی ہو چکی
صلح کیجے بس لڑائی ہو چکی
اوس خود آرا سے صفائی ہو چکی
ہم اسیرون کی رہائی ہو چکی
تجھسے کیا کیا اے جدائی ہو چکی
لے ہوس مطلب برآئی ہو چکی
بس ممنون پارسائی ہو چکی
دل شہید کے غم مین الم سیاہ کیے

منیر تخلص وجیہ الدین نام خلف شاہ نصر شوخ و طرار و صحیح الذہن مرصر اجل نے
جوانی مین گل کر دیا اونکا چراغ منیر بھر جھیڑ ہوئی یکایک مٹ بھیڑ ہوئی

| بوسہ دہ شے ہے کہ دونون کو مزا دیتا ہے | بوسہ لیکے سے خفا ہوتی ہو کیون مشفق من |
|---|---|

ملال تخلص لا اعلم لکھنؤ والے ہین جنہون نے گوہر مضمون گوش شوق مین ڈالے ہین کس مذاق کا کلام ملال ہے جسکے روبرو فرحت و عیش پامال ہے ایسا فرمایا یون لکھنے مین آیا

| سخت جانی نے عجب رات دکھائی مجکو | موت آئی نہ سر شام جدائی مجکو |
|---|---|

ملول تخلص شاہ شرف الدین نام انکے سخن پر ملال سنے ملول طبیعتون کو کہان فرحت کا خیال خام یہ فرمان اور کاغذ کا سیہ دل

| کہ زندگی کے عوض مرگ کو قبول کیا | تری جدائی نے یہان تک ہمین ملول کیا |
|---|---|

مملو تخلص لا اعلم با وصف مملو تخلص کی ساغر مراد صہبائے حالسے خالی ہے نہ ساقی نہ جام نہ منیجہ نہ رند بدنام نہ شراب پرتگالی ہے وہ ذہن یہ سخن

| قمری و بلبل کو آپس مین لڑایا آپنے | سرو سا قد گل سا چہرہ جب دکھایا آپنے |
|---|---|

ممتاز تخلص لا اعلم فیض آبادی شاگرد سجدہ گاہ شعرا سخن ممتاز سے گوش سامعین کو اس روش سرفراز کیا

| کہ جیسے پانی کے چھڑکے غبار اوٹھتا ہے | ہمارے رونے سے انکا بخار اوٹھتا ہے |
|---|---|

ممنون تخلص میر امانت علی عظیم آبادی دہلی مین تحصیل علم کو آئے میر فرزند علی موزون کے شاگرد ہوکر شاہد نظم سے عیش اوڑائی کلام موزون ہے جسپر سامع مفتون ہے کلام موزون ناظم طبع کا ممنون

| جون باد لیے پھرتی ہے گھر گھر تپش دل | اے ولے کہ تیرے لیے اس خاک نشین کو |
|---|---|

ممنون تخلص سید نظام الدین نام فرزند خورد میر قمر الدین منت اصل انکی سونی پت متعلقہ شاہجہان آباد انکا مولد و منشا دہلی اکتساب اکثر فنون کا پدر والا تربیت سے ضبط کیا ایک عرصہ تک لکھنؤ مین رہے خوش اور آباد فکر انکی نہایت خوش اطوار مضمون زادگان طبع باعث تشفی دل بیقرار اشعار سماعی ثبت جریدہ اور کچھہ گلشن بیخار سے چیدہ صاحب گلشن بیخار نے تمام کتابین

یہی قرینہ ہے خیر انکے گنج مضامین سے ہر سائل سخن کی طبع آسودہ شمیم عطر مضمون سے
دماغ شامہ نکہت آمودہ ہو

| مفلس مجھے سمجھ کے نہ بے آبرو کرین | آؤن تو لاکھہ بار پہ دربان تری کہین |
|---|---|

مقبول تخلص لا اعلم دہلوی شاگرد شناءاللہ خان فراق ہر مقبول سخن کا انکے کلام سے
نہایت اشتیاق تحریر نظم معقول سامع کی طبع پر مقبول

| عشق نے ڈالی ہے یہ پانون مین زنجیر زور | دل گرفتاری کو اوس زلف کی کب چاہتا تھا |
|---|---|

مقبول تخلص ابراہیم بیگ نام اصفہانی الاصل پیدائش انکی مقام دہلی زخم سینۂ
سخن مرہم توجہ غلام ہمدانی مصحفی سے مندمل ہوا چونکہ مضامین تیر نگاہ و شمشیر ابرو اور
دشنۂ مژگان انکے دیوان مین بہت ہین گویا کہ کلام مجروح خنجر قاتل ہوا کاغذ حنائی
ہے جیسے شہادت نامہ مضمون کی لکھائی ہے

| جو پانون پر اوسکے حنا باندھتے ہین | مین یہان خون روتا ہون ہاتھون سے اوسکے |
|---|---|

مقصود تخلص لا اعلم لکھنوی کمترین یہ عرض کرتا ہے کہ جو شخص انکے نزدیک
کمال ناقص ہے پھر اوسکا ذکر لکھنا اور اوسکے ضمن مین موصی الیہ کو برا بھلا کہنا
محض بیجا بلکہ عقل سلیم تو ہرگز قبول نکرے مگر انکو من جانب الشیطان بغض و حسد
الصاق اسکا سپرد بخدا مقصود اس تقریر سے یہ کہ ظاہر انکی عبارت کی تحریر سے یہ
ہے مقصود تخلص از سوقیان لکھنؤ است خرافاتش نہ سزاے کہ درین اوراق
مذکور گردد اما چون نوشتہ اند نوشتہ شد الخ حقیقتاً صاحب گلشن بیخار کا
کلام سوقیون سے بھی بدتر ہے ان صاحبون کو اس بیہودہ عبارت مین جو لکھا
بیجا سراسر ہے انکی عبارت سے مسلسل ہو کر کلام ہو تو زبان خجل ہے کمال
نادم و منفعل ہے لیکن دریا کے خس و خاشاک سے گوہر کے دست ناپاک سے
آبرو نہین جاتی بد بات نہین آتی لعل اگر غلاب مین گرے خراب نہو شریف جو مفلس ہو جاے
بے آب نہو خیر باطن مقصود کے کلام سے مقصود ہے حاسد عیب گو کو سزا
دینے والا معبود ہے یہ مقصود کا کلام ہے جسکے برا کہنے کے سبب حاسد بدنام ہے

| | |
|---|---|
| ہمسے کچھ آگے زمانے مین ہوا کیا کیا کچھ | تو بھی ہم غافلون نے کی کیا کیا کیا کچھ |
| عسرت وصل غم ہجر وصال رخ یار | مر گیا مین پہ میرے جی مین رہا کیا کیا کچھ |
| درد دل زخم جگر کلفت غم داغ فراق | آہ عالم سے مرے ساتھ چلا کیا کیا کچھ |
| ایک محروم گئے میر ہمین دنیا سے | ورنہ عالم کو زمانے نے دیا کیا کیا کچھ |
| اے غافلو دم آرہ صفت آئے جا ہے | جیتیو کہ نخل عمر کو یہ کھائے جاے ہے |
| کیا تن نازک ہے جان کو بھی حسد جس تن پہ ہے | کیا بدن کا رنگ ہے تہ جسکے پیراہن پہ ہے |
| راہ دم تیغ پہ ہو کیون نہ سیر | دل پہ رکھین گے تو گذر جائینگے |
| کیا موج ہوا پیچان اے میر نظر آئی | شاید کہ بہار آئی زنجیر نظر آئی |

**مشغل** تخلص مشغل علی نام اصل انکی کشمیر ایسے انکے سخن کی تحریر

| | |
|---|---|
| خورشید جو نکلا ہے اسوقت یہ لرزان ہو | کوٹھے پہ کھڑا شاید وہ ماہ لقا ہوگا |

**مغموم** تخلص میر مشیت علی نام حکیم عزت اللہ عشق کے شاگرد مشیت ایزدی سے انکی طبع مغموم کی فرحت مضمون سے عشق پھر اگر دیکھنا تیز قلم ہے کہ سر دشمن بدستیز قلم ہے

| | |
|---|---|
| خیال چشم میگون مین قدم مستانہ رکھتے ہین | دیوانی ہین ہمارا نام جو دیوانہ رکھتے ہین |

**مفتون** تخلص مرزا کریم بخش نام از خاندان گورکان شایقین انکی بندش مضمون پر مفتون بجان مضمون پسندیدہ ثبت جریدہ

| | |
|---|---|
| مفتون خمار بادۂ شب ہو تو پھر پیئو | ایک جام جا کے ساقی پیمان شکن کے پاس |

**مفلس** تخلص محب علی نام صاحب گلشن بیخار جب تک کسیکو برا انکھین تو دل بیقرار رہتا ہے سچ ہے جبر مین کسی کا اختیار رہتا ہے انکے باب مین یہ فقرہ مرقوم ہے جیسے "صاف برائی مفہوم ہے" مفلس تخلص محب علی حالش از تخلص پیداست در رام پور بہ عطر فروشی کسب معیشت میکرد اور ست الخ بالفرض اگر کسی کا تخلص خراب یا مقتول یا بسمل ہو تو گیا اوسکا حال تخلص کے معنی پر سمجھنے کے قابل ہو یہ تقریرین صرف ازراہ کینہ ہین انکی طبیعت کا ہر کسی سے

خدا کو کام تو سونپے ہین مین نے سب لیکن
ہمیشہ ہے گلشن مین جو تو قفس مین نہین
ہم خستہ دل ہین تجھسے بھی نازک مزاج تر
سر دور فلک کبھو ن ہین اپنے رو برو ٹوٹا
تھا مستعار حسن سے اوسکے جو نور تھا
ہنگامہ گرم کن جو دل ناصبور تھا
پہونچا جو آپکو تو مین پہونچا خدا کی تئین
آتش بلند دل کی نہ تھی ورنہ اے کلیم
منعم کے پاس قاقم و سنجاب تھا تو کیا
ہم خاک مین ملے تو ملے لیکن اے فلک
کل پانون ایک کاسۂ سر پر جو پڑ گیا
کہنے لگا کہ دیکھ کے چل راہ بے خبر
تھا وہ تو رشک حور بہشتی ہمین مین میر
سیر کے قابل ہے دل صد پارہ اوس نخچیر کا
گرمیٔ عشق مانع نشو و نما ہوئے
کیا چمن کہ ہمسے اسیرون کو منع ہے
آنکھین جو رائیو نہ تھک ابر بہار سے
اعجاز منہ تکے ہے تیری لب کے کام کا
داغ فراق و حسرت وصل آرزوی شوق
لخت لہو جو ہو گیا تو بھلا ہوا کہ کہان تلک
دیر و حرم مین کیونکہ قدم رکھ سکیگا میر
پھر آج میر مسجد جامع کے تھے امام
دو قدم ساتھ جنازے کے نہ آیا وہ میر

رہی ہے خوف مجھ وہان کی بی نیازی کا
داغ دل دیکھے بس چمن دیکھا
تیوری چڑھائی تو نے یہان جی نکل گیا
کہ سنگ محتسب سے پایۂ خم دست سبو ٹوٹا
خورشید مین بھی اوسکا ہی ذرہ ظہور تھا
پیدا ہر ایک نالے سے شور نشور تھا
معلوم اب ہوا کہ بہشت مین بھی دور تھا
یک برق آہ خرمن صد کوہ طور تھا
جب زندگی کی رات گذر گئی تو غور تھا
اوس شوخ کو بھی راہ پہ لانا ضرور تھا
یک سر وہ استخوان شکستون سے چور تھا
مین بھی کبھی کسی کا سر پر غرور تھا
سمجھے نہ ہم تو فہم کا اپنے قصور تھا
جسکے ہر ٹکڑے مین ہو پیوستہ پیکان تیر کا
مین وہ نہال تھا کہ اوگا اور جل گیا
چاک قفس سے باغ کی دیوار دیکھنا
میری طرف بھی دیدۂ خونبار دیکھنا
کیا ذکر یہان مسیح علیہ السلام کا
مین ساتھ زیر خاک بھی ہنگامہ لیگیا
کبھو سوز سینہ سے داغ تھا کبھو درد و غم سے فگار تھا
ادہر تو اوس سے بت پھری اودہر خدا اٹھا
داغ شراب دھوتے تھے کل جانماز کا
جانتا تھا کہ اسے بہنے میری رفتار پسند

| | |
|---|---|
| شعر گر اعجاز باشد بی بلند و پست نیست | در ید بیضا ہمہ انگشتہا یکدست نیست |

اس فقرہ کا فقرہ دیگر دوسری چہرۂ تصویر کا اور ہی رنگ ہے انکے اس بیان کا نئے طرز کا ڈھنگ ہے ۵ در قصیدہ فکر خوش نداشتہ چند انکہ غزلش بلند رتبہ تر است ہمچنان قصیدہ اش بیت پایہ تر در ید و حال شاہجہان آباد آمدہ و تمتع نیافتہ ناکام برگشتہ الخ جب ایسے صاحب کی نسبت یہ عبارت ہو تو اوروں کی کیا حالت ہو سیر گلشن بنجار و گلستان بنجزان سے جھوٹ سچ دونون کا معلوم ہوگا فریقین کا نیک و بد سیارون کو مفہوم ہوگا مرشد شعرا نے جمع دیوان فکر شائستہ سے آمادہ کئے کہ شش جہت ہین جواب نہین انکے برابر نظم اردو مین کسی شاعر کی کتاب نہین قیام اپنا لکھنؤ مین اختیار کیا سرکار نواب وزیر الملک مین روزگار کیا یہ اشعار نتایج افکار شریفہ سے زیب جریدہ کیے فی الحقیقت شنیدہ نہین بلکہ دیدہ کئے گرمی کلام سے عدو کباب ہے آتش حسرت مین خاک وہ خانہ خراب ہے کلام میر ہے افسر برخورد وکبیر ہے اوستاد کا ارشاد ہے جسکے فیض سے ہر شاگرد اوستاد ہے صفحہ کاغذ دبستان سخن ہے سطح قرطاس گلستان سخن ہے جب پڑہتے اور گنتے ہین تو نظارہ کی دامن دامن پھول چنتے ہین اس گلشن کے سیارون کا دل باغ باغ ہے بہار دیکھیے تو بخیر خزان نصیب ذلیل خوار کے دل پر داغ ہے رہروان منزل نظم کے خضر کا کلام ہے اس طریق سے جادۂ کاغذ پر انتظام ہے

| | |
|---|---|
| ہم رہ روان راہ فنا مین برنگ عمر | جائینگی ایسے کھوج بھی پایا نجائیگا |
| اولٹی ہوگئین سب تدبیرین کچھ نہ دوا نے کام کیا | آخر اس بیماری دل نے اپنا کام تمام کیا |
| ہی التسبیح اوسکی مرتی دم کب میر کی دل سے | اوسکی نام کی سمرن تھی جب منکا ڈھلکتا تھا |
| گیا آرزو ہی جس سے سب زخم نم ہوئے ہین | ہر زخم سوجگہ سے ناسور ہے ہمارا |
| مسجد مین امام آج ہوا آکے وہان سے | کل تک تو یہی میر خرابات نشین تھا |
| دیکھا پڑ گیا جو مجھے اوسکے عشق مین | دل ساعزیز جان کا جنجال ہو گیا |

لاش پر آنے کی شہرت سب غم دیتے ہین — ابھی بری ہم ملک الموت کو دم دیتے ہین

مجلس مین میرے ذکر کے آتے ہی اوٹھو وہ — بدنامی عشاق کا اعزاز تو دیکھو

جنت مین بھی مومن نہ ملا ہای بتون سے — جور اجل تفرقہ پرداز تو دیکھو

وہ چلا جان چلی دونو بہیا لنسے کیسے — اسکے تہا مون کہ اوسے پانون پڑون کس کی

میر تخلص مرشد شعرا درۃ التاج اساتذہ فلک احتشام در غرر بحر اوستاد ان رفیع احترام لولوے شاہوار فصیحان ارفع الشام جناب میر محمد تقی نام والا دودمان عالی خاندان ملک مالوفہ ابر نیسان بار فخر دہلی در مکنون ہمشیرہ زادہ سراج الدین علی خان آرزو اوستاد اساتذہ جدید و قدیم جنکے سب شاعر معتقد ہین جو جاہل انکی نسبت الفاظ اہانت لکھے اوس سے گفتگو فصاحت خادمہ کلک جادو نگار بلاغت کنیز خانہ طوطی اطوار محاورات روزمرہ غاشیہ بردار طبع شوخ گہربار مضمون عاشقانہ سحاب فکر سے ترشح کرتے ہین نباتات کیمیا خصلت مزروع شعر مین نشو و نما پر اوترتے ہین اہتزاز نسیم طبع نے وہ گل ہاے بوقلمون کہلائے جنکی نکہت سے مشام سیاران عنبر سر ہوجاے عنادل طبع سخن سنجان عصر شاخ مضارع رنگین پر پروانہ وار نثار طوطئے نواسنج زبان خوش گویان کلام کے روبرو صورت آئینہ بصد شکل حیران و بر اضطرار زبان گویا کا کام نہیں کہ انکے لب و لہجہ کے روبرو گفتگو کرے ناطقہ کو تاب کہان کہ یارا بات کہنے کا ہو روبرو اف یا تو کرے صفیر خامہ چمنستان دیوانین رشک صداے بلبل ہزار داستان نواے کلک دو زبان بوستان نظم مین روکش نغمہ طوطی خوش زبان جس مرتبہ صفت لکھیے مناسب اور بجا لا زیبا فیہ جسقدر تعریف کیجے زیبا صاحب گلشن بہار آنحضرت اوستاد کی خدمت مین بھی بے ادبی کے لفظ لاتے ہین صفت کی عبارت لکھتے لکھتے پھر وہی ژاژ خائی کیطرف لیجاتے ہین اور ایسے ایسے فقرات تحریر فرماتے ہین پست و بلند کہ در کلامش بینی و در طب و یابس گر در ابیاتش بنگری نظر نکنی و از نظرش بیفگنی کہ گفتہ اند شعر

اور نکتہ رس ہین اونکے واسطے یہی ایما بس ہین مؤلف جی خوش کر رہین کہ ہم بھی خواہ نخواہ مصنف صاحب تذکرہ مشہور رہے اونکے اوستاد دل راضی کر رہین کہ ہم ایسے ہین جو ہمارے شاگرد نے تذکرہ جمع کیا میر صاحب شعور دن کی نزدیک دور دور رہے انہون نے سب کی تعریف اہانت کی شمول کی ہوشیار ونکو آگے غافل ہو کر بھول کی ازانمیان میر سوز صاحب جو صاحب درد اہل باطن اوستاد کامل اونکی نسبت انہون نے جو لکھا ہے وہ فقرہ گلشن بیخار کا گلستان بیخزان مین داخل بعض جا کل عبارات کہین فقرات مباحثہ مین تقریر کو وسعت ہے الا کتاب طول ہوتی اور سامع کو دقت ہے جو صاحب عاصی کی تقریر غلط سمجھین اگر خدا توفیق دے تو دونو کتابون کو دیکھین انصاف پیکر باندہین جہالت اور ہٹ دہری کی گرہ کھولین تب جھوٹ سچ معلوم ہو حق و باطل مفہوم ہو اگر اسپر بھی اونکی جانب دار ہین تو صاحب گلشن بیخار کے یار ہین جب بے منصفی کا قدم درمیان سے ہے تو طاق کے سر پر کتاب ایمان ہے انکی طبع کا مومن فکر سخن کا ریزہ مشاعرہ کے گذر یہین لایا جو لایا دلال کو دکھلایا بالفعل بنایا ٹوٹا ہاتھ آیا کاغذ کیا دوکان بزاز چہ ہے جیسین مومن کی جنس شروع والا یہ ہے

شب کو جو گرم گرم وہ آکر چلا گیا
یہ بے کلی ہوئی کہ مجھے غش سا آگیا

نو فلک ہین کیا کرے یہ نالۂ آتش فشان
ایک دشمن سر سے کھویا اور پیدا ہو گیا

تو فلک مرگ ہے ہمسے سب غافل
اب کسی کا بھی آسرا نہ رہا

یہ عذر امتحان جذب دل کیسا نکل آیا
مین الزام اوسکو دیتا تھا قصور اپنا نکل آیا

دکھلا رہی گی جلوہ نزاکت کہ ہے اونہین
دشوار چاک پردۂ حائل کو تھامتا

بت خانۂ چین ہو گو ترا گھر +
مومن ہین تو پھر نہ آئینگے ہم

دیکھنا اوس دہن تنگ کی بوسہ کا مزا
کہ ہوسناک تمنائے عدم کرتے ہین

جا کی کعبہ مین بھی مومن نہ گئی دیر کے یاد
جائے لبیک صداہای صنم کرتے ہین

یہ نے حج [illegible] بڑی گو مجھے کو جہان کو تم
کہ روز پردۂ حائل کی ٹکرے ٹکرے ہین

ہو جاے مگر اسکو شعور اور عقل و ہوش و آدمیت تہذیب اخلاق چاہیے
کہ حد امکان سے بڑھ کر قبیح ہو جاے جیسا کہ مخبر صادق نے ارشاد کیا خیر الامور
اوسطہا پر صاد کیا صاحب گلشن بیخار اپنے غم و جوش و خروش مین آکر شراب
خودی سے بیہوش ہو گئے یاروں کو تقریر کی تنگی مین وسعت ہوئی طبیعتوں کو
جوش ہو گئے مومن خان صاحب جو انکے اوستاد ہین اونکی صفت حد سے
زیادہ کی شعر بھی اتنے لکھے کہ ہنگام شمار معلوم ہوا کہ اسقدر شعر کسی کے نہین
لکھے اور تعریف پر طبیعت آمادہ کی مولانا نصیر الدین خان کی تعریف اپنے
بھی زیادہ کی شاید انکے دادا یعنی اوستاد کے اوستاد ہون گے اونکو کیسے کیسے
علم ہنر کسب فن جس سے آدمی نام آور ہو دریا سے جوہر کا شناور ہو یاد ہون گے
انکے نزدیک سب اوستادان ماضی و حال لیاقت سے دور ہین پس ایسے
اندازون سے فدوی نے جانا کہ یہ تالیف تذکرہ کے طرز و انداز سے ناواقف
و مجبور ہین الامور الی کہ دل کا سعہ اوستاد و ہمنشینان یہ مطلب تھا کہ
اس پردے مین سب کی ہجو کیجے اور تعریف و توصیف پر تو خیال کب تھا وہ
شاعر اس حساب سے بکیے نسبت بہشتی رہے جنکا باوجود مستثنیٰ ہونیکے اشارۃً الیہ
نے ذکر نکیا حلوہ خاصے رہے صرف سات شخصون کے واسطے اتنی دردسری
اختیار کی اورون کی بدگوئی اور عیب جوئی مین تکرار کی اون سب کی سعۃ اپنے
خوب دل کھول کے تعریف کی زبان بند ہوئی گویا اسی واسطے تذکرہ کی تالیف
کی تو بے تعریف والے جو درج کتاب نہین ہو سکتی جھوٹے جھگڑا مٹا خلل گیا خوب ہوا
بہتر ہوا جو انکے عیب جوئی اور لیت و لعل گیا اتفاقاً جو کوئی صاحب یہ فرماے
کہ سجدہ گاہ شعرا اور مرشد شعرا اور ناسخ و آتش وغیرہ کی کیسی تعریف لکھی گیا فقط
اپنی ہی قبائل کی صفت کی تو زبان خامہ سامری پیشہ نیازمند سے یہ جواب ہے کہ ان سب
کے حال کتاب مین دیکھیے قابل ہو جیسی اہانت کی کہ توصیف لکھی اگر اونکی عیب جوئی
و بدگوئی پر ذہن رکھتے تو گلشن بیخار کا نام خارستان رکھیے جو صاحب باریک بین

نالہ وہی ہے کہ ساتھ اوسکے کلیجا پھٹ جاے
یہ منزل گاہ دنیا کنج آسایش نہین غافل
جنکی مرقد پر گھڑی روتی ہی تو اب زار زار
جسکو تکیہ ہی خدا کا اونکو کیا تکیے سے کام
باغ گیتی مین برنگ غنچہ ای معروف اب

خوشی اک پھنک گئی ہے مرغ گرفتار کو تو
خطر کی جا جو سوتے بھی ہین تو ہوشیار سوتے ہین
صورتین کیا کیا ملی ہین خاک مین اس گل مین شمع
سو رہی جب نیند آئی رکھکے نیچے سر کی بات
ہے میری عقدہ کشائی حیدر صفدر کی بات

سو مومن تخلص مومن خان نام ساکن شاہجہان آباد شاگردان سخن کے اوستاد اگر
نور بافت سحر بیاض فکر دیکھے تو صحن خانہ سے کوچ کرا نے گردش الفاظ سے اوسکے
ہوش مین خرابی پائی جاے رشتہ جان تار تار ہو رشک مضمون سے شعرا
ہات ململ کے بیقرار ہو کلام میٹھا ایسا گاڑہ کہ جسکی حیرت سے شیرین زبان شکل
کوہ کن شور مچائین نشہ شراب الفاظ سے مخموران مخمانہ سخن دستار گو ہوا مین
اوڑائین مصرعہ نازک کی رشک سے گلبدن گل کھائین اور بیتابی کی شعر سے
ایسے مضطر ہون کہ رات کو کم خواب آوے بیتاب ہو جائین بانا باندھنے والے
فکر شائستہ کی اگر ان کی نظم کو کوشش کرین تو اپنی تعریف تانا بانا بھول جائین
روبروے خامہ انکی کلک ہاے سحر نگاران سامری کا نام بہلا جائین اگر ارادہ
تعلیم کسی کو دن پر کرین تو ایسے پیچ سے پٹی پڑھائین کہ ناصحہ اوستاد ہو جاے
اور جو کسی زبردست پیشہ والے کو کارخانہ عقل دکھائین تو ترت دنیا کے بارہ
منڈیمین ہتھا پائی تک نوبت آئی انکے انا بل مباضی کے قایل مدرکہ مین تشخیص سے
شیخ الرئیس کو انسے کیا تخصیص ہے قارورہ شناسی کی تمیز ہے کہ نیز انکو آب حیات سے
زیادہ تر عزیز ہے ارسطو کو کیا عقل تھی انکی سمجھ کے آگے وہ ایک نقل تھی قانون وہمی
مین انکی طبیعت یکی مسیحا سدیدی و موجز و شرح اسباب انکی ذہن رسان کی
طفل مکتب کی کتاب علم نجوم مین اوستاد ہین ستارون کی سب چالین یاد ہین
اب تقریر اور کرتا ہون اور طرف غور کرتا ہون انبا اوستاد باپ ہے اگرچہ ناقص ہے
لیکن کامل کہا جاتا ہے اوس مرتبہ تک کہ دل تعریف حد سے زیادہ گذر کر معور سے ہجو مین

چشم تر سے گو کہ آ مژگان پہ پانی پھر گیا
کیا کرینگے جب سوا نیزہ پہ ہوگا آفتاب
جس سے سجدۂ ملائک ہوگئی یہ مشت خاک
یہ آئینہ ہی کی چھاتی ہے ورنہ کیا سدّ ہے
کیا ہوا چھوٹی قفس سے بھی اگر ہم ناتوان
چشم سے ٹپکے ہے خون کیون نہ جبھا ہوے

اسپہ بھی تو نوح کی طوفان پہ پانی پھر گیا
ہمتو ای معروف یہان جلتے ہین گھر اوہو ہین
ایسی وہ کیا شے خدائی آدمی مین ڈالی تھی
کسی کے منہ پہ کوئی صاف یون جواب تو دکر
رہ گیئے بیٹھے کی بیٹھے یون ہین پر کھولے ہوئے
لعل جب جای گہر سیپ سی پیدا ہوئے

یہان تک چند اشعار بمقابلہ ابیات شنبۂ گلشن بیخار لکھے آگے اور انتخاب
معقول کرکے اچھی اچھے اشعار لکھے

شکل آئینہ صفا ای دل اگر پیدا کرے
ہو سوز دل کی لکھون اپنی داستان ساری
وہ تفتہ دل ہون گری اشک گرم گر میرا
تمھاری دل مین اثر ہو جو میری گریہ کا
ایک دن معروف برہم ہوگی یہ محفل تمام
یون ہی دل زلفین نے لف اوس ستم ایجاد کی ہاتھ
عجائب ہے کوئی یہ جامۂ عریانی اپنا بھی
میرا رونا تو میرے ہی نہ کام آیا یہ رونا ہے
رہا بیکار ہاتھ اپنا نہ کاروبار الفت مین
دیسی یاد زلف مین نکلے جو آہ آتشین
شکل انگشت تاسف بن گیا تیرا خدنگ
دل ہمارا دکھا دیا کس نے
سنگ ہین جھولیون مین لڑکون کے
تڑپے ہے برق کسطرح یوچھے تو مست قبا کیون
قد قیامت نگاہ اچھی بات کیا اوس شوخ کی

عکس روئے یار تیری گھر مین گر پڑ اگر
تو پنج شاخہ بنکر جلکے اونگلیان ساری
کباب جل کے ہوون یا مین پھپھولیان ساری
تو جانو پانی ہوا سنگ مین تیان ساری
حیف گل افسوس بلبل وای قمری ہای سرو
صید جو دام مین ہو دام ہو صیاد کے ہاتھ
کہ ساری عمر یہی ایک ہر سو سم کی کام آیا
وگرنہ ابر کا رونا تو ایک عالم کے کام آیا
چھٹا جامہ دریدہ جب تو پھر ماتم کی کام آیا
یہ طلسم اب دیکھیے روشن ہوی سنبل سے آگ
بے گنہ مارا جو ای ابرو کمان منہ پہ میرے
عرش اعظم ہلا دیا کس نے
ان کو سودا دلا دیا کس نے
منہ کو چھپا کی کھول دی کھول کی چہرہ چھپا کیون
خط دیوان چہرہ پری ابرو قسم تصویر زلف

آخر بمعائنہ بے ثباتی کے ہوسئے غواص قلزم اتقا لباس فقر اختیار کر کے حضرت میر ضیا الدین سبحے پوری رحمتہ اللہ علیہ خلیفۂ خاص جناب مولانا محمد فخر الدین جناب قدس سرہ سے شرف بیعت حاصل کیا بلبل طبع نوا سنج سخنوری عندلیب فکر صفیر انگیز دلبری عاشق روش آزاد منش خوش وضع نیک قطع نے اپنے تئین شعرا مین داخل کیا والد ماجد مرحوم عاصی سے سلسلۂ اخوت دینی تھا باہم تو میل خوش آئینی تھا چونکہ صاحب گلشن بیخار نے انکے اشعار انتخاب نہ لکھے بندہ مقابلہ مین کسیطرح لب لباب نہ لکھے جس غزل میں سے موصی الیہ نے جو شعر بدانست خود خراب لکھے فقیر نے اوسی غزل کے اشعار انتخاب لکھے انکی شاعر طبع نے اپنے مزاج کو شعر کیطرف مصروف کیا اس بات مین نفی کو اثبات اور مجہول کو معروف کیا ناظرین کے روبرو جب برائے مقابلہ گلستان سخن ان اور گلشن بیخار ہوتب مناظرہ کی بہار ہو اب اشعار کا مقابلہ ہے باہم مجادلہ ہے

جھوٹ کہتے ہین کہ سولی پہ بھی نیند آتی ہے
ہمکو یادِ قدِ دلدار نے سونے نہ دیا

مر گیا تیرا مریض غم مگر اچھا ہوا
یہ کبھی اچھا نہوتا عمر بھر اچھا ہوا

ناتوانی اسکو کہتے ہین کہ آکر یار نے
جب ٹٹولا مجکو بستر پر تو کبھی مین نہ تھا

ہے مثل اہل ماتم اپنا شعار رونا
دل کے بیان کرنے اور زار زار رونا

یاس و غم درد و الم حسرت و حرمان افسوس
یہ کہان جائینگے میری رفقا میرے بعد

لاکھ قہر اللہ ایک طرف
ایک اس دل کی چاہ ایک طرف

ایک طرف بخشش اوسکی اے معروف
میرے سارے گناہ ایک طرف

شکل نے کچھ بھی جو نالو نمین اثر رکھتے ہم
روز و شب آپکو مصروف ادہر رکھتے ہم

مزاج گفت و شنو مین ہے کچھ بیان نہین
زبان کے کان نہین کان کے زبان نہین

بس ایک تھا دل بریان سو وہ چکی ایکبار
سمجھ کے مانگو کبابی کی بیان دو کان نہین

کہا جو مین نے کہ اس ناتوان کا سنئے حال
کہا جو حال سناوے وہ ناتوان نہین

مریض عشق کی تیری جو دیکھی ہے تقویم
کہی ہے سخت تاسف کہ اسمین جان نہین

سنا ہے کہ ان حضرت کو کسی بدمذہب غیر کیش نے شہید کیا اوس بداندیش نے فکر در پیش کر کے یہ کار بعید کیا اونکو رتبہ شہادت حاصل وہ بدکار جہنم مین داخل طرز کلام مظہر یون مظہر جس سے حقیقت حال ظاہر

ہمنے کی ہے توبہ اور دہومین مچاتی ہے بہار ۔ ہائے بس چلتا نہین اور مفت جاتی ہے بہار
لوگ کہتے ہین موا مظہر بیکس افسوس ۔ کیا ہوا اسکو وہ اتنا بھی تو بیمار نہ تھا

مظفر تخلص سید مظفر علی نام شاگرد میر ممنون ملک فکر انکا لشکر مضمون پر یونہا مظفر و مفتون افواج مضمون پر حاکم طبع مظفر فتح میمنہ کی جلیب مین ظفر کا غذ کا میدان شکل کف دست ہے جسمین نثر و مضامین کا بند و بست ہے

تجکو بھی پوچھتا تھا گل نزع مین مظفر ۔ آیا بہت ہے رونا ہمکو جو تو نہ آیا

معقول تخلص لا اعلم حال انکا بطرز معقول افشا ہوا لہذا مفصل قلم عاصی سے منقول ہوا جو کچھ انکی زبانی نقل ہے اوسکو بیان کرنا کلک باعقل ور اہل ہے

رقیبون پر غضب ڈر ہم سے گئے ہین ۔ ہوا زخمی کوئی مرہم سے گئے ہین

معنی تخلص محمد امین نام متوطن اطراف مشرق علی گڈہ مین عبارت جسد سے معنی روح نکلے خلاصہ مطلب سخن کا یون ملحق

سرمہ منظور نظر ٹھہرا ہے چشم یار کو ۔ نیلگون گنڈہ پہنایا مردم بیمار کو

معین تخلص معین الدین نام اپنا رہنا انھون نے الہ آباد مین تعین کیا معین قادر نے سجدہ گاہ شعرا کو انکی اوستادی کے لیے تعین کیا عالی مضمون لاتے ہین کیا خوب فرماتے ہین

ہون مین وہ دیوانہ کہ بہار آنے سے پہلے ۔ زنجیر مین رکھتے ہین معین مجکو جکڑ کر

معروف تخلص مرزا الٰہی بخش خان نام برادر خورد فخر الدولہ نواب احمد بخش خان مرحوم چھوٹے بیٹے مرزا عارف جان برادر مشرف الدولہ قاسم جان جو ہستی مین معدوم امراے عظام ذو الفقار الدولہ نواب نجف خان بہادر شمع دودمان امارت حشم و چراغ خاندان اصالت اول بہ بحر ناپیدا کنار دنیا آشنا رہے

مژگان برستے ہین مجھ پر ۔ آب پیکان کی اسطرف سے تیر ا

مضطر تخلص لالہ کنور سین نام لکھنؤ وطن اصلی شاعر طبع مضطر شاگرد غلام ہمدانی مصحفی شاہد سخن پر دل بیقرار صفحہ کاغذ سیماب وار ہا سامعین کا دل مضطر سے جی حیران و ششدر رہے

کبھی سے بیقرار رہی ہے تو ہے نئے ۔ دل مضطر بیقرار رات کا ہے

مضطر تخلص مرزا سنگلی بیگ نام ذکی فکر رسا طبع ذکا اضطراب طبع شوخی شائقین بے انتہا جو انکی ترقیم ہوا و سکی ترسیم ہے

تھا خود وہ تڑپنے سے خجالت زدہ ہمتو ۔ مضطر کے کبھی خون کا دعوے نکر سکے

مضطر تخلص لالہ درگا پرشاد نام قوم کایتہ لکھنؤ وطن انکا کلام مردہ کو اعجاز دم عیسوی محمد عیسے تنہائی زندہ کیا ذکر ہے جنکا کلام مضطر پر شوق دل شائقین بیقرار ہے صورت برق بیتاب اضطرار ہے الیا ارشاد ہے مضمون فرحت خیز ایکا

ترے وعدون پہ اب ہے دم شماری ۔ بہت اختر شماری کر چکے ہم

مضطر تخلص محمد حاجی نام پسر قاضی رحمت اللہ خان جو قاضی القضات شاہجہان آباد تھے پیچھے انتقال والد کے خدمتگذاری مسند مصطفائی سے دل شاد تھے فکر سخن مین ممنون سے ممنون شاہد سخن پر معشوق گلبدن شاعر کا مقام قاضی سخن کی سبب دار القضا کہلایا یہ مضمون تازہ قاضی کی زبان قلم مضطر کو مفت ہی ہات آیا یہ حکم قضا جریان ہے صفحہ کاغذ گویا فرمان ہے

کٹتی کسیطرح سے نہین یہ شب فراق ۔ شاید کہ گردش آج تجھے آسمان نہین

مظہر تخلص مرزا جان جانان نام عالی حسب والا نسب آبا و اجداد انکے صاحب جاگیر تھے انکے والد نے کسی سبب نا شیمہ برداری عالمگیر بادشاہ کی چھوڑی اور گوشہ گیر تھے اور یہ جد دہلی مین سن شعور کو پہونچے پھر دہلی مین رہنا اختیار کیا تو گداز دل افضل طبع عاشق مزاج صاحب باطن با اینہمہ گوہر نگار آبدار کیا ترتیب دیوان بوجہ احسن بہتر ہے اور بیاض بدرجہ اوسط ہے بحر ایک جواہر

جب سار ہی سر سے خون نہین تیری تیر کے بھرنے — تب زخم سے نیت تیری یا خنجر کے بھرے
گستے نہ ورم پانون جو دیدا نیکی تیر سے — آغوش نہ یون حلقہ زنجیر کی بھرتے
گھرا نہ لگا زخم سیر سے لطف تو تب تھا — جب پشت بھی خون نہین تیری شمشیر کی بھرتے
اے مصحفی اب باقی نہین قافیہ کوئی — آگے جو کہے کوئی تو خو گیر کی بھرتے
وہ نخل حنا ہون کہ جو سر بھی میرا کٹ جاے — خون سست سپت اپنا سینون ہین مین بہتا
مژگان وہ ستم تیر قضا ہو وہی ہے قربان — آنکھین وہ بلا جیسے دم آہو کا اولٹ جاے
شکل امید تو کب ہمکو نظر آتی ہے — صورت یاس بھی بن بنکے بگڑ جاتی ہے
سیری اسے ہوتی ہے نہین رنج و غمون سے — عاجز ہون بہت دیدہ کمبخت کی خو سے
کافر کو کبھی سبیل نہو جانب مصحف — زلف سیہ بار پری رہتی ہے رو سے
یہ شب ہجر مین اودھر اودھر کی قلق کے مارے — دل کو دیتا ہون تسلی کہ سحر ہوتی ہے
لاف گرمی تیری عارض پہ جو گلشن ملے — عارض گل پہ صبا طپش سے دامن ملے
دیکھنا کسکا کہ یہان در تک بھی آنا منع ہے — روزن دیوار سے آنکھین ملانا منع ہے
طاق ابرو پہ نہ رکھوا دل اگانی ہن جو تیر — کیونکہ قبلہ کیطرف رکھنا نشانہ منع ہے
بیٹھے گر بالین پہ میری تو نہ رو اے رشک شمع — روبرو بیمار کے آنسو بہانا منع ہے
ہم تیرہ بخت پاس گئے جس نہال کے — پتے نکالی اوسنے زبان غزال کے
گنجشک ... مین ہمتو رہے مصحفی اسیر — فصل بہار باغ مین دھومین مچا کے

مضمون تخلص لااعلم معاصرین سجدہ گاہ شعرا و مرشد شعرا مضمون فکر انکا بہت بہتر نہایت خوب اچھا مضمون کا جو مطلب ہے معانی شناسونکے روبرو صفحہ کاغذ پر مرتب ہے

ہے ... اوسکی بن کون ہی خوش وا وہ یہ ہو وہ — کسکو خواہش ہی معاذ اللہ یہ ہو وہ ...

مضمون تخلص شرف الدین نام سلسلہ نسبت اولاد حضرت شیخ فریدالدین گنج شکر قدس اللہ سرہ تک اوسے یافتہ خان آرزو و اکثر خیال سخن طرف صنعت ایہام بالوقت تھا بلاشک کس مضمون کی عبارت ہے جو ثبت جریدہ محبت سے

آخر ہمہ را انجا قرار گرفتہ و فاتش را امروز دہ سال گذشتہ عمر بسیار یافتہ
ابتدا ایش انتہای دورہ سودا بود با جرات و انشا مشاعرات و مطارحات کردہ
است شش دیوان ریختہ و دو تذکرہ تمام کردہ و دیوانے در فارسی و تذکرہ
ہم دارد و قوت مشق او از اینجا توان دریافت در بلاد شرقی بسیار مسلم و باستاد
علم بودہ و اکثر سخنوران آن بلاد اکتساب فن از و کردہ اند ہر چند بمقتضای
شیوۂ بسیار گویان اکثر کلامش پر کم مایہ و از لطافت خالیست اما گزیدہ اشعار
او در نہایت رتبت و والا مرتبت عالیست چنانچہ ازین ابیات کہ از دواوین
وے گزیدہ آمد پیدا است اور است الخ بیان نقص فقرا انکے ظاہر صاف ہے
انکے عیب جوئی مثل آئینہ شفاف ہے کیسے فقرے چلتے ہیں وقت مقابلہ
حسرت سے ہاتھ ملتے ہیں ایسے ایسے استادونکو عیب لگایا جب اپنے
اوستاد اور اپنے میں برا کہوایا انکی عیب گوئی معروف ہے عاصی کے
عرض کرنے پر کیا موقوف ہے میان مصحفی صاحب اوستاد ہیں استادی
کے کیا قابل ہیں جو صاحب ایسون سے ترک ادب کریں وہ خود جاہل ہیں
مصحف کلام صفت ہر مسلمان مذہب شعر کی تکلف ہے گویا دولہا دولہن ہے
روبرو آرسی مصحف ہے کیا لہجہ ہے کیا زبان ہے کیا مضمون ہے کیا بیان
ہے شاہد مضمون کے جلوۂ جمال سے صفحۂ کاغذ غیرت برق ہے نہیں نہیں
برق جو حسن کی چمک دیکھے تو حیرت کے دریا میں غرق از پا تا فرق ہے
انکے آفتاب سخن کی تابش سے مشرق مطلع خورشید ہے کاغذ کا صفحہ رشک
چہرۂ نور صبح عید ہے تحریر ارشاد ہے جو زبان قلم کو یاد ہے

کی تنک ایک آب دم شمشیر قاتل نے کمی — ورنہ پیمانہ ہماری عمر کا لبریز تھا
اے مصحفی تو انہیں معجز ہے یہ کرامت — دل پھر گیا نہ آخر تیرا خدا سے دیکھا
بھولے سے ہیں جنت کا کہیں نام لیا تھا — اس ننگ سے دوزخ بھی جلاتا نہیں مجکو
عاشق سے بھی ہوتا ہے کہیں صبر و تحمل — کہتا ہے وہی کام جو آتا نہیں مجکو

مضمون طبع فقط صفحۂ کاغذ پر ہے تمام عالم مین مشتہر ہے

| | |
|---|---|
| خوشی سے کیون نہ اے مشہور بغلین بجائین ہم | لے گا یار ہمسے کج پھر باز و پھڑکتے ہین |

مصدر تخلص میر ماشاالله خان نام والد میر انشا الله خان علم طب مین اوستاد اور کبھی افکارات کو ماضی کرکے فی الحال مصدر ایجاد نفی مضمون کا قواعد طبع سے اثبات بیان کیے مستقبل کی نکات ماشاالله طبعیت چالاک ہے شاہد مضمون صحن کاغذ مین بیباک ہی

| | |
|---|---|
| کلفت ہو سوا تیرے کرے چاہ کسی کی | صورت نہ دکھاوے مجھے الله کسی کی |

مصحفی تخلص شاعر عزہ اوستاد ذوی الاحترام اوستاد مسلم الثبوت علم ہمہ دانی مین غلام ہمدانی نام ابتدا کی انکی قصبہ امروہہ مضافات مرادآباد شباب مین تشریف لائے شاہجہان آباد خجستہ بنیاد بعد چندے مشتاق شہر لکھنؤ ہوئے مردمسن شروع انکا انجام عبد سجدہ گاہ شعرا کے دن انشا و جرأت کے ساتھ ہم نشین و ہم جلیس و ہم زبان و ہم ردیف سنا ہے کہ فی الحقیقت چھہ دیوان زبان اردو مین اور دو تذکرے اور ایک دیوان فارسی معہ تذکرہ انکی تصنیف و تالیف بہت ملک انکے سخن سے آباد ہین اکثر شاگردون کو اوستاد ہین سیاران گلستان سخن جو منصف مزاج ہین غالبا احقر سے راضی ہونگے اور اس معرکہ مین یقینا قاضی ہونگے یہ شخص اتنے بڑے اوستاد ہین جنکے تعلیم یافتہ خواجہ حیدر علی آتش اور مرزا حیدر علی گرم شیخ پیر بخش مسرور اور طالب علی خان عیشی مرزا تقی ہوس وغیرہ شاعر مشہور انکی نسبت صاحب گلشن بیخار نقش مدعا بھرتے ہین اور کس کس طرحکے طمع کی افترا پردازیان کرتے ہین کہ صفت کے ساتھ اہانت بھی برابر ہے اسواسطے اس کتاب مین انکی عبارت بھی اکثر ہے انکے باب مین ترقیم ہے جس سے سامع کا دل دو نیم ہو مصحفی تخلص غلام ہمدانی اصلش از قصبہ امروہہ منضافات مرادآباد در عنفوان جوانی بہ جہان آباد و آمدہ طرح اقامت افگندہ آخرہا بہ لکھنؤ رفتہ و تا نفس

ن ترانی کی تدبیر مشتاق جلوۂ شاہد مدعا کا سوال رب ارنی ہی معشوق مغرور
سن کا جواب لن ترانی و مہر شہ کرنی ہے وادی ایمن صفحہ کاغذ مین ظہور نور دیدار ہے
موسیان شائق جمال لعبت معنی کا دل بیقرار ہے

تنہا پدر گر سوے زلف کا شانہ تھا پست غیر | نے ڈھب رہا تھا جسکو میری بیتاب رات

شیر تخلص قطب الدین نام از افضل شاگردان شاہ نصیر وطن انکا شاہجہان آباد
اندیشہ مضمون سخن دلپذیر سخن انکا ہم جلیس ہے مزاج طبع سخن کا اسیر

یہ دل ہے کہ وحشی نے تیرے پانون نکالی | پھر دست جنون سلسلہ جنبان نہوا ہو

مشتاق تخلص عبد اللہ خان نام ابتدا انکی ایران گروہ موزونان شاہی سے ہین
علم جفر مین قاعدہ دان بزم ساعین مشتاق ہے دیدار معشوق مضمون کا مشتاق
ہے شاعر طبع طاق ہے سخن گوئی مین مشتاق ہے طمع کیمیاگری مین ہر روز پارہ
کیطرح بیقرار دل سیم خام کی لالچ مین پختہ پارہ پارہ بار دل کاغذ کی بوتہ
مین مس سخن کو عقل کی بوٹی سے آتش شوق پر جیکر دیا جیکر کیا دیا
طلا کے مانند ایکدم چمک کر دیا

اپنی ہم ہند کی یہ پھول گئے + | اب جو دیکھا وہان خدائی ہے
رنگ کیون سبز ہی حیدری کا تیری ای مشتاق + | کسنے دیکھا ہے تجھے زہر بھری آنکھون سے

مشتاق تخلص حافظ تاج الدین نام میرٹھہ کی باشندی سنا ہے کہ روشنائی چشم کو دنیا
بے ثبات سے چشم پوشی پایندہ حافظ طبع مشتاق کو دور مضمون سے شوق ہے
بن دیکھے جمال نازنین سخن کا ذوق ہے یہ نظم ہے جسکے واسطے مشتاقونکی آراستہ بزم ہے

کوہکن ہو پرویز کو قصہ اپنا اپنا سنانے دو | ہے یہ وہ افسانہ شیرین ایک پری دیوانی تو

مشتاق تخلص محمد واصل نام بدایون انکی سکونت کا مقام بندہ انکے اور
جمال کا مشتاق انکی طباعی کا جہان کو اشتیاق وہ ذہن سے یہ سخن ہے

ہمارے کام یہ ہر چند آسمان پھیرے | تجھے قسم ہے جو اسطرف کو آن پھیرے

مشہور تخلص لا اعلم باقی بیان موقوف اور حالات مثل سنا دینی محذوف کیا

غبغب عرق آلودہ ہی یہ سیم تنون کے | یا مہر ہین چاہ زنخدان کی تلی ہے
کہتے ہین دُرِ گوش ترا دیکھہ نجومی | یہ زورِ ستارہ مہ تابان کی تلی ہے
نشتر سا کھٹکتا ہے رگ جان مین شاید | پیکان کوئی اور بھی پیکان کی تلی ہے
کہتے ہی یہ ہر وقت مجھے آبلہ پائی | آگے کو قدم دشت مغیلان کی او...
اوس مہر کو دیکھہ اشک ہمارے نکل آئے | تو قہر ہوا دن کو ستارے نکل آئے

مسرور تخلص مرزا سنگی نام دہلی کے ساکن مشہور میر عزت اللہ عشق کے شاگرد ہین نہایت مسرور انکا بھی کلام سنا ضرور ہے جیسے طبع محزون کو ہر نمط سرور ہے ایسا فرمایا یون لکھنے مین آیا

سدا اوس چشم میگون سے یہ دل استلہ رکھتی ہین | صراحی کی ہوس نہ خواہش پیمانہ رکھتی ہین

مسرور تخلص شرف الدین احمد نام صاحب سخن میرٹھہ سکونت کا مقام شاعر... رہا ہے یون قلم بند ہے جس سے سامعین کا جی خورسند ہے

ہے غیر کے گھر وہ شمع محفل | دن رات مجھے یہی جلن ہے

مسکین تخلص سید عبد الواحد نام سخن سنگین شاعر طبع نہایت غریب و مسکین صفحہ کاغذ پر روان قلم سے کلام مسکین یون رقم ہے

کیون نہ اوٹھنا بیٹھنا مشکل ہو اوس رنجور کا | جسکو از خود رفتگی ہی ایک سفر ہے دور کا

مسرت تخلص شیخ وزیر علی نام فکر سخن مین حکیم عزت اللہ عشق سے مسرت اندوز وطن انکا دہلی عرصۂ قریب تک دکن مین زمرۂ شعرا سے دیوان چند و لعل سے گنے جاتے ہین یہ سخن آموز کلام سے خوشی حاصل صفحہ کاغذ مین یون داخل

اگرچہ رونے کھوئین آنکھین | نہ کھا دیدۂ خون بار پر ہات

مستمند تخلص یار علی خان نام عظیم آبادی شاگرد مرزا ہجو تخلص بہ فدوی سخن سے مستمند ہین دلمین خورسند ہین ایسا کلام جسکا یہ انتظام

ہے تیغ تک وصل کے سے یار امید | ہے مثل ایکدم ہزار امید

مسیح تخلص میان براتی نام تجارہ وطن اصلی کشمیر کلیم طور سخندانی اسطرح

نغمہ طبع کا یہ ترانہ ہے گلوے خوش شاعر فکر کا نالہ عاشقانہ ہے

دل ہاتھ سے اشک آنکھ سے جی تن سے چلا جاے
ایوای مصیبت کوئی کس کس کو سنبھالے

مرزا تخلص لا اعلم خواہرزادۂ حکیم مرزا محمد خان ادب یافتہ رستم بیگ سخن کے پہلوان کیا ترنم ہے کیسی تفہیم ہے

اگر زلف دراز یار مین ہے صدگرہ مرزا
دل صدچاک یہ ہم بھی بسان شانہ رکھتے ہین

مروت تخلص صغیر علی نام وطن سنبھل جرأت جیسے طباع وسخن گو قدرشناس انکے اوستاد اول دیدۂ شاہد معانی مین دیکھیے دیکھیے مروت ہے شاہد سخن سے الفت ہے معشوق فکر سے محبت ہے

غیرون پہ دیکھ دیکھ کرم اوس نگار کا
مین بر جبین ہے نقش ہمارے مزار کا

مرہون تخلص مرزا علی نام مسکن اول مشہد مقدس مولد دہلی سیر دکن مقام منزل مقصود کو لے اوڑے الس طبع اونکی سخن سے مرہون ہوش حدیث سے ممنون سامع جنکا مشکور نظم سے دل مسرور

ہر آرزوی دل کا حرمان نے خون کیا
گردن پہ یاس کے ہے خون اپنی آرزو کا

مزمل تخلص مزمل شاہ فقیر طبیع کا یہ سوال دل آگاہ + + +

مین نہ کہتا تھا کہ مزمل دے نہ دل
نقد ایسا رایگان کھونا نہین

مسرور تخلص شیخ پیر بخش نام کاکوروی از حاشیہ بوسان بساط مرزا سلیمان شکوہ بہادر مرحوم منزل سخن کا حمائل طبع غلام ہمدانی مصحفی سے دور بدور درست کیا اور مغموم ہنگام جلوہ افروزی مرزا سلیمان شکوہ بہادر بفخر دہلی مدام شریک مشاعرہ مہاراجہ صاحب بہادر ہوتے طبع نہایت موزون درستی سخن بہت درست بندہ پرنوازش کمال فرماتے دل محزون کا داغ غم آپ کلام تازہ سے اسیطرح مسرور ہوکر دہوتے

گو اولتیان آنکھون سے ٹپکین شب ہجران
کیا نشتر فصاد رگ جان کی تلی ہے
ہر نالہ کی رخصت دل نالان کو ندون مین
ہر ایک کی انگشت جو دندان کی تلی ہے

مرام بمشاعرہ مہاراجہ صاحب تشریف لاکر کلام طرح اور طبع زاد سامعین کے روبرو
پڑھا فکر انکی بطرز اوستاد مرد شایستہ ذی استعداد ایا فہیم سخن شناس
حلیم الطبع سلیم النفس عاصی کے حال پر کمال عنایت فرماتے گاہ گاہ غریب خانہ پر
بھی تشریف لاتے ۱۲۵۶ھ ہجری مین انتقال کیا مرزا حسن نے نہال عمر
پامال کیا صاحب گلشن بیخار نے ایسے مہذب شخص کے دو شعر کمقدر تحریر کیے
سامعین کے مزاج دلگیر کیے کیا یہ نزاکت اور صاحب جو کہ بیان ہین آج ہی ہوئی
شاعرہ اونسے بھی کمقدر رہین جو صاحب گلشن بیخار کے دلمین انکی طرف سے ناحق
کدر ہے اول کلام پایدار دوم بدعا طول لفظون مین اختصار اگرچہ یہ تقریر شیرین
تلخ معلوم ہوگی حقیقتاً مثل نبات مسموم ہوگی قبل اس سے بھی تشریف لاتے تھے
جلوہ ہاے شاہد مضمون دکھاتے تھے بہرحال ایسا فرمایا جو عاصی نے سنایا

کھلا یہ جام حباب سے اب پیا کرے ہے شراب دریا
دھوان نہین ہے گزک کی خاطر کرے ہے ماہی کباب دریا

شراب سرخ مین پانی ملا کے پی ٹھنڈا
کہ اصطلاحاً اسیکو شراب نیم برشت

نہ سمجھو خام کہ مرزا بڑا اب جلے تن سے
لکھے گا اور غزل در جواب نیم برشت

اپنا گھر چھوڑ کے مرزا کوئی کیا جاے کہین
جسکے گھر آئے وہی اوسکی بلا جاے کہین

آزر نے بت تراشے کئے سل تراش کے
کوئی ہوا نہ اوسکے مقابل تراش کے

بہانے تا نکوئی کہ یہ کسکی لاش ہے
سر تن سے لے گیا مرا قاتل تراش کے

نحو ہے جسکی شکل یہ عالم وہ صنم کی صورت ہے
پتھر مین کیا لعل لگے ہین یہ بھی خدا کی قدرت ہے

ایک ہی مشت خاک لسان اور لاکھ طرح کی صورت ہے
چشم تماشا وا کر دیکھو حد تین کیا کثرت ہے

لاتین بھی کھاوینگے مرزا کچھ نہین ہے ہمکو شرم
یار کے زانو پہ لیکن ہات ہم سے جا سکینگے

مرزا تخلص مرزا بنا نام مشہور ریختہ تو خوب فرماتے ہین فارسی سے بھی دل سودا
اب اردو یہ دو بدو یہ

غالب
خالی اودھر سے نہین ہے کعبۂ و دیر
کون سے سنگ مین شرار نہین

مرزا تخلص ہدایت اللہ نام علم موسیقی سے آگاہ شہر دہلی آنحضرت کے آرام گاہ

مصطفیٰ خان یکرنگ تخلص شاہد مضمون ہین الفت لعبت سخن پر مفتون ہین
صفحہ کاغذ میدان محبت ہے ناشقان عشق دوست سے الفت ہے

مین تو بندہ ہون تری جور و جفا کا لیکن ۔۔ سخت دہشت کا ہے مجھے اس دل سودائی کا

مخلص تخلص مخلص علی خان نام مرشد آبادی صاحب گلشن بیخار انکی بدگوئی کے عادی انکی عبارت کا یہ فقرہ انکی نسبت ہے جسکی ایسی حقیقت ہے
مخلص تخلص مخلص علی خان از ریش سفید کردگان مرشد آباد است
اور است یہ لفظ کیسا نا ملائم ہے ایسا کلمہ کلام کیا لازم ہے انکو ہر کسی سے کد ہے ایسی بات کا مآل بد ہے بندہ مخلص ہے نہ دشمن شاعر ہے اور ہمعصر
مگر صاحب گلشن بیخار ہر شخص کو سمجھتے ذلیل و حقیر ہین جنکا سر دھوپ مین
سفید ہو وہ انکے اوستاد و مشیر ہین سخت بات کہہ بیٹھنا انکے نزدیک نرم ہے
دوربین جواب دیتے ہین سمجھو یہ بات کی بات کرافات کی کرافات ہے اس سے ملائم شرم ہے
کلام بیہر حال ہے جسکا تحریر احوال ہے

کوئی اپنے اسیر و قفس سے تغافل یہ یہی کرتا ہے ۔۔ قفس مین مر گئے ہم یہ خبر صیاد کو پہونچی

مدحت تخلص لا اعلم بلدہ لکھنؤ مقام سکونت انکے مدحت مین اوستاد
انکے جعفر علی حسرت جیسے گفتگو ہے آنکھونکی روبرو ہے

لے گئی ہجر تری گور مین یار آخرکار ۔۔ روز فرقت نے دکھائی شب تار آخرکار

مدہوش تخلص لا اعلم بادہ تخلص نے ایسا مدہوش کیا کہ اسم و رسم سے اس دور مین بے کیف رہا جام طبع مین صہبائے سخن سے تو اثر دور
انجمن ہے جب ہوش آیا سخن تا گوش آیا +

میرا جس ناز سے تونے لیا دل ۔۔ خدا جانے ہے اسکو یا میرا دل

مرزا تخلص آغا مرزا نام مرزا انکی مازندران ہیچ لکھنؤ کے تولد ہوے
خلف الصدق مرزا محمد اسمعیل سوداگری پیشہ شاگرد مرشد قلعہ
سنہ ۱۲۵۰ ہجری مین تقریبًا وارد جہان آباد دہلی ہوئے تا قیام

محشر تخلص اکرام اللہ خان نام شاعر نام آور انکے قلم فکر سے جو مضمون فتنہ رفتار فتنہ قامت قیامت خیز کاغذ کی کرسی پر بیٹھے برپا کیا محشر +

جدہر کو سلے اوڑی دل کی تپش کرون پرواز ... نہین ہی برق صفت ہاتھ مین عنان بسری
ہمین نظر نہین آتا کہ جی بچے محشر ... کوئی دن اور اگر درد انتظار رہے

محشر تخلص مرزا علی نقی نام وطن اصلی کشمیر مولد لکھنؤ فکر فارسی اور ریختہ دلپذیر انکے باب مین بھی صاحب گلشن بیخار نے لکھا ہے جسکا فقرہ قدردانی نے تحریر کیا ہے ع غرور شاعری بسیار داشت الخ بسبب طوالت اونکی عبارت سب تحریر نکی زیادہ دراز تقریر نکی جن صاحب کی مزاج مین شک ہو اونکے تذکرہ مین دیکھ لین تا طلاے سخن کی محک ہو رفتار فتنہ شاہد سخن شائقین کیا کرتی ہے قیامت کا محشر برپا کرتی ہے

جان منتظر ہے آنکھون مین وقت رحیل ہے ... جلدی کہو کہ تیری ہی آنکھ کی دلیل ہے

محسن تخلص میر محسن نام خلف اخوان مرشد شعراان صاحب نے ایسا ارشاد کیا

حرف تیرے عقیق لب کا شوخ ... زندہ کرتا ہے نام عیسے کا

محترم تخلص خواجہ محترم علی خان ساکن عظیم آباد مسلم سخنگو شاہ کمھنیا عشق اونکے استاد محترم ایسا سخن ہے اور ایسا چلن ہے +

پیغام پھر جنون کی آنے لگی ہین مجھ تک ... شاید بہار کی دن نزدیک آن پہونچے

محمود تخلص محمود خان نام نیک کردار ہمایون انوار گنجینہ شمایل مبارک آثار کلام شاعر طبیع محمود الخصایل سخن محمود ہے سامعین کو جس سے سود ہے +

مجکو خبر مرگ عدو سے بھی ہوا رنج ... وہ شوخ جو انگشت بدندان نظر آیا
وہ صید ہون کہ شوق اسیری ہی خود مجھے ... صیاد بے دماغ کو رنج کمین نہو
ایسا ہی سبک زیست نے ہجرا نہین کیا ہے ... گر چاہی تو اودنا ہی کوئی بیمار او ڑا دے
دیکھتا کون ہے محمود عدو کو نخوشی ... جب نظر کرتے ہین افلاک یہ ماجرا سی ہے

مخلص تخلص میر باقر نام ساکن جد دہلی با دانش و فرہنگ شاگرد استاد

محب تخلص شیخ ولی اللہ نام دہلی وطن اور لکھنؤ مین انتقال کیا سحبۂ شعرا کی استمداد سے معشوقۂ سخن سے حاصل وصال کیا ملازم حضور مرزا سلیمان شکوہ مرحوم غرض اونکے اشعار صفحۂ قرطاس پر بعبد زیب و زینت مرقوم محبان سخن ہین شعرا کے ہمفن ہین

ہر چند لائق اشک کب چھوڑی ہی خاک آبِ جواب — جتنے خط بھیجا گئے میری نامہ بر بھیگے ہوئے
نم ہین مژگان اشک سی تجھ تک نہین جاتی نگاہ — مانع پرواز ہین طائر کو پر بھیگے ہوئے

محبت تخلص میر بہادر علی نام قانون سخنوری شنا اسد خان فراق سے پڑہا انکے شاعر طبع کو شوق سخن ہمیشہ بڑہا شاہد سخن سے محبت ہی عاشقان پاک طینت سی صحبت ہے صفحہ کاغذ میدان محبت زبان خامہ پر بیان محبت

اگر حنا تیری ہاتھون سے خون بہا دل کا — تو تو نگا دست نگارین سی خون بہا دلکا

محبت تخلص نواب محبت خان نام خلف الصدق حافظ الملک نواب حافظ رحمت خان بلند مقام انکا آوازۂ نام آوری ہنگامۂ عدل گستری سے

مانع انکشاف حال نہین — اسمین کچھ حرف قیل وقال نہین

صاحب دانش و بینش فکر فارسی مین ہے شوق رسا اور ہندی مین طبع ذکا محبت الفت سے الفت سی محبت سے کلام محبت آمیز سخن نہایت دل آویز

گالی کا انتظار تو حد سے گذر چکا — منہ کو کہان تلک تیری دیکھا کری کوئی

محنت تخلص مرزا حسین علی نام اصل انکی شاہجہان آباد آیا نخل عمر گلشن لکھنؤ مین گلستان عدم سے باغ وجود مین بر آیا طبیعت ذکا کی محنت و جرأت ہی کہ جرأت سی سخن کی مصلحت ہی کیا روشن سخن ہے کیا تحریر کا چلن ہے +

آمد فصل گل کی نسیم سحر سنا — مرجھا گئین کلیان ایسی خبر سنا
کیا حرف یارب اسکے دہن سے نکل گیا — سنتے ہی جسکے جی مرا سینے سے نکل گیا
مجنون کی آنکھ غش سی کھلی کب ہزار حیف — ناقہ جب آگے نجد کے بن سے نکل گیا
محنت جو خط ترا فشی کی اسکے متصل بعض تا — صد شکر ہے کہ چاند گہن سے نکل گیا

عاشق شیدا کی تاک سے مدعی بد کردار ناہموار کی آنکھوں مین خاک ہی

اہل دنیا تو نہین دیتے ہین محزون کو جواب · کوہکن کو خواب شیرین سے جگاؤن تو سہی

محو تخلص منشی حسین علی خان نام مولد و منشا دہلی اصل کشمیر برادر حقیقی قاضی واجد علی خان بصد توقیر گلستان بیخزان کے ملاحظہ فرمانے والے صاحب ارشاد کرینگے تقریر و تحریر فریقین تو اچھی طرح یاد کر سنگے فرمائینگے کہ گلشن بیخار والی صاحب تو کینہ مزاج ہین لیکن مقابلہ والے یہ کون حضرت آج ہین یہ جناب معہدہ جلیل القدر انگریزی سرفراز و والد ماجد عاصی سے از بس محبتی تھی اور نیاز عرصہ دراز تک بسرکار مہاراجہ گوالیار مختار رہے سنہ ۱۲۵۰ ہجری مین اس جہان کو گوشہ خاطر سے محو کیا بیکار رہے آدمی خوش فکر ہین ہادی شعرا مرحوم سے صلاح سخن کے ذکر مین معتمد الیہ ایسے شخص معزز کو کس عبارت سے یاد کرتے ہین آپ ہی آپ اپنا دل شاد کرتے ہین ۵ محو تخلص حسین علی خان اکبر آبادی بخدمات انگریزی بسر می برد او راست بہ امر خلق اور آدمیت سے باہر ہے جسکی تہذیب ہر کس و ناکس پر ظاہر ہے شاعری سیفر باشد و ہمچنین شاعر آدمی را آدمیت لازم است * ور اگر بو نباشد ہیزم است * اس تکرار سے بندیکی یہ غرض ہے کہ شاید تکدر طبیعت نصیحت سے صاف ہو جاے تو انکا قصور معاف ہو جاے عاصی انکا دوست ہے نہ دشمن نیازمند ہر بہر نہ رہزن انکے کلام پر ایک عالم محو ہے سب ماسوا سہو ہے

سو سو اس دل صد چاک مین ہے جلوۂ یار · مجکو تانیکی قسم زلف پریشان کی قسم
آج آیا مجھے اوس رشک قمر کا پرزہ · مین بھی بھیجون گا جواب اپنے جگر کا پرزہ
چہرہ ہے سرخ حسن کی تمکو امنگ ہے · ہم زرد عشق مین ہوئی اپنا یہ رنگ ہے
تیر ابتر نگہ ظالم سپر سور جگی چھپاتی ہے · مجھے خورشید کی احوال پر اب مہر آتی ہے

محو تخلص شیخ عظیم اللہ نام میرٹھ وطن مزاج انکا سطرح محو سخن

متاع دل گرانمایہ ہے اپنے پاس ای ہمدم · یہ دولت او سکو بخشین گے جسے ہم یار دیکھینگے

عقل انکی بکتب اکتساب کا طفل دبستان ہر طبع محزون مداح خوش ہوئے
سیر بھی ہر شکل صفت دایرہ تحریر سے خارج شکل مثلث سخن تختہ کاغذ پر
اس صورت سے کھینچ کر شمائل کو بناتے ہین احکام مدارج

| | |
|---|---|
| نہ تو نامہ ہے نہ پیغام زبانی آیا | حیف محزون تجھے یاران وطن بھول گئے |

محزون تخلص عالم شاہ نام مشایخین گدہ تکتیسر سے ہین اب دیکھیے صاحب گلشن بیخار کو کہ اپنی صحیح غلطی کا ہوش نہین اور دوسرے کی سہو کو اتنا افشا کیا یہ بات بہت نامناسب الشیٔ جو غلطیان سرزد ہوئین وہ موقع پر بتائی گئین اور آیندہ نشان دیا جاوے گا کیا اپنے عیب سخن پر گوش نہین انہون نے خدا بخش سوج مرحوم کے باب مین نغمہ خارج از آہنگ سر کیا خدا جانے کیا خیال کیا ہادی شعرا کے مقدمہ مین جو کچھ خرافات بکی انکا وہ حال کیا یہ تو وہ مثل ہے واقعی برمحل ہے مخدوم میان مصحفی صاحب کو نام رکھتے ہین اونکا پردا کرکے دوسرے کو برا کہنے سے کام رکھتے ہین اونکی یہ عبارت ہے جس سے باطن کی تقریر کی طاہر صحت ہے سو محزون تخلص عالم شاہ از مشایخ زادگان گدہ تکتیسر است و مصحفی کہ او را از امروہہ دانستہ از وادی تحقیق برکران افتادہ و درین جا بحکم اہل البیت ادری بما فی البیت سخن شرف الدین سرور مقبول است کہ وے را از خویشان ست و قیام محزون در امروہہ مصحفی را منشار خطا گشتہ بہرحال این اشعار او راست الخ یہان یہ میان مصحفی صاحب کی غلطی کو خدا واقف ہے یا غلط غلط بیان کرتے ہین اور اپنی بدگوئیان عیب جوئیان غلطیان جو ہزار ایک صاحب کی نسبت از راہ کین کین اونکو ہنر گمان کرتے ہین چونکہ مشار الیہ کے کلام مین ہر کسیکے واسطے خوردہ ہی اسی سبب ہدف خدنگ معارضہ سینہ سخن نامبردہ ہے باطن لبس کن ضبط نفس کن گو کہ کلام محزون ہے لیکن سامع او سیر مفتون ہے نگاہ محبوبہ سخن محزون کو

یافتہ ہنگام ورود دہلی ہشیم میر سید اوراست الخ الفاظ بحرفہ کسب سیکرون
ہشیم میر سید و اوراست کو غور کیجے کہ ہر حرف سے ظرفہ ظرفہ حکالبر پیدا ہے
یہ اگر امیر ہین اور وہ فقیر تو اپنے واسطے ایسی حقارت کی لفظ لکھنے سے کیا حاصل
مگر کلمہ غرور ہویدا ہے بقول شاعر* نیش عقرب نہ از پے کین است
مقتضاے طبیعتش این ست* امیر سے فقیر کا رتبہ بڑا ہے اگر غور کیجے تو یہ
رستہ کڑا ہے* خاکساران جہان را بحقارت منگر* تو چہ دانی کہ درین گرد
سواری باشد* یہ صاحب اس فقیری مین اچھے تھے کبھی وارد دہلی ہوئے
مرد ظریف و شریف الطباع دفعی الطریق سیر رہ نورد دہلی ہوئے ظفریاب جان
راسخ سے اتفاقاً طبع پیمائی ہوئی باہم فکر آزمائی ہوئی آزاد فکر بازار
کاغذ مین دوکانداران سخن سے کہون دوست کچھ ہے جب ہی سخاوت کی
نام سے کہتا ہے پیشانی فقیر سخن پر الف اللہ کا خط کھینچکر اودا سا لگاتا اور خوش ہوتا ہی

چمن مین کسنے الٰہی نگاہ ڈالی آج
جو کھلکھلاتی ہے گل کی ہر ایک ڈالی آج

ستارے ہو گئے آنکھون مین آسمان کے داغ
ذرا جو کھل گئی کرتی کی تیرے جالی آج

تو جو کہتا ہے بغل بیچ یہان ہے شیشہ
محتسب یہ تو میرا دل ہے کہان ہے شیشہ

اشک اور چشم ہے یہان ساغر و مل کی بدلے
داغ و سینہ ہے مرا گلشن و گل کی بدلے

نگہ دزدیدہ کیون پھینکے ہے تو اے مست عیسی
دل و سینہ کو توڑی ہے یہ پستول فرانسیسی

یہی ہے آرزو روز جزا مین اپنی اے مجرم
علی کی غاشیہ داری ہو اور دل لگی ایسی

مجبور تخلص میان حق رسان نام شاگرد شاہ نصیر مغفور شاعر طبع رسا
انکا علم سے نزدیک جہل سے دور انکے ذہن ذکا اکثر مختار صاحب سخن مجبور
اور تحریر نظم کا صفحہ کاغذ پر یہ دستور

نکیونکہ آنکھون سے پین خیال یار کی تھا
نگاہ اہل معانی مین ہے وہ دور کی خاک

ہم نہیں دیوار تھے صبح تک رو دیا کیے
شب خوشی سے پانو پھیلا گھر مین تم سویا کیے

محزون تخلص میر ناصر خان نام علم ریاضی مین بیہودگی طبع عیان اقلیدس

دیوانے ہین جنہون نے مجنون نجدی بتایا مجنون کلام کو اشتیاق لیلاے سخن ہے نجد کا غذ مین یون فقرہ زن ہے

جس سے جی چاہے ملو تم نہ کسی سے پوچھو | مجھ سے کیا پوچھتے ہو اپنے ہی جی سے پوچھو

مجنون تخلص لا اعلم آدمی کا فعل نیک ہو خواہ بد دو نو طرح نامی ہو جاتا ہے لیکن یہ مجنون لیلاے پردہ نشین کے ہین کہ فیض عشق اوسکے سے نام و حال بھی مخفی نظر آتا ہے قیس سخن سوداے لیلاے مضمون ہے اسی فکر مین دوے وحشت و جنون ہے صریر خامہ نہین نجد کا غذ مین مجنون کی آہ کی صدا ہے لفظ ہین یا نقش کف پاے لیلا ہے

دن مین سو سو بار اوسپار روبرو جانا مجھے | اسمین سودائی کہے یا کوئی دیوانہ مجھے

مجرم تخلص میر فتح علی نام کیمیا کا شوق وطن شاہجہان اباد سخن منظوم ہے انکو ذوق مہوس طبع کی صنعت سے مضمون کا پارا سیکا ہے بے جرمی کے مجرم ہین دیدار شاہد سخن کا چسکا ہے مس معانی برنگ طلا ہے مہوس کا دل جسمین مبتلا ہے

اپنی خواہش پوچھتے ہو تو یہی چاہے ہے دل | بیٹھکے تجھے سامنے صورت تمہاری دیکھیے

مجرم تخلص میان رحمت اللہ نام ساکن فخر دہلی ابتدا مین دنیا دار تھے اور پیشہ کمندلہ کشی کو ذریعہ احتیاج مقرر کرکے بسر کرتے تھے چشم دل سے غور کی تو دنیا کو پلیشت بے بنیاد سے درویشی اختیار کی استفادہ سخن میر محمدی بیدار صاحب مغفور اسی یاد ہے ناظران گلستان خزان فرماینگے کہ اسکے مؤلف کو کیا کچھ حسد ہے مگر جسوقت معاینہ عبارت گلشن بیخار ہوگا تمیز خوب و زشت ہو جائیگی اعتراض نیک ہو یا بد ہے اب دیکھیے صاحب گلشن بیخار کی انکے حق مین عبارت ہے جسکی راقم کو ہر ایک سخن فہم سے شکایت ہے ؎ مجرم تخلص رحمت اللہ در اکبر آباد بحرفہ کسب معاش می کرد از مدت ازان شغل درگذشتہ و لباس فقیرانہ دربر کردہ فیض صحبت میر محمدی بیدار

**باشر** تخلص فخر الدین خان نام انکے ادیب سجدہ گاہ شعرا لکھنؤ کا رہنا
بصد شوق اتم اختیار کیا دقائق سخن سے ماہر قابلیت بیان سے ظاہر +

بارے تھی نہ فرصت بھی کہ دو جھگڑ یانکلتا ہی ہی … ہوا تیز نگہہ یون آہ دلمین کارگر کس کا

**مبتلا** تخلص مرزا کاظم علی نام مخاطب بمردان علی خان مولد و منشا لکھنؤ اصل مشہد مقدس دیوان فارسی بھی آمادہ کیا مزاج فکر لعبتان اردو پر بھی مبتلا ہوا اونھون نے کہا اور قلم نے لکھا

شیشۂ دل پٹک دیا تونے + … سنگ دل آہ کیا کیا تونے +

**مبتلا** تخلص لا اعلم بندہ از بس مبتلاش اسم مبتلا ہر چند تجسس و تلاش مین رہا مطلب نہ نکلا معشوق سخن انکا دل مبتلا ہے جب لیا عاشقانہ مضمون لکھا ہے

وہ تیری سایۂ دیوار مین پائی رحمت … چاندنی رات کوا ہی رشک قمر بھول گئے

**مجذوب** تخلص مرزا غلام حیدر بیگ نام شاہجہان آباد خاص انکے سکونت کا مقام سجدہ گاہ شعرا نے بجاے نور چشم آنکھون مین جا دی شوق شاہدان مضمون کے رہنے کو دل مین جگہہ بنا دی مجذوب مزاج کی بڑ شغل سخن جو سلوک مین آگئے تو ایسا چلن مجذوب طبع لستر کاغذ مین بڑ مارتا ہی عقیدتمندان معانی کو پکارتا ہے +

عداوت ہی نہوگا کچھ اگر ہووی تو مین جانون
تمھارا ہمسے جو عہد وفا تھا اوسکو تم جانو
طوبی کے نیچے بیٹھہ کی رو ونگا زار زار

بھلا تم زہر دی دیکھو اثر ہووی تو مین جانون
میری پیمان مین کچھ نوع دگر ہووی تو مین جانون
جنت مین تیری سایۂ دیوار کے تلے

**مجنون** تخلص لا اعلم تاثیر تخلص یہ دیکھیے کہ لیلاے اسم سی وصال نہوا بجز اسکے کہ زمانہ قریب سے انکا اب و جد شرف اسلام سے مشرف ہوئے معلوم اور حال نہوا مرشد شعرا سے تعلیم سخن اختیار کی لباس برہنگی سے آراستہ ہوکر آوارگی مجنون برقرار کی عشق شاہد سخن نے نقل مجنون بنایا

دشمن کو کیا ہووے یا نہ ہوئے شہر کے قریب ایک گانون جسکا گگو یہ نام انکے دم نے نکل کر دشمنونکا خوش جی کیا مانند دہل قالب تہی کیا سامع نے مانند نفیر نالہ زار کیا سید احمد بخاری کے مزار مین مدفن قرار کیا جہان اونکے والد دفن ہین قبر کی جگہ پائی جب سنہ ۱۲۶۸ تھے عاصی سے اونکے کمال آشنائی حضرت اوستاد نفیر انکو بھی دلپذیر قانون سخن قدوۃ الاوستا دسے یاد کیا نفیری کے نغمہ سے دل شاد کیا طنبیا اور رباب کی انکے آگے گئی اکبار بیدہ اگر زندہ ہوتے تو بھی خیال آتا کہ زمانہ ہمکو بھی انکا شاگرد کہے جاتا صاحب گلشن بیخار کا دل کیا راگ لایا کہ انکے والد پر طعن کیا غلط حال سنا یا انکی صورت سوہنی مورت موہنی اگر طول تقریر برعایت سماع ہو تو سامعین کے دلپر وقت اجتماع ہشیم خانۂ دل بیدار کو خواب کی لہر ہے نقش مسطر موج اور کاغذ کا صفحہ نہر ہے جب دریاے دل مین لہر آئی تو سخن سے کی آشنائی یہ نغمہ کی صدا ہے جس سے حاسد کا دل چٹکیون مین اوڑتا ہے

اپنی وحشت کا نہ صحرا مین بھی ارمان نکلا
پانون پھیلا نہ سکے تنگ بیابان نکلا

## حرف المیم

مائل تخلص میر محمدی نام ساکن دہلی مولوی قدرت اللہ صاحب سے تلمیذ جنکے اوستاد سخن مین شاہ نصیر انکی سخن کا زمین طبع مین حاصل طبیعت وشعر گو مائل

کیا کیا کہون مین تجھسے دل زار کی ہوس
مشہور ہے جہان مین ہما کی ہوس

مائل تخلص محمد یار بیگ نام لکھنوی قابل صحبت شاگرد قلندر بخش جرأت گویا زبان قلم جسنے کیا مطلع رقم

مدتا ہون جام مے کی عوض کاسہ نگار
مائل ہوا ہون جبسے مین اک سبزہ رنگ کا

مائل تخلص سید کاظم علی نام عین شباب مین طرف دار البقا مائل سخن انکا سننے کے قابل جاہل ہو خواہ فاضل

شب ہجران کی آہ ایک طرف
لاکھ ابر سیاہ ایک طرف

لطیف فکر ایسا کہ مضمون کثیف شستگی ترکیب سے لطیف و شریف نکتہ چین جسکے شائقین حریف و ظریف

گھر مین جا بیٹھ رہا اوس سے خفا ہو تو لطیف | کیا ہی غصہ تری اس بات پہ آتا ہی مجھے

لطیف تخلص سید لطیف علی نام فن جواہر شناسی مین جوہر نظر آبدار از عقیدت مندان و اصلاح پذیران خضر شعرا جو ہر مضمون رنگ طبع مین شاہوار

روتے ہین شیخ و برہمن سبھی دل کی ہاتھون | گبر نکلا نہ یہ کافر نہ مسلمان نکلا

لطف تخلص مرزا عالی نام استرآبادی دہلی مین سن تمیز پایا اکثر اطراف مین سیاحی کی اور سرداران دہر کے صفت مین قصاید لکھے تو صلہ ہاتھ آیا شاگرد مرشد شعرا کیا کیا خوب فرمایا تذکرہ اردو لطیف طبع وضع تحریر خوش قطع

نہ پہونچی ضعف سی لب تک دعا بھی ورنہ سدا | در قبول تو بس آرزو مین وا ہی رہا

ساقی لگا دے خم میری منہ سے کہ بار بار | احسان کون کھینچے سبو اور ایاغ کا

کونین سے ای لطف ابھی لیتے ہین منہ موڑ | عارض پہ ہون گر اوس بت مغرور کی عارض

ہجر یہ بھی نئی چھیڑ شب وصل مین سو بار | پوچھے ہے وہ کتنی ہی شب کچھ نہین معلوم

لالہ تخلص لالہ انندی پرشاد نام حیدرآبادی غنچہ سخن انکا اہتزاز نسیم طبع میان فیض صاحب سے شگفتہ بیاض تسترن فکر گلشن مشاعرہ مین اس روش کھوتے جس سے گلعذارونکا دل ترو تازہ

جان پر شیرین کے کوہ غم کو دیکھ | ہاتھ تصویر ہے فرہاد کی +

لہر تخلص بیدار بخش نام متوفی خلف شیخ خدابخش متوج کلاونت مرد شایستہ جوان خوش تقریر ذی حوصلہ با لیاقت بعلم موسیقی یکتاے زمان اکثر روزگار جلیل القدر سے حاصل توقیر عرصہ قریب ہوا کہ بسرکار مہاراجہ گوالیار بمشاہرہ معقول ملازم ہوئے اور چند روز مین سرزان اس علم سے سبقت لیجا کر قائم ہوئے ہمفنون نے جب انکو شایستہ برجو یاوری پایا تو از راہ بغض و حسد زہر کھلایا اور یہ علیل ہو کر بسمت فخر دہلی روانہ ہوئے

ہر ہر محلہ کا غذ مین سائل سامعین کی صورتین شاہد سخن پر مائل ✤

| | |
|---|---|
| خریدار ہمہ ہو تو کیا پوچھتے ہو ✤ | مین دل بیچتا ہون مین جان بیچتا ہون |
| بکا نام ہم اوسکے وان مین تو کمتر | رہا کیا جواب آکے یان بیچتا ہون |

کافی تخلص مولوی کفایت علی صاحب نام مؤلف شمائل ترمذی وشیم بہشت عالم بے بدل قابل دانائے دقائق احادیث وآیات قابل فضیلۃ نفی واثبات کی کیا بات بحث صرف ونحو مین بہر نحو صرف اوقات نظم کیا خوب ہے ہر شائق کو مرغوب ہے سامعین کو کافی ہے ناظرین کو وافی کہ ✤

| | |
|---|---|
| نزع مین گور مین قیامت مین | ہر جگہہ یار غمگسار درود نبی |
| عکس روئے مصطفائی سے ہوا آراستہ | باغ رضوان تھا بنا صدہ نماز حور عین |
| یا الٰہی بطفیل شرف ختم رسل | عمل خیر کی توفیق ہو دیندار ون کو |
| مین کہان وہ منکران الفت خیر البشر | بے تمیز ونکو ذرا جھٹک تولانا چاہیے |
| ایسے کہ ابر الکافی یہ مجبور دنکا عالم ہے | یہان پر ذرا ذرا آنٹی ہر روئی ادنہ ہر روئے |
| دیکھنے جلوۂ دیدار کو آتے جاتے | گل نظارہ کو آنکھون سے اٹھاتی جاتی |
| پائے اقدس سے اوٹھاتے نہ کبھی ہم ہیں سر کو | رو کنے والے اگر ہاتھ ہٹاتے جاتے |
| قدم پاک کی گر خاک ہی ہاتھہ آجاتی | چشم مشتاق مین بھر بھر کی لگاتی جاتی |
| دشت یثرب مین تری ناقہ کی پیچھے پیچھے | دہجیان جیب و گریبان کی اوڑاتی جاتی |
| کافی کشتہ دیدار کو زندہ کرتے ✤ | لب اعجاز اگر آپ ہلاتے جاتے |

کوکب تخلص رائے مکند رائے نام حیدرآبادی ثوابت وسیارہ مضمون سنج فروغ بخشی طبع میان فیض صاحب سے فلک کاغذ پر مانند کوکبہ دریا اور نجم ثاقب روشن کواکب مضامین کی چمک جس سے چشم عدو جاے جھپک

| | |
|---|---|
| دشمن ہین داغ دل میری سینہ پہ چرخ کی | کوکب کو جسے رخ لب تیرے اختر سے ہے غرض |

## حرف اللام

لطیف تخلص میر شمس الدین ساکن بندر سورت طبع لطیف قیام نذیر لکھنؤ

الا سخن سے دل شاد

جس کم سخن سے کچہ تقریر بول اوٹھے
ہی ہم مین وہ کمال کہ تصویر بول اوٹھے

گویا تخلص حسام الدولہ نواب فقیر محمد خان نام لکھنؤ مین امیر نامدار دیار کاغذ مین مضمون سخن سامعین ذی ہوش کے روبرو ذو الاقتدار دیوان ضخیم جمع کیا اسی ذریعہ سے دل کا بخار رفع کیا عاصی نے دیوان مکرر دیکھا بلکہ بخوبی دل بہر دیکھا کلام معجز نما ہے جس کے روبرو گنگ گویا ہی

پڑگیا ہی عکس ابروگلرو جو تیری گال کا
ماہ کامل بن گیا ہے چاند تیری ڈہال کا

پانؤن پڑی ٹھوکرین کہانی گٹی ہے اپنی عمر
نقش پائی یار نامہ ہی میرے اعمال کا

بوقت ذبح منہ کو پہیر کر تکبیر کہتا ہے
عدو قاتل ہے کیا اللہ اکبر اپنی بسمل کا

ہوئی پر بہی ہے فکر زینت معشوق عاشق کو
حنائی ہوگیا خونسی ہمارے ہاتھ قاتل کا

دلکو کس گل کا عرق آلودہ گال آیا ہی یاد
عطر دان کا منہ بنا ہی منہ ہر اک ناسور کا

اوس کمر پر مواہون مین گویا
بے نشان چاہیے مزار میرا

کرینگے کیا یہ دعوے خدائی
بتون نے منہ کو بنوایا تو ہوتا

چشم بیمار نے ہمین مارا +
مردم آزار نے ہمین مارا

تیر سی لگ گئی ہنسی دل پر +
لب سوفار نے ہمین مارا +

یہ ہمین ہین نقد جان دین اپنی یوسف کی لیے
کوڑی کوڑی گل بکین لیکن نہ آئی عندلیب

منور ہوگئی میری لحد کس مہ کی پرتو سے
چڑہائی چادر مہتاب کس نے میری مدفن پر

گو ہم قفس سے جا نہ سکے بوستان تلک
اوڑ اوڑ کی رنگ چہرہ گیا پر وہان تلک

جنون پڑین ترے نازک مزاج پر پتھر
جو پہول پہینکین ہین لڑکی تو سنگسار ہوئی ہین

نظارۂ رخ ساقی سے مجکو مستی ہے
یہ آفتاب پرستی ہے می پرستی ہے

بس ایک رات کا مہمان چراغ ہستی ہی
سرہانے روئیگی اب شمع گور ہنستی ہے

یہ بے ثبات بہار ریاض ہستی ہے
کلی جو چٹکی تو ہستی ہے اپنی ہنستی ہے

گمتہ تخلص گمتہ شاہ نام متقدمین شاعر علم شعر سے بہر کیف ماہر گدای سخن

جملہ کاغذ مین صورتون کو اپنا حال دکھایا +

رفتہ رفتہ دکھلایا تماشا مجکو وحشت نے کمال
مین تماشائی تھا جسکا وہ تماشائی ہوا

یہ بھی کچہ بیٹھنے کا بزم مین اسلوب ہے واہ
جون جون ہم آگے بڑھین آپ سرکتے جاوین

گمان تخلص لا اعلم شاگرد فغان انکے کلام پر یقین ہے نہ کہ گمان مگر شاہد مضمون پر دست گمان ہے پر بال برابر ہاتھ آنا کیا امکان ہے +

واسطے جسکے سبھی مجکو برا کہتے ہین
وہ جو سنتا ہے تو کہتا ہے بھلا کہتے ہین

گنا بیگم از خاندان عصمت قباب نواب عماد الملک غازی الدین خان دختر علی قلی خان نظام تخلص مخفی نرہے کہ رخ کلام پوشیدہ انکا حجاب طبع سے برقع کاغذ مین عیان +

مقابل ہو اگر لب کی تری مصری حیا کھاوے
تیری آنکھون سے ہم چشمی کرے بادام کھلجاوے

جسطرح لگی دل کو میرے چاہ کسی کی
اسطرح نہ لگیو میرے اللہ کسی کی

جھوٹ کہتا ہے تو قاصد یہ زبانی پیغام
مجکو باور نہین جب تک نہ نشانی آوے

کوچک تخلص شاہزادہ مرزا وجیہ الدین نام مرحوم ہنگام رونق افروزی سمت مغرب خورشید روح بزوال مغرب معدوم ہر چند تخلص کوچک مگر فکر شعر مین زیرک

یہان تلک پانون مین پھوڑے ہین
کہ قدم بھر چلا نہین جاتا

کوثر تخلص مہدی علیخان نام ساغر مراد ساقی میخانہ سخن شیخ امام بخش ناسخ نے بھرا پیر مغان فکر نے خمخانہ کاغذ مین آکر مے مضمون کو جام دلمین بھر کر رو برو کیا گویائی ہے جسکی یون شنوائی ہے

خواب مین شب اوس پری نے شکل دکھلائی ہمین
جاگ اوٹھے بخت خوابیدہ جو نیند آئی ہمین

دل پھٹ گیا کدورت طبع نگار سے
حیرت کی جا ہے آئینہ ٹوٹا غبار سے

ہون وہ بلبل کہ یہ تھا شوق اسیری پس مرگ
پر بھی اوڑ کر میرے صیاد کے گھر تک پہونچے

گویا تخلص شیخ ہدایت اللہ نام وطن فرخ آباد باقی حال گویا خواب گنگ

دیدار مین یہ تکرار یار کی رازداری مین جلوہ کی گفتار

| | |
|---|---|
| جلوۂ طور رخ یار سے پیدا ہووی | تجمل اعجاز تکلم سے مسیحا ہووے |

کلیم تخلص میر محمد حسین نام صاحب گلشن بیخار بڑے عیب جو خدا محفوظ رکھے ایسے شخص سے نکیجے کبھی گفتگو کلیم کے کلام مین جب نقص نپایا تو ایک نیا شعبدہ کامل ہات آیا انکی عیب جوئی ظاہر ہے کہ وہ اس طرفہ علت سے باہر نعوذ باللہ عیب گوئی کے لیے غیب دان بنے فقیر کی تصدیق کلام کے واسطے انکی فقرہ ہمزبان بنے ع دانم کہ بپارسی زبان زبانش درست وفکرش صائب نباشد گفتہ اند کہ ترجمہ فصوص الحکم حضرت شیخ محی الدین عربی نور اللہ مضجعہ در ریختہ کردہ است فذالک الکلام دیوان و مثنوی ہا ازو یادگار است ملاحظۂ آن دست بہم نداد این اشعار از سفائن و تذکرہ ہا انتخاب و ثبت افتاد الخ بیان انصاف کا مقام ہے منصفون سے کلام ہے فکرش صائب نباشد کلمہ مجہول واقعی میری تقریر معقول موی الیہ ولی نہین جو کرامات سے جانا جنے انکا جھوٹ انکی ہر بات سے جانا انکو ہر کس و ناکس سے بغض و حسد ہے یہ عادت بہت ناقص و بد ہے موسی طبع خدایان مضمون سے کلیم ہے معجزہ عصاے قلم سے دل عدوے سامری فن دو نیم ہے رب ارنی سے نور تجلی ہے کلیم بے ہوش طور سینہ تجلی ہے سخن کا غذ رشک ید بیضا سیاہی مین

روشنائی وادی ایمن ہویدا

| | |
|---|---|
| چھپا ہے آ میری چشم تر آب مین دریا | کسی نے دیکھا ہی اتنک حباب مین دریا |
| ہو گیا حشر گئی دوزخ و جنت کو خلق | رہ گیا مین تری کوچہ مین گرفتار ہنوز |
| درازی شب ہجران زلف یار کلیم | مجھی سے پوچھ کہ کاٹی ہے رات آنکھو مین |

کمال تخلص شاہ کمال الدین نام نژاد انکی مانک پور آبا و اجداد انکے ذوالاقتدار تھے یہ ترک دنیا کرکے فقیر مشہور اور رونق افروز لکھنو ہو کر فکر جرأت سے فیض جو ہو کر بس صاحب کمال نے شاہد فکر کا جمال دکھایا

سیر انشو و نما ہے اوس خرام لاؤبالی سے ۔۔ غبار ناتوان کو سرکشی ہے پایمالی سے

گرم تخلص مرزا حیدر علی نام پسر مرزا نیاز علی بیگ ساکن شاہ جہان آباد گرم و سرد زمانہ سے آگاہ شاگردی غلام ہمدانی مصحفی سے دل شاد آتش سخن گرم ہے جس سے مخالف سمندر کا ہم بزم ہے مرد لطیفہ گو علم مجلسی مین معقول گفتگو با وجود پیرانہ سری مضمون جوانانہ شمع سخن کی لو پر مرغ طبع پروانہ

ناتوانی سے اوٹھا جبکہ نہ بار دامن ۔۔ آستین بکرنے لگی ہات مین کار دامن
سیل گریہ مین نہ ہم تا بہ کمر ڈوب گئے ۔۔ یہان تلک روئی کہ ہمسایونکے گہر ڈوب گئے

گرفتار تخلص مرزا سنگی بیگ نام شاہ حاتم کے شاگرد دہلی مسکن انکا آزاد طبع گرفتار شاہدان غمزہ انگیز سخن ترتیب سخن مین یہ قید ہے
کہ ہر دل نخجیر دام الفت مین صید ہے

درد ہووے تو کچہ دوا کیجے ۔۔ دل ہی بے چین ہو تو کیا کیجے

گریان تخلص میر محمدی نام لکھنؤ کے ساکن گہے گریان گہے خندان معشوق فن چشم دوات مین چھایا اندہیر ہے سیہ بختی سے دنون کا پھیر ہے جو اشک ہے ساونون کی جھڑی ہے جو آہ ہے برق کی روشنی وہیول جھڑی ہے
مضمون فکر ایسا جسکا ذکر کیا

مجھے جب دیکھنا تب ہات سے کچھ اچھپا لیتا ۔۔ نکالا طور اوسنے یہ عجب صاحب سلامت کا

گستاخ تخلص مرزا علی نام لکھنوی طبع انکی محجوبہ سخن سے گستاخ
گل مضمون شگفتہ شاخ در شاخ ✤

جی لگایا تھا سمجھ ہووے گی فرحت حاصل ۔۔ یہ نہ جانا تھا کہ آویگی قیامت لازم

کلو تخلص میر کلو نام از قسم بیان خفر شعر اسخن اسطرح بیان کیا

سدا فقیرون کی گر تم سنو تو کیا ہوگا ۔۔ ذرا ادہر سے بہی نظر پھینکنا بہلا ہوگا

کلیم تخلص شیخ کلیم اللہ نام از سکنائے سرکوٹ تعلقہ نگینہ مضافات مراد آباد کلیم طبع طور کا غذیرہ شوق دیدار شاہد مضمون سے دل شاد کلیم کے شوق

سخن سنجان مبرہن دماغ مخملیان سعطر مشام سامعین معنبر شوق سخن تو سنانے کا ارادہ ہے بیان فیض صاحب کی تعلیم سے جنکو سخن کی تحریر

| | |
|---|---|
| دشت وحشت مین دیوانیکے تیری پانومین | چشم آہوے ختن حلقہ زنجیر ہے + |
| اسقدر زار ہو رہا ہون مین | لاغر یار ہو رہا ہون مین + |

## حرف الکاف

کامل تخلص پنڈت ٹھاکر داس سخن کے شاغل کلام بافیض زمانے کامل

| | |
|---|---|
| پلٹ کر جو دیکھا سر راہ اوس نے | لگا تیر ایک بار گشتی جگر پر + |

کامل تخلص مرزا کامل نام سننے کے لایق کامل کا کلام دو باتین ہین یار نکو سناتے ہین

| | |
|---|---|
| مژگان سے گو بچے دل ابرو کری ہے ٹکڑے | یہ بات ہمنے کہکر جب اوس سے داد چاہی |
| کہنے لگا کہ ترکش جسوقت ہووے خالی | تلوار پھر نہ کھینچے تو کیا کرے سپاہی |

کبیر تخلص حکیم کبیر علی نام ساکن سنبھل سخن مین بہرہ پایا علم طب مین انکو صغیر کیا بلکہ کبیر تا جسکا نقطہ حب الشفا ہے دایرہ قرص بنگیا ہے

| | |
|---|---|
| ایک ہی بار سے دم ناک مین آیا ہے کبیر | زیست معلوم اگر ایسے ہی دو چار ملے |

کریم تخلص کریم اللہ خان نام یاران صحبت سے یون ہمکلام +

| | |
|---|---|
| تھی قدرت تجھے گر روبرو جانیکی کریم | زیر دیوار ہی جا نالہ سنایا ہوتا |

کرم تخلص شیخ غلام ضامن نام گو پاموے عرصہ ہوا کہ دہلی مین قیام پذیر ملک دکن مین اکثر رہے انکے اوستاد موسن خانکی فکر بادبیر فارسی کہنے کا بھی شوق تھا ضعیفی مین جوانون کی فکر پر فوق تھا معشوق سخن سے طبیعت بہم ہے سخن کا ابر کرم اتم ہے +

| | |
|---|---|
| نام کب آسودگان لین نالہ ہای زار کا | سرمۂ آواز ہے سایہ تیری دیوار کا |
| کیا ہی برہم ہوئی زلف آخر جو پوچھا مجھسے | اے کرم کہنے کیا حال پریشان تیرا |
| نسبت ہی میری داغ سے کیا عندلیب کو | گو آہ مہر و باد سحر دونو ایک ہین |

صلح کرتے ہوئے آخر وہ بجنگ آہی گیا | عشق کا نام برا ہے اوسی تنگ آہی گیا

قمر تخلص مرزا قمر بیگ نام پسر مرزا ایزد بخش بہادر شاگرد حافظ عبدالرحمن
حسان بدر فلک قدر سخن ضیا بخش طبع شاعر ارجمند فلک قرطاس پسر درخشان

آتی تاب تو بھی دلکی بیتابی کی ہاتھون سے | قمر پہلو مین وہ رشک قمر ہوتا تو کیا ہوتا

قیس تخلص مرزا احمد علی بیگ نام عرف مدارا بیگ اول انکا مشہد مقدس
لکھنؤ مین جلباب نیست سے بپردۂ دیوان ہستی مین آئے قیس سخن وادی
کاغذ سے رہ تمنای لیلاے مضمون مین چلاتے ‡

دل مضطرب کا دیکھا عجب اضطراب اولٹا | ہوا اور مضطر اوسنے جو ذرا نقاب اولٹا

قلق تخلص لااعلم افسوس اور قلق کہ اسم و رسم سے خبر نہین مطلق جب
قبضہ مین مضمون کا گنج ہے پھر کاہیکا قلق اور رنج ہے

بہار آتی ہے کنج قفس نصیب ہو | ہزار حیف کہ نکلا نہ حوصلہ دل کا
خدا کے روبرو ہوویگا ای قلق انصاف | تبو تنے حشر کو ہوگا مقابلہ دل کا

قوت تخلص لااعلم ضعف مین طبع کی کہان طاقت تو کیا زورآوری سے لکھے
انکے حال کی حقیقت فکر کی یہ توانائی ہے ضعف مین زور آزمائی ہے ‡

چلکر میری جانب کو جو وہ پیچھے کو ہٹ جائے | تو جی کی یہ حالت ہو کہ دم دم مین اوی گھٹ جائے
وہ غیرت صد باغ بصد ناز یہ گلشن | ق | رخسار پہ چھوٹے ہوئے بالونکی جو لٹ جائے
گل آتش غیرت سے جلین مثل گل شمع | اور سنبل تر ہو یہ پریشان کہ لٹ جائے

قناعت تخلص مرزا مجھلے نام انکی سخن سے ظاہر حرص و قناعت کا انتظام
دل کو سخن کی ہواے اوسی کا دم بھرتا ہی

اسکی ایڑی کو جو دیکھیگا خجل ہووی گا | تو بھی رہ جائیگا منہ لے کی قمر اپنا سا
یاران رفتگان سے وہ ہم کون جو سکے | افسوس ہے کہ ہمکو تمہاری خبر نہین
تمکو تو نہین خاک میری قدر و لیکن | مین گرد رہ قافلۂ اہل فنا ہون

قصد تخلص حسن مرزا نام دار وغہ خوشبو خانہ والی دکن عطر بیز سخن مجموعہ

قربان تخلص میر قربان علی عظیم آباد وطن کا بہانہ میدان فکر مین خدنگ مضمون کا تودۂ کاغذ نشانہ معشوق سخن پر انکی جان قربان لعبت مضمون پر قربان انکی جان واہ کیا ذہن ہے اور کیسا سخن ہے +

نکالون کیونکہ دلسی اوس کمان ابرو کی پیکان کو — کہ آزردہ نہین کرتا ہے کوئی اپنے مہمان کو

قرار تخلص جان محمد نام از زمرہ نقیبان وزیر الممالک اصلاح سخن کا شاہ شرف الدین ملول سے قرار دربار شعرا مین اس سدا سے نگاہ روبرو ہوتا ہے انکی فکر کا جو یدار +

ہے ناز سے اوسکے بیان پیغام قضا کا — کیون نام کیا آپ نے بدنام قضا کا

قرار تخلص میر حسین علی نام از گروہ نیک سرشت سادات صفحۂ کاغذ پر تحریر ہوتے ہین یاد انکے کلمات معشوق سخن پر دل بیقرار جب نظر نہ آئے اوسکا دیدار

کسطرح قرار اوس سے کرون درد دل اظہار — سنتا ہی نہین وہ بت مغرور کسی کی

قرین تخلص لا اعلم ادب یافتہ حسرت خوش آئین مضامین بعیدہ حضرات کی طبع سے یون قرین +

پیارے بے وفا یا با وفا ہو — غرض تم دل کے لینے مین بلا ہو

قلندر تخلص لا اعلم ہمعصر خان آرزو شعرا سے قلندرانہ گفتگو بازار کاغذ بازی گر طبع کا تماشا جس اہل مجاز نے چشم حقیقت بین کھولی تو دیکھا

جی کو سر زندگی نہین ہے
ہنستے ہی تجھے کا اشک ناصح + — کیا جی سے کرون کہ جی نہین ہے
رونا ہے یہ کچہ ہنسی نہین ہے +

قسمت تخلص شمس الدولہ نام فیض یافتہ صحبت جعفر علی حسرت لکھنؤ انکا مقام سکونت حساب سخن کے ضرب و قسمت انکے محاسب طبع سے رویت

مقدور ہے کسکا کہ ترے حکم کو ٹالے — رستم جو نہ آوے تو وہین اوسکا سر آوے

قمر تخلص مرزا قمر الدین نام فرزند خورد مرزا تقی ہوس شاگرد مرزا قتیل بدر سخن گردون کاغذ پر ضیا بخش ہمہ کس نجم سخن سپہر کاغذ پر چمکا مانند ستارہ سحر وہ کا

قابل تخلص مرزا علی بخت نام صاحب شوق سخن سنجی مین انکے اوستاد شیخ ابراہیم ذوق تقریر سننے کے قابل قابل سننے یا جاہل مضمون خوب طبع کا ز عوب

کیا جو قتل مجھے آج تو نے خوب کیا ۔ کہ مین عذاب سی چھوٹا تجھے ثواب ہوا

قدرت تخلص شاہ قدرت اللہ نام انکے رشتہ دار حضرت شاہ عبد العزیز شکر بار دہلی مسکن مرشد آباد ما مین اس بندہ کا سخن اللہ کی قدرت کی بات ہے کلام کیا عجب حکمت کی بات ہی

ہنگامۂ پرہیز و ورع اب لبر آیا ۔ اے بادہ کشو مژدہ کہ پھر ابر تر آیا
کچھ دیر ہوئی اشک نہین آنکھو نسی گرتے ۔ شاید تہ مژگان کوئی لخت جگر آیا
بجھا ہے کو اگر داغ سے چھاتی کی چھپے طوفان ۔ خاشاک کی پہلو مین چھپی ہو کی دل آتش
سینہ اوسکا ہی دل اوسکا ہے جگر اوسکا ہی ۔ تیر بیداد جد ہر مینہ کرے پھر اوسکا ہے
شب ہجران کی مصیبت کو کہون کیا قدرت ۔ تن سی جان چھوٹے ہی اور جان سی تن چھوٹے ہی

قدرت تخلص مولوی قدرت اللہ نام ساکن رام پور از تلامذہ شیخ محمد قایم چاندپوری جنکا بیت معمور فاضل طبع مدرسہ کاغذ مین طالبعلمان شایق کو درس سخن دیتا ہے مبتدیان شوق علم سے سبق نسخہ قال اقول کا کام لیتا ہے

انصاف بھی ضرور ہے یہ ظلم تا کجا ۔ کتنون نے گھر تو جانی رہے امتحان مین

قدرت تخلص مولوی قدرت اللہ نام صحبت یافتہ ثناء اللہ خان فراق کلام مین مشتاق سخن مین طاق خلق انکی مشتاق فقیہ طبع کی حدیث رستم کرتا ہے عالم کا کام اپنا قلم کرتا ہے

زلفون مین اگر دل یہ گرفتار نہوتا ۔ یون روز میرا آہ شب تار نہوتا

قربان تخلص میر محمدی نام تودۂ سخن آماجگاہ خدنگ ادب ثناء اللہ خان فراق شکاری طبع کو مرغ مضمون کا میدان کاغذ مین مشتاق ہر شایق حلقہ بگوش کماندار نکات رنگین کا جوش بازوی سخن پر قبضہ بیانے کشش شوق بھی ہے کیا سنے

کیون نہ ایک ٹھوکر سی وہان جیاے صد جان ازدم ۔ دست لبستہ معجز عیسئے جہان استادہ ہو

| | |
|---|---|
| واہ کس ناز سے کہتا ہے وفا اور معشوق | مانگیا ہوں ارے قاسم تیری قسمت ہی میں |
| قتل عالم کے لیے تلوار آنکھیں ہوگئیں | ہوگیا وہ روبرو جس سے چار آنکھیں ہوگئیں |
| زنگ ہے بے زنگ کس سے چار آنکھیں ہوگئیں | زرد چہرہ ہوگیا گلنار آنکھیں ہوگئیں |
| مرا ہر آبلہ ہے کہربا کے سبحہ کا دانہ | نہیں تو کیوں کشش ہے اسقدر کانٹوں کو صحرا کی |
| جو ہاں ہوئی تو جیے اور نہیں تو جانسی گئے | ہماری زیست و مرگ آپکی زبان میں ہے |
| کچھ تو فرمائیے جو امید رہے | وعدۂ روز قیامت ہی سہی |
| کچھ سنئے تپہ نہیں اے قاسم | عشق جس نے کیا آفت ہی سہی |

قاسم تخلص میر قدرت اللہ خان نام مستغنی دہلی حضرت مولانا محمد فخر الدین صاحب رحمتہ اللہ علیہ کے مرید تھے ہیں کہ تذکرہ اور دیوان معمول جمع کیا لا دید الا شنید قاسم طبع کا ذکر ہے یہی فکر سے +

| | |
|---|---|
| ہمیں بھی رخصت سیر چمن ہوا ہے صیاد | کہ ابکی شور ہے ظالم بہار آنے کا |
| سر سبز قول تیرا اے بت خود کام غلط | دن غلط رات غلط صبح غلط شام غلط |
| وہ آئی بغل میں کہیں یا جی نکل جائے | مت جائیو کسیطرح تو یارب خلش دل |
| مسلمانو وہی پیدا ہوگیا احیا عاشق کی | وہ نصرانی بچہ عیسیٰ نفس تو ہے پہ کافر ہے |

قاسم تخلص میر قاسم علی نام ساکن شہر بریلی تقسیم قاسم تو دیکھیے کہ اٹھتے وقت بندی کے حصہ میں بھی ایک بیت آگئی ٭

| | |
|---|---|
| یقین ہے العطش گویاں دم آخر مرونگا میں | پیاسا ہوں تیری آب دم شمشیر بران کا |

قاصر تخلص مرزا امیر علی نام شاگرد نثار اللہ خان فراق ساکن دہلی تصنیف سخن میں ازبس طاق فکر سخن پر طبیعت قاصر نہیں کیا جودت طبع ظاہر نہیں

| | |
|---|---|
| اے ہم گلہ دل کی بس دل کو نزاکت آگئی | آہ کر سکتا نہیں ایسی نقاہت آگئی |

قبول تخلص میرزا علی بیگ نام زمرۂ شعرائے فارسی میں اتفاقاً فکر اردو بھی معمول کرتے تھے عدو ردیف تقریر شائستہ سخن مقبول کیا آبدار شعر کہا گر دریائے فکر بہا

| | |
|---|---|
| دل یوں خیال زلف میں کرتا ہے نعرہ زنی | تاریک شب میں جیسے کوئی پاسبان پکار |

نالون سے عندلیب کی آیا ہے جی تنگ
تھامو مجھے آمد مین کوئی اوسکی کہ ناگاہ
جھگڑی ہے اشک گرم میرا آہ سرد سے
لے جکو دل جو نگہ پر تو یہ دشوار نہین
سے کی توبہ سے تو مدت ہوئی لیکن قائم
قائم یہ جی مین ہے کہ تقید سے شیخ کے
خاتم دست سلیمان سے ہون قائم مین عزیز
شیخ جی تمنے نہ سمجھا یہ کرامات کی راہ
صورت مین تیری گر نظر اے ملک الموت
بتون کی دید کو جاتا ہون دیر مین قائم
کس دلیہ داغ غنچہ نہ تیرے بہار کی
دشمنی اک شخص اونے کی ہے قائم جانی خوش

کسنے میری مزار پہ لاکر چڑھائے گل
لیجاے نہ گھر سے کہین باہر طپش دل
دیکھین ملکی تو ہلی پہونچے ہے تو عرش پہ کہ ہم
لیک تم دیتے تھے پھرنے ہو خریدار نہین
نے طلب اب بھی جو ملجاے تو انکار نہین
ابکی جو مین نماز کرون نے وضو کرون
سخت پچھتا ہی وہ جو ہانسی کھوے مجکو
کیا قباحت ہے نکلنے مین خرابات کی راہ
جی ڈیا کسی شکل سے دشوار نہو وہی
سے مجھے کچھ اور ارادہ نہین خدا نکرے
اللہ رے دہوم ابکی برس لالہ زار کی
وا اوسپر حسن کسی کسے خصیے افلاک ہے

قاسم تخلص سید قاسم علی خان مولد و منشا لکھنؤ نجابی نژاد بعہدہ علی جلیل القدر سرکار انگریز واودہ دلشاد در نیولا رونق افروز لکھنؤ نیاز مند کو سعادت ملازمت حاصل سید عالی نسب والا گہر خوش خلق وضع رندانہ طرز عاشقانہ مین داخل اکثر اوقات جدد ہلی مین تشریف فرما ہوتے ہین داغ غم فراق رفیقون سکے دل سے بعد و آب توجہ دہوتے ہین نظم مین شیخ امام بخش ناسخ انکے اوستاد اہل عقیدت انکا دست ادب پانی سے دل شاد محرر عبارت رنگین راقم فقرات خوش آئین قاسم نظم طبع سلیم حساب مین بہتر انکی تقسیم طبع قاسم ایسے ناظم

رہی نہ اتنی بھی روتے جو منہ پہ ہیر کی بلا
ثابت ہی کہ ہر شخص پر ہوتا ہے وطن تنگ
بیابان کا ہمش تن ہر گھڑی کر دیتی ہے ڈھیلا

رہا کیا ہے مجھے صیاد نے کتر کے پر
کیون نکلے تھا یوہی چمن پر جو چمن تنگ
تنگ اٹھی وہ کر کر کے میری طوق در تنگ

قایم تخلص شیخ محمد قیام الدین نام وطن چاندپور از افضل شاگردان سجدہ گاہ شعرا سخن گو سے رفیع القدر بلند مرتبت ذی شعور غواص فکر انکا جسوقت بحر سخن مین غوطہ لگاتا ہے گہرہاے بے بہا صدف کف مقصود مین یکمشت لاتا ہے چشم باریک بین مضمون نازک بصد نزاکت قیام پذیر سخن سنج قدیم الافکار قلم رنگین کاغذ پر بھی لغزش سے بری ہوکر راست تحریر شوخی و رنگینی طبع ترکیب بندش مضمون عجیب فکر بلند مرتبہ سلاست سخن مین اوستاد سے قریب سابق شاہجہان آباد مسکن تھا بہرحال انکا مامن تھا دیوان انکی تصنیف ہے تذکرہ تالیف سے بنیاد قصیدہ فکر بلند قایم آساس کلاخ مضمون مرتفع دایم

معاملہ ہے یہ دل کا وہ کیا کہیگا اسے — پیام بر کے ہمین آپ ساتھ جانا تھا
لے گیا خاک مین ہمراہ دل اپنا قایم — شاید اس جنس کا یہان کوئی خریدار نتھا
قسمت کو دیکھیے کہ کہان ٹوٹی ہے کمند — کچھ دور اپنے ہاتھ سے جب بام رہ گیا

یہ شعر انکے اوستاد کا کیا کہنا صاحب گلشن بیخار کی ایجاد کا کہ اوستاد کا کلام اوسکے شاگرد کے نام

ٹوٹا جو کعبہ کون سی یہ جاے غم ہے شیخ — کچھ قصر دل نہین کہ بنایا نجایگا الخ
فلک جو دی تو خدائی تو لے اسے قایم — وہ دن گئے کہ ارادہ تھا بادشاہی کا
یہان ربط پری رخان تو کب کا چھوٹا — ملنا خوبان سے روز و شب کا چھوٹا
اک خوبی رہی ہے دیکھنے کی قایم — افسوس کہ ہمسے یہ نہ لیکا چھوٹا
کب آئینہ کو یہ تسخیر آئے ہے پیارے — کسیکا دل ہے وہ جس نے یہ انتقام لیا
قایم ضرور کیا ہے اب اوس جنگ جو سے صلح — مدت ہوئی کہ جان سے مین ہات دہو چکا
طوفان گریہ کی ہے میرے حد عمر نوح — دریا نہین جو آج چڑھا کل اوتر گیا
ہسنے کا یار تجھ کو کوئی طور ہے کہ آج — قایم نے تیری ہات سے گھبرا کے رو دیا
مجکو قایم وصل کی شب تو دی کیا تا دن نہ آ — کرتے جھگڑے ہین تو اکدم مین ہو جاتی ہے صبح
جو سوز عشق کا چرچا دوران نہین قایم — لیکر دنیا مین جاؤن گا دینے بہشت مین آتش

فسون تخلص مرزا مجلے نام طبع انکی ساحر ہے مضمون بندی مین خوب ماہر ہے

یہ بھی شیدای جمال شب مہتاب ہی گیا | ہی جو دل چاک گریبان سحر اپنا سا
کس سے بیان سوزش زخم جگر کرون | غمخوار بھی نہین جگر افگار بھی نہین

فاضل تخلص محمد فاضل نام ساکن حیدرآباد میان فیض جیسے بزرگ سے تھے اوستاد فرد مضمون بخشی خانۂ طبع مین داخل سخن کی جمع نہ باقی ہے نہ فاضل کلام اعلے و افضل ہے جو نہ سمجھے وہ گول مہمل ہے +

دل اوٹھ گیا جہان سے پھر بیٹھی کہان | پاؤن کیطرح سر کو بھی چکر سے ہے غرض
خط بند ہو گیا تو پر شوق کھل گئے | جان باز ہون مجھے نہ کبوتر سے ہے غرض
پھر نہ اوٹھے گی زمین سے بیٹھ کر | خاک اس دیوار نے بنیاد کی ×

فیض تخلص شمس الدین حافظ نام حیدرآبادی دکن مین فی زماننا لشکر سخن سنجان مین کوس لمن الملک بجاتے ہین مرد صالح اور خوش فکر فارسی مین بھی مشاق فیض طبع سے شائقین کو اس طرح مستفیض فرماتے ہین گلے مین طبع کی سخن کی حمایل حمایل ہے ہر دم زبان پر جاری کلام الله کی منزل ہے بلیغ کلام ہے فیض عام ہے

پیش نظر ہی نزع مین نقشہ نگار کا | جلوہ خزان دکھاتی ہے مجھکو بہار کا
ہے گور مین بھی غم دہن تنگ یار کا | غنچہ ہوا ہے دل میری شمع مزار کا
کشتہ ہون مین تجلی رخسار یار کا | ہے برق طور گل میری شمع مزار کا
لکھتا ہون وصف زلف سیاہی نصیب ہے | نوک قلم مین زہر ہے دندان مار کا
آتے ہین مجھکو لوگ نظر اوس جہان کے | ناسور دور بین ہے میری جسم زار کا
مجنون سے حال ناقۂ لیلا کا پوچھیے | وہ ساربان ہے اشتر بے مہار کا
زخم ہر مقتول پر قمری نے غش | تیغ قاتل شاخ ہے شمشاد کی
سایہ اوٹھ سکتا نہین ہے خاک سی | بات نکلی ہے میری افتاد کی

## حرف القاف

عرصہ قریب ہوا کہ مر گئے ایام زندگی بخوبی بھر گئے حکیم طبع قانون سخن مین حکمت کرتا ہے صاحب ذہن رسا کاغذ کی مینر پر کیسی فطرت کرتا ہے

درد فرقت سے ترا شیدا جو گرم نالہ تھا — ہر ستارہ ہر لب افلاک پر تبخالہ تھا
جو شب کو خواب مین آیا وہ چشمۂ حیوان — حبابۓ چشم نے رو رو کے خواب مین دریا
قاتل نے مجکو غوث کا کیا مرتبہ دیا — سر ہے کہین بدن ہے کہین دست و پا کہین
دلکو چھیدا سینہ چیرا کاٹ سر باندھے ہین ہات — تیرے خنجر نے تیغ و طرۂ طرار نے

فتنہ اسکو تخلص گوسئین نام کاغذ کے گمرہ مین بولتے ہین ایسا کلام

بجا کر دیکھنے والون کی آنکھین دیکھ لو مجکو — نہ دیکھو تو نہ دیکھو تم میری آنکھین حیائی سے

فدا تخلص پنڈت دیاندہان نام مولد و منشا جد دہلی اور اصل کشمیر تخلص مشاعرہ مہاراجہ صاحب مین تشریف لاتے ایسی تقریر

تیری جان بازون مین اے شیرین دہن ہم بھی تو ہین — بیستون عشق کی فرہاد فن ہم بھی تو ہین
دی ہمین اپنی نیابت باغ مین اے باغبان — خوب کھوالی کرینگے نعرہ زن ہم بھی تو ہین

فاضل تخلص شاہ محمد فاضل نام اصل انکی دہلی مرد سیاح خلق سے نزدیک درشتی سے دور خوش اخلاق شہرۂ آفاق ہر ایک علم و ہنر کسب فن مین دستگاہ تحریر کلام اللہ شریف بے عدیل با دستور از بس شنگ اور خوش تراج عمل کی ہین اوستاد کہلاتے جب وارد فخر دہلی ہوتے تو ضرور غریب خانہ پر تشریف لاتے سخن گلستان فکر مین عطر تمیز والد ماجد سے اصلاح بہت تیز کئی مرتبہ حرمین شریفین کی زیارت سے مشرف ہوئے عرصہ قریب ہوا کہ مئو مین انتقال کیا اسباب دنیا سب تلف ہوئے جو کچھ نظم فاضل سے دفتر مین داخل ہے جو باقی ہے وہ جمع تا کہ پہنچے ہر ایک کے تا بسمع حاجی طبع طواف کعبہ سخن کرتا ہے بیت الحزن کو رشک چمن کرتا ہے

طبیب عشق سے کہدیجو فاضل — یہ خستہ گر کسی کا لادوا ہے
اوٹھانا مت اوسے کوئے صنم سے — کہ کوچہ یار کا دار الشفا ہے

فیض تخلص میر فیض علی نام خلف الصدق مرشد شعر اسغفور رحمۃ کاتب والد ماجد اپنی سرکار وزیر الممالک کے حضور عجب تماشے کی بات ہے مولف گلشن بیخار کا یہ مقال ہے خدا جانے عیب گوئی کے عوض انکا اخیر مین کیا حال ہے کسیکو برا کہنا ناحق کا دکھ سہنا فقیر نے بھی ہر مقام کو ہویدا کیا شائقین کو انکے کلام پر شیدا کیا یہ فقرا انکے حق مین ہے اسی صفحہ اور اسی ورق مین ہے ؎

فیض تخلص میر فیض علی پسر میر تقی مرحوم است در سرکار وزیر الممالک با بدرش بسر مے برد آوردہ اند کہ غرور سخنگوئی بسیار داشت و فقیر از ایشان شعر مصداق دعوے ندیدم یارب مگر نازش ایشان بر شاعری پدر باشد و العجب کل العجب کہ بمقتضائے الولد سر لابیہ دعوی را آموختند و خود دعوی را گذاشتند خلاصہ این ابیات او راست الخ معلوم ہوا کہ ہر کسی کو عیب لگانا انکی سرشت ہے مزاج مین عادت پلشت ہے بہمہ حال صاحب تخلص آشنائی مومن اور نزاکت تخلص شیفتہ کی آشنا ہے تو یہ حضرت بدرجہ بہتر ہین وہ کسبیان بازیان یہ بھر میان اور انھون کے اچھے استاد زادے گویا سب کے افسر ہین توبہ توبہ جس نے سادات کی اہانت کی گویا دوزخ مین اقامت کی اللہم احفظنا من الآفات و البلیات و بارکنا فی الرزق و الحسنات وہ فاحش ناپاک یہ اولاد صاحب لولاک سادات کی برائی کہہ کے اونھون نے خوب اپنی عاقبت سنواری نتیجے جسکا نتیجہ بیان تمام ہی وہان خواری خیر سخن گوا ونکے فیض سے عدد ہے ناشجا بغض ہے کیا فیض سخن ہے سب پر ہمسر ہن ہے

| | |
|---|---|
| گل کھا سوے جنھون کے لیے جسم زار پر | وہ پھول بھی نہ لائے کبھی وہ مزار پر |
| شوق مین تیرے کنار و بوس کی اے رشک حور | صبح کے مانند ہو جاتے ہین آغوش ہم |
| کدورت جبکہ تب انداز سے نکلا ہی کی مرے | ہماری خاک اوس کوچہ مین کب تھی نہ صبا کی |

فطرت تخلص حکیم انیس نام بن حکیم ببدار و نسیلوا المخاطب بحر و سند خان ساکن سجے پور علم طب سے بہرہ اندوز فکر شعر معقول حال ساکن بھرت پور

ہمعصر تجدرہ گاہ شعرا عظیم آباد مقام بود و باش ہوا سخن کیا گویا دل دردمند کا بیان کلام موزون کے کیا تا لب شوق پر فغان مصرعہ موزون آہ برجستہ یا نالہ دل غمگین بخستہ ملیحان ہندی کے ملاحت کا شور ہے جراحت جگر عشاق کا عجب طور ہے درد دل کا بیان ہے ہر دم شور و فغان ہے ✤

قاصد جو نا امید پھرا کوے یار سے | غفلت تجھے ہوئی دل امیدوار سے
شکوہ جو تو کرے ہے میری اشک سرخ کا | تیری کبھی آستین میرے لہو مین بھر گئی
نہ کھولی تیری بند قبا تو گیا کیجے | دل گرفتہ کو ظالم کبھی تو وا کیجے
مین مر گیا پر آہ نہ پوچھا فغان سے مجھے | درد جگر کسی سے یہ بیمار کون ہے

فگار تخلص میر حسین نام دہلوی شاگرد مرزا اسد خدنگ سخن سے دل نگار ہے

کرتا ہے غنچہ تیرے دہن کی برابری | شاید یہ اپنی بھول گیا ہے دہن کی بات

فقیر تخلص میر شمس الدین نام فقیہ متوطن دہلی زبان دری میں بلبل خوش لہجہ اور عروض و قافیہ کی دانستگی اور تصنیف رسالہ اس فن مین یکتاے زمانہ شرف زیارت حرمین شریفین سے مشرف ہوے باین راہ ہنگام بازگشت جہاز زندگانی باد مخالف نے غریق لجہ فنا کیا موت کا ہے آ فقیر سخن کا سوال مفعول و مفاعیل ہے فقیہ طبع کا جواب انا للہ قال و قیل ہے

گم ہے آواز تیری کوچہ کی باشندون کی | تا کر نے سی گدا ان کی گلی بیٹھ گئی

فگار تخلص مرزا قطب علی نام دہلی وطن پیکان مضمون نے دل عدو فگار کیا قوت بازوے کماندار دیکھیے کہ تیر سخن پار تا سوفار کیا یہ مضمون دل زار ہے جب ہے سینہ کلک فگار ہے

مت پوچھ فگار اتنو میرا مسکن و ماوا | مانند بگولے کے سدا بیوطنی ہے

فیض تخلص پنڈت کرپا کشن نام کشمیری مسکن از شعراے لکھنؤ مضمون خدنگ رشک زہر بر فن فیض سخن سے اچھا چلن ہے

لوٹے خون مین تہ خاک سی بسمل آ کر | دیکھتا میرے تڑپنے کو جو قاتل آ کر

غور ہے صاحب گلشن بیخار کی وہی طرز عیب گوئی بدطور ہے افسوس کہ ایسا شاعر ذی رتبہ جس نے بدولت سلیقہ شعاری دربار شاہی سے خطاب پایا اور بسرکار نواب نام آور ہو کر شعرا سے بصلہ و مروت پیش آیا اوسکی نسبت اورون کے شعر اپنے نام سے پڑہنے اتہام ہے اور ناخواندہ و جاہل ہونا کلام ہے اونکا تو مولے کی افضل سے بخیر انجام ہوا ہو پر ہا جی اپنی حرکت سے پیش عقلا ناحق بدنام ہوا آدمی کو پردہ داری چاہیے انسان کو بردباری چاہیے بقول سجدہ گاہ شعرا کیا خوب فرمایا ہے عیب پوشی ہو لباس جسکے سر کیا ننگ ہے تمام ان آئینہ بہتر اس صفا سے رنگ ہے عاصی کی فہم ناقص تو یہ ہے کہ کوئی کیسا ہی برا ہو کبھی اوسکو برا نکہے حقیقت مین ہم خود برے ہین دوسرے کو اگر برا کہین تو کوئی کیا کہے ادیب صاحب گلشن بیخار خود عیب پوشی مین بے ادب اوستاد و شاگرد بے ادب سب کی سب بقول بزرگی با ادب بانصیب بی آدب بدنصیب اگر یہ کوئی صاحب فرمائین کہ تونے کیا انکا خوردہ تو خواب مین سبکا خورد دیکھے میرا دل گردہ ہے خضر سر منزل ہدایت ہے مجھے پھر اسکی کیون شکایت ہے تاکہ آئندہ اگر آدمیت ہے تو ایسا کسی کی نسبت نفرمائین کلمات ناملایم ہر ایک کی حق مین زبان پر نہ لائین آئندہ اختیار ہے بندہ عاجز و ناچار ہے یہ مضمون طبع افضل ہے جس سے عیب گو کا جی بیکل ہے

| لب وہ کہ لعل سے بھی نگینہ پہ حرف ہے | | اودی وہ مسی اوسکے کہ مینہ پہ حرف ہے |
|---|---|---|

**فقیر** تخلص میر فقیر اللہ نام سیر کتب و ہندسہ و وہرہ وغیرہ مین کمال اسکے سخن کا اسکا بیان اسخن سے محلہ کاغذ مین یون کرتا ہے سوال

| ہے کونسی گھڑی کہ وہ گوہر فشان نہین | | سیری سحاب چشم کو نیسان پہ ہے شرف |
|---|---|---|
| عینک سی ہے دو چند ضیائے نظر مجھے | | جانی دلون کی دید کو مانع نہین حجاب |

**فغان** تخلص اشرف خان نام احمد شاہ بادشاہ کی برادر رضاعی کو کتاش خان خطاب شاگردی مین طبع موزون علی قلی خان ندیم تخلص سے فیض یاب

میر حسن صاحب مثنوی بدر منیر فرہاد طبع امید وصال مضمون شیرین مین شور انگیز ہوکر بیستون کاغذ مین کھودتا ہے جوے معانی شیر تیشہ خامہ خاراشگاف سے جبل سخن تراشا اور مضمون گل پیرہنان لالہ رنگ لا لا ✣

ہمیشہ میری جلاے سے وہ بت رام کیا ہو ۔۔ خدا کا گر نہو خدا ہاد حیا ہا ✣

**فراقی** تخلص لالہ پریم کشور نام بادفروش مشہور روزگار سیر اہلا کمین یگانہ روزگار بادفروش سخن کے روبروی امراے سخن فہم کبت مضمون سے تکرار

ہوئین آنکھین گلابی رونے رونے ۔۔ گلابی کی نہ دیکھی شکل افسوس ✣

**فصیح** تخلص مرزا جعفر علی نام شاگرد شیخ امام بخش ناسخ شعر گوئی او ریختہ کہنے مین اعتقاد انکار راسخ کلام فصیح ہے جسنے رشک عدوی قبیح ہے گفتگو فصاحت نظام ہے لایق سننے کی کلام ہے بعض کا قول ہے کہ شاگرد ناسخ نہین خدا جانے یہ سچ ہے یا راسخ نہین ✣

مجھمین ایک عیب بڑا ہے کہ وفادار ہون مین ۔۔ تم مین دو وصف ہین بدخو بھی ہو مغرور بھی ہو

**فضل** تخلص فضل مولی خان نام لکھنوی نیک طرز افضل سیرت جوان خوش شمایل افسوس کہ بدگوئی سے سیر نہین ہوتا صاحب گلشن بیخار کا دل انکے حق مین یہ عبارت جنکی سامعین و ناظرین کو شکایت ہے فضل تخلص فضل مولے خان از سرزمین لکھنؤ بودہ مرد خوش وضع نیکو سیرت و جوانی زیبا صورت خوش اختلاط گرم خون بہ جہان آباد آمدہ قصیدہ بمدح شاہ اکبر خواندہ و خطاب افضل الشعرا یافت شوخ طبعی بود شعر کمتر گفتی و اکثر اشعار دیگران بنام خود خواندی و باآنکہ از علم بہرہ نداشت با ہیچکس بحماقتش بے نبرد ابا آخر خود را بلاف و گذاف بیصرفہ رسوا و بدنام کرد و بہ کلکتہ رفت وازانجا بازگشت در مصاحبت نواب مرشد آباد نام آورد و باشعر الصیلہ و مروت پیش آمد حیف است کہ نوجوان مرد این دو سہ بیت بنامش شہرت دارد الخ دیکھیے سامع اگر گوش ہوش سے بدل متوجہ ہو کر سنے تو مقام

چھوٹا وطن سفر مین رہے قایم آبرو
ای فخر رہ گیا مین رہا ہوتے ہوئی آہ
شامت نفس دنی مین جو گرفتار ہین ہم
ہاتھہ رہتا ہی سدا عارض جانان کی تلے
ہما سمجھ کی میری استخوان پہ ڈالیو منہ
ہمارہتی پر تکالی ہوئی ہے +
کس کام کا وہ دل کہ نہ جس دل مین درد ہو
برنگ شمع ہر اک استخوان جسم جلتا ہے
دل مرحوم کو اللہ بخشے کہکے روتا ہون
کیا جانی کوئی وقت ہے کیسا کوئی گیا
کعبہ کی ملی رہ بت گمراہ کے گھر سے
دانیکو ہوا ہے کہ ہون خرمن سے مین سبز
سایہ کی تمنا کہ رہون نور مین نہان
روشن دل صدچاک مین ہی برق تجلی
دو آنکھین فقط دید کو اور جلوی ہزارون
صیاد کی گل کھائی ہین بلبل کی روش پر
ہر طرف نقش جمال یار ہے +
عذر مہندی کا عبث ہی اونہین نے آگ لگائی
آتش عشق چھپانے کو بدن خاک کیا
اگر یہ شوخ چشم آنکھین لڑائین اپنی آنکھون سے

سوتی کسطرح ساتھہ مرا آب و دانہ تھا
چندی قفس مین اور مرا آب و دانہ تھا
بال بال اپنا زبان ہے کہ گنہگار ہین ہم
سایہ گل مین نہ رہتے ہین وہ خار ہین ہم
پکارتا ہے سگ کوی یار ہم بھی ہین
گلابی گھٹا کالی کالی ہوئی ہے
کس کام کی وہ آنکھ جو خون سے نہ تر رہے
جو شعلون کا دہوان دیہم بن مجھ سے نکلتا ہی
مشیت مین خدا کی زور کیا بندہ کا چلتا ہی
انسان بری بات نکالی نہ زبان سے
اللہ کی قدرت کہ ہوا نفع ضرر سے
کنکر کو ہوس ہی کہ چمک جاؤن گہر سے
تنکے کی یہ خواہش کہ نکل جاؤن کمر سے
چمکا شرر طور مرے روزن در سے
دیدار کو کیون طالب دیدار نہ ترسے
دل خون ہوا نالۂ مرغان سحر سے
شکل آئینہ در و دیوار ہے +
یہ بھی اک رنگ حنا ہی بہانے کے لیے
راکھہ بھی چاہیے تھی آگ دبانے کے لیے
تماشا پتلیون کا ہم دکھائین اپنی آنکھون سے

اگر ہو یار اوسکے بزم مین تو فخر ہے اپنا
کوئی جاتا ہے یا دن سے ہم آئین اپنی آنکھون سے

۲۵

فنر ہادی تخلص میر ببر علی نام از سکناے فیض آباد ادب یافتہ

عالم علم طب عاشق معشوق سخن نے بفراق امید وصال مین شور مچایا شعر کیا ہر قانون طب ہی نسخہ تپ غب ہی گرم ہر دفتر اشعار ہے جس سے نکلتا دل کا بخار ہے مخاطب صفت گرنے سی دق ہے چہرہ ہی تپ محرق سے اخلاط کا احتراق ہر دل اونکا جلنے پر مشتاق ہے حرارت قلب سی قشعریرہ ہے ندامت سی یون اندام تیرہ ہے انجامہ کدہر بھولا بھٹکا کہان کا مضمون کہان جائیگا یہان صاحب گلشن بیخار کہان باہم اونکے تکرار کہان یہان حکیم صاحب کا ذکر ہے اونکے بیان حال اشعار کی فکر ہے نبض قلم ممتلی ہے تو تنقیہ مزاج سخن کی ترکیب بھلی ہی رنگ مضمون آبدار ہے گویا عرق بہار ہے صفحہ کاغذ قرابادین شفائی ہی جسمین ہر مرض کی دوائی ہے

| | |
|---|---|
| صاف دلکو کیا او داغ جگر کو دہویا | کام کیا کیا نہ میری دیدۂ تر سے نکلا |
| اونگلیان گہس گئین یہان ہاتھونکی ملتے ملتے | لیکن افسوس کہ لکھا نہ مٹا قسمت کا |
| یہان تلک مین سبک ہوں رہ عدم مین فراق | قدم جو رکھون تو نقش قدم نہین ہوتا |
| سمجھ تھے دام زلف سیہ ہی بلا ہی جان | پر کیا کرین کہ لے گئی تقدیر کھینچ کر |
| آبلے دکھلائے جب اس تن رنجور نے | دانت مین تنکا لیا خوشۂ انگور نے |
| دامن تلک گیا تھا کہین اوسکی دست وہم | اللہ رے ناز کی وہین چولی مسک گئی |

فخر تخلص حکیم سید فخر الدین نام مہین پسر بندہ مصنف تذکرہ ہذا جوان خوش رو خوش تقریر سال عمر تیس سے تجاوز ہوا زانو ادب کا جناب مرزا حاتم علی صاحب مہر کی آگے تہ کیا فکر خوش طبعیت مضمون ہمعصرون سے مشاداب یہ چمن فکر رنگین گل مراد لیا اور ہمیشہ محفل مشاعرات مین ہم ردیف و ہمطرح رہتے ہین اور اکثر معاصرین انکے اپنا مفخر کہتے ہین سخن کو انکے کلام سے افتخار ہے مضامین طبع رنگین کی یہ گفتار ہے +

| | |
|---|---|
| جمال عارض ساقی شراب مین دیکھا | یہ آفتاب نیا آفتاب مین دیکھا |
| چمن سمجھ کے کیا خون یہ بلبلون نے ہجوم | اثر گلاب کا غنچے کے آب مین دیکھا |

فراغ تخلص محمد فراغ نام ساکن دہلی وجہ ما یحتاج تعلیم اطفال بسبب اس ذریعہ کے کل افکار سے فارغ البال مشاہدہ جمال شاہد مضمون سے جنکو فراغ ہے دید یوسف گل سخن سے دل باغ باغ ہے

| | |
|---|---|
| روتا ہی فراغ آج تیرے کوچہ میں یاری | دل توڑی اسی طرح نہ زنہار کسی کا |

فرخ تخلص میر فرخ علی نام دہلی وطن سخن فرخ فال دقیقہ سنجان نظم معانی کسے ایسی قیل وقال

| | |
|---|---|
| چشم سے نور گیا تن سے توان دل سے صبر | ہجر میں تیری جدا مجھسے ہوا کیا کیا کچھ |

فرحت تخلص امیر علی نام ساکن شاہ آباد میر عزت اللہ عشق کی شاگرد یہ ہوئے اوستاد طرز نظم سے سامعین کو فرحت ہے ہر طرف سے بزم کاغذ مین وادر عشرت سے خوب فرماتے ہین نئے نئے مضمون لاتے ہین

| | |
|---|---|
| جسکو تلووں سے نرگس سمجھ کر | سنا ہمنے وہ چشم تر تھی کسی کی |

فرخ تخلص لا اعلم ستوطن ارکاٹ فرخ سناج اسطرح پایا انکی سخن کے سکہ نے رواج +

| | |
|---|---|
| ہمارے قتل کی تدبیر بے تقصیر ہوتی ہے | نگاہ پاک کی شاید یہی تاثیر ہوتی ہے |

فروغ تخلص میر روشن علی نام انکے شمع سخن جلوۂ طبع میر ممنون سے روشن مضامین کا پروانہ وار تصدق ہونا میرہن شعرا کی انجمن ہے قندیل طبع مین چراغ فکر روشن ہے

| | |
|---|---|
| تاریک کلبہ اپنا کیا ہو فروغ روشن | گھر مین کبھی ہمارے وہ شمع رو نہ آیا |

فریاد تخلص لا اعلم ہرچند انکشاف حال مین زبان قلم پر فریاد ہے کوئی داد کو نہین پہونچتا مگر فریاد ہے مضمون خوب طالب کا مطلوب

| | |
|---|---|
| چین پایا یہ پس مردن دل بیتاب نے | گوشۂ تربت ہمین آغوش مادر ہوگیا |
| تلخی ہجران میری کام آئی آخر روز بد | زہر بھی مین نے پیا تو شیر مادر ہوگیا |

فراق تخلص حکیم ثناء اللہ خان نام دہلوی حضرت خضر شعرا سے فیض سخن پایا

اور انکے مناقشۂ علم شاعری رہا اور سجدہ گاہ شعرا نے انکی ہجو مین بہت کچھ کہا چونکہ مزاج انکا عشق پیشہ تھا دل کو ہمیشہ محبت کا اندیشہ تھا از انجا کہ رنگ معاملۂ عشق مین جوہر ذاتی ہے عاشق کو محبت عجب عجب شعبدے دکھلاتی ہے زمین بتین مجادلہ رہا بڑا بڑا مقابلہ رہا تختۂ سینہ پر گل زخم کھلے پھولون کے باعث تمیز کے پھل سلے ہندوی سخن نے کفر سے توبہ کرکے کلمۂ شہادت پڑھا مومن مضمون نے مسجد کاغذ مین سجدۂ شکر ادا کیا تو مسلم طبع کو طریق اسلام نظم یون سکھایا رنگین آئین شرع متین سخن اسطرح ہات آیا

چشم پر آب ہے اور سینہ جگر جلتا ہے — کیا قیامت ہے کہ برسات مین گھر جلتا ہے

آوارہ و سرگشتہ و دیوار نہ در کے — سایہ کی طرح ہم نہ ادہر کے نہ اودہر کے

فدوی تخلص مرزا محمد علی نام معروف بمرزا پھجو وقایع نویس سرکار احمد شاہ پھر عظیم آباد کو مسکن کیا زانو ادب کا آگے مرزا گھسیٹا عشق کے درست کیا حسب دلخواہ عشق مجازی نے دماغ مین خلل کیا مجاز کو حقیقت سے بدل کیا انکا سخن ایسا چلن ایسا

چل ساتھ کہ حسرت دل مغموم سے نکلے — عاشق کا جنازہ ہے ذرا دہوم سے نکلے

فدوی تخلص میر فضل علی نام ایسا فرمایا زبان خامہ پر سخن کا کلام یون آیا

یار سے بھی لطف مے کا آہ یہ بیہودہ ہو — یہ کوئی محفل ہے ساقی واہ یہ بیہودہ ہو

فدوی تخلص محمد محسن نام مولد و منشا پنجاب جلوہ آرائی شہر دہلی ہنگام شباب سخن سے انکو گفتگو شاہ مبارک آبرو سے آبرو

یار ہمسے جو سدا چین بجبین رہتا ہے — نہین معلوم بلا کون سی پیش آتی ہے

فراسو تخلص فراسو نام جمہور عیسوی سے ہین بحضور زیب النسا بیگم زوجہ شمرو فرانسیسی سرفراز صاحب سخن کا کاغذ کی کوٹھی مین شاگرد پیشگان مضمون سے اسطرح کا انداز

ہر خواب مین دیکھا تو لٹا ہو بھی ملین گے — قسمت ہے نہ گر خواب کی تعبیر اولٹ جاے

ممکن نہین جو حرف قضا ہو جبین سے دور | جب نقش ہو چکا نہین ہوتا نگین سے دور

فدا تخلص میر عبد الصمد نام دہلی سکونت کا مقام شاہد سخن پر فدا معشوق مضمون کی مبتلا ایسی تقریر جسکی یہ تحریر

جو درد دل کا لکھون یار کو مین لے کاغذ | تو آتش یہان تلک اٹھے کہ یہ جلے کاغذ

فدا تخلص مرزا عظیم بیگ نام سوداگر اپنے تجار فکر متاع سخن کا سوداگر فدا کی دیکھی ادا کہ ادائے سخن پر یون فدا

یار گوشہ مین ہے اور علتین سے مایوسی ہے | نقش پا تک بھی میری در پئے جاسوسی ہے

فدا تخلص فدا حسین خان نام مغل زادہ اور شاگرد ممنون تا ثیا غلام ہمدانی مصحفی سے ممنون عالی کیا کہتے ہین جو کچھ کہتے ہین بجا کہتے ہین

ناکام کیا رہینگے کچھ کام کر رہین گے | بدنام ہون گے تو بھی ایک نام کر رہین گے
ظالم یہ جرم دل ہے کہ عاشق تیرا ہوا | قتل فدا عبث ہے کہ یہ بے گناہ ہے

فدا تخلص عاقبت محمود خان نام شاعر والا مقام سخن سے ہمکلام سخن پر فدا مضمون پر نثار معانی پر صدقے لفظ پر یون جی دیا وار

جون شمع ضبط نالہ تو مین نے کیا فدا | پر بس چلا نہ گریہ بے اختیار سے

فدا تخلص امام الدین نام وطن فرید آباد شاہد سخن پر فدا اور دلشاد طبیعت نے ایجاد کیا ایسا ارشاد کیا

تو بات باتین ہوتا ہے مجھسے آزردہ | یہی تو کچھ نہین اے دلربا تری باتین

فدوی تخلص لالہ لچھمی رام نام ساکن جد دہلی شاگرد مسیح دشعرانہ قوم سے آگاہی ہوئی نہ اور حال کچھ معلوم ہوا تو نظم تحریر کرتا ہون مختصر تقریر کرتا ہون

گذشتہ حسن کا اب تک نشان باقی ہے | انہون فریفتہ کیونکر کہ آن باقی ہے

فدوی تخلص لاعلم شاگرد صابر علی صابر قوم ہنود بقالی پیشہ تفضلات مفضل حقیقی نے چراغ نور ایمان انکے دلمین روشن کیا ظلمت کفر نکال کر شرف اسلام سے مشرف کرکے دہلی کو چند روز اپنا مسکن کیا بامین سجدہ گاہ شعرا

پیش کہ کرد کہ نیا فت خراب شد ہر کہ سر تا فت بہر حال * حیلہ طبیعت کا غذ شد سخن
پر فدا محلہ کا غذ مین شائقین کی صورتو لشی یون سوال کرتا

اوس سے مین اور مجھسے وہ باہم رہا ۔ ایک مدت تک یہی عالم رہا
جس نے کھایا ہے تیر مژگان ہا لکا ۔ اوسکے نزدیک پہانس ہے بھالا

فارغ تخلص میر احمد خان نام خجستہ انداز ہمایون اطوار نیک سرشت
خوبصورت حیا ور زامور دنیوی سے فارغ اور بیکار زلف سخن سے
اولجھا ڈے بال بال مین پیچ تاو ہے *

کیا چین سے جا قبر مین آرام کرونگا ۔ دم بھر بھی اگر موت سے وہ پیشتر آسے
اپنی دیوانگی تو شوق گرفتاری تو دیکھہ ۔ پانون مر کر بھی نہ نکلے خانہ زنجیر سے

فایز تخلص لا اعلم نہ انکے اسم کی خبر نہ رسم سے نبذہ بہرہ ذر نگر سخن سے
فایز ہے تو اوسکا بیان جایز ہے کیا نگارش ہے جسکی یہ تراوش ہے

کل ملے گا وہ سگے غیر ذکی یہ آیا ہو دہیان ۔ بس ہلال عید ہمکو نیش عقرب ہوگیا

فارغ تخلص لا اعلم معلوم نہین ان صاحب کا کیا نام ہے اور کیا آغاز و نگاہ
ہے جب اس سے فارغ البال ہوا تب تحریر نظم کا خیال ہوا زلف لعبت
سخن مین دل کو لٹکا یا طرہ مشک فام معشوقہ مضمون مین جی اولجھایا *

قطرۂ اشک جو نکلا سو وہ گوہر نکلا ۔ بعد مدت کی میرے چشم کا جوہر نکلا

فارغ تخلص لالہ بال مکند نام بریلوی شاگرد شاہ قائم سخن سے انکو کمال
محبت بالکہ سخن مجسم گنج سخن سے فراغت قصہ مضمون قابل سماعت

دور سے دیکھہ تجھے چین بچین ہوتا ہے ۔ تا کہ کچہ کہہ نہ سکون بلبلی رو کھائی تیری

فارغ تخلص فارغ شاہ نام بریلوی عین شباب مین اوسنے دنیا چھوڑ کر
الفت عقبی اختیار کی قصبہ خورجہ مسکن اپنا بنایا صاحب باطن رہ رو منزل
جذب و سلوک درویش سخن سنے حالت جذب فکر شعر مین بو یرانہ کا ثد اللہ
کی پکار کی شعر مین داد خدا ہی کا یہ حال ہے گویا درویش کی صورت سوال ہے

تناسل مضمون کو سلک گہر پر فتح ✣

| | |
|---|---|
| ترا منہ دیکھ بلبل پھول سے بیزار ہو جائے | اگر گل تجھ تلک پہونچے گلے کا ہار ہو جائے |

غریق تخلص لاالم دریائے متلاطم تلاش کا ہر چند آشنا ہوا مگر گوہر مقصود حال کف مراد کے ہات نیا یا ناچار زورق خاطر کو ساحل تحمل پر لنگر کیا غریق لجۂ سخن کے دل نے تحریر یہ شعر تر کیا

| | |
|---|---|
| وہ گرم ہی بندی میری پاس آ کے بھسکی | اتنا تو نہین دیکھتا مقدور ہما کا |

غمگین تخلص میر عبد اللہ نام خلف میر حسین تسکین فکر سخن سے دل غمگین کو چین تسکین فکر غمگین سے سامعین کا دل خوش ہوا خوشی و مسرت نے چین گہر کیا یہ غمنامہ غمگین الم ناک ہی شکل صفحہ کاغذ گویا بستر نرم عزا کی خاک ہی

| | |
|---|---|
| کی ہے یہ مٹی عزیزون نے خراب | ہائے لا کر خانۂ خمار سے |

## حرف الفا

فدا تخلص سید محمد علی نام عرف فدا شاہ ساکن بہار متعلقہ سہارن پور سیاحی پیشہ فضل الہی سے خوف عقبی دل کے اندر حرص دنیا باہر کر کے مجردانہ رہے اور بے اندیشہ صاحب گلشن بیخار بڑے شوخ چشم آدمی ہین آپ الگ ہو کر انکے معاملہ مین دوسری کو بھڑا کر برا کہتے ہین یا صحیح ہو عاصی کے ذہن مین بسبب عادت مزاج انکے خیال ہوا جو کہ سب عبارت طول تقریر کی باعث فقط انتہا عرض کرتا ہون یہ کیا کہتے ہین ع عزیزی حکایت کنند کہ بہمین تقریب روباین مصر ہم کردہ مردی بود خوش اختلاط بذلہ سنج از زبان فن شعر ابیات تر و خشک از طبعش می تراوید احباب بنظر الفت زیادہ از اندازہ می ستودندش عاقبت مائل بہزل گشت الخ انکا مزاج چاہئے سو کہین بندہ تو بھی عرض کرتا ہے سبحان اللہ کیا خوش مزاج تھے کہ احباب صحبت کی خاطر شکنی نکرتے بلکہ خوش مائل ابتہاج تھے پر صاحب گلشن بیخار نے انکا دیرا کے بغیر چھوڑا عیب گوئی سے منہ نہ موڑا خیر گردش فی خویش آمدنی

وہین قیام معروف سے ازبس اختلاط باہم بہت ارتباط اب ارادہ زیر زمین کیا
دوست وہواخواہونکو غمگین کیا خاص گوالیار مین قبر ہے دل غمگین کو صبر ہے
فکر شعر بہی سامعین کی دل اندوہگین کو فرحت ہے جو فہمیدہ و سنجیدہ و عاقبت
اندیش ہین اونکو مقام عبرت ہی کیا کلام طرب انگیز ہی جس ہی سامع کا دل فرحت خیز ہے

حمد ہی جسنے جو کلام کیا — مین نے یون حمد کو تمام کیا
نعت وہ ہے کہ حق تعالے نے — جسمین اپنا ظہور نام کیا
تبا ساقی کفارہ کیا ہی کشش می پرستی مین — قسم پیر مغان کی جھوٹ کھا بیٹھا [illegible]

غنی تخلص لاعلم وطن شکوہ آباد دولت شعر سے مفلس طبیعت آباد گنج سخن
سے سیر ہین سرمایۂ مضمون پر دلیر ہین زر معانی پر دل غنی ہی نقد نظم لٹانیکی جسمین ٹھنی ہے

اگر کچھ ہے زندگانی مین مزا ہے — تو ایام جوانی مین مزہ ہے

غریب تخلص شیخ نصیر الدین نام اصل انکی کشمیر مولد دہلی زبان فارسی فکر
دلپذیر اور کیا خوب زبان ریختہ ہے جسکی خمیر مین لطافت آمیختہ ہی خزائن
مضامین سے نقاد طبع اسودہ مفاتیح افکار جمع تودہ تودہ کف کاغذ ہر چند
دست مفلس ہے مگر زیبق مضمون سی طلا طبع مس ہی

حال دل شوریدہ کہون کس سے غریب آہ — وہ درد نہین جسکی طبیبون سے دوا ہو

غنی تخلص شیخ عبد الغنی نام شائقین جو تہی دست ہین زر ہای مضامین انکے
لیے حاضر یکدست ہین درسی وستہ دوا ہے نقد مضمون دلکشا ہے مضمون نیا
دو درم ہے ٹکسال سخن مین کاغذ بنام نذر ہی

پڑتی ہے نظر خس پہ دم چشم پریدن — یہان ہمنے پرکاہ بھی بیکار نہ دیکھا

غواص تخلص لاعلم دکن شاعر قدیم بحر سخن کے ندیم غواص فکر عمان سخن مین
غوطہ لگاتا ہے گوہر آبدار مضمون کف مقصود کاغذ مین لاتا ہے آشنایان قلزم
سخن سے کام ہے نہنگان دریای معانی سے کلام ہے سخن کیا ہی در مکنون ہے
جوش زن امواج طبع مثل جیحون ہے کاغذ کا صفحہ ہے کہ دریا کی سطح

جو ہمی بستر کبھو ہم ہون عنامہ اوس کی صورت سے ۔۔۔ نہ لین و ہلد تا روز قیامت دوسری کروٹ

غافل تخلص لالہ بختاور سنگہ حساب دان عطارد سخن انکا منشی دفتر فارسی کچہری کاغذ مین خوش بیان محاسبان سبقت سحر پکروبرو حساب ہی ہندسہ مضمون معانی کی یہ کتاب ہے

وصف کرتا ہے اون لبون کا جب ۔۔۔ غافل اوسوقت لعل اوگلتا ہے

غافل تخلص راجہ بختاور سنگہ نام مراد آبادی عرصہ دراز تک جلد دہلی مین قیام پذیر بارہا محفل مشاعرہ مہاراجہ تشریف لاتے غزلیات طرح وغیرہ کی سامعین کی روبرو توقیر اکثر شائقین کو اونسی مشورہ تھا اونکے زبانون پر انہین کا تذکرہ تھا عاصی پر نظر عنایت تھی بدرجہ شفقت تھی عکس تخلص فکر شعر کا انداز غافل نام ہوشیار باز ایام قریب گذرے کہ اس جہان سے گذرے مرد تجرد پیشہ آب وزمان سے گذری غالبا دولت کیمیا کی بدولت بی اندیشہ تھے شعرگوئی مین صاحب فکر وحکم پیشہ تھے اب قول غافل کا بیان ہی ہوشیارون کا اوسیرکان ہے ۔

صاف کرتا ہا تکل مجھپہ وہ تلوار اسکے ہاتھ ۔۔۔ اوٹھہ کی بگڑی نہ کسی نے میری خونخواہی کی ہاتھ
چھپ گیا غنچۂ خورشید تہِ دامن ابر ۔۔۔ دیکھہ مہندی رچی اوس شوخ ستمگار کی ہاتھ
قتل کرتا بھی ہے اور کہتا ہے فریاد نکر ۔۔۔ یہ ستم جسپہ نیا اوستم ایجاد نکر
چمن کوچۂ جانان سے یہ کیا آتی ہے ۔۔۔ ناز کرتی ہوئی جو باد صبا آتی ہے
تار گیسو مین اولجھتا ہی سرشام ہے دل ۔۔۔ رات کیا آتی ہے ایک سرپہ بلا آتی ہے
مجھہ سا ہوگا انکو کی اہل وفا ای غافل ۔۔۔ کہ میری خاک سے بھی بوی وفا آتی ہے

غربت تخلص لالا علم خامہ غریب الوطن نے ہرچند غربت اختیار کی لیکن منزل مقصود اسم ورسم کو نہ پہونچا مسافر سخن رہروان طریق نکتہ سنجی سے سبیل کاغذ مین باین شوخی گفتگو کرتی آیا کبار زاد راہ لایا کس توشہ پر بھروسا کرنے پایا

گھر چھٹا شہر چھٹا لیک نہ چھوٹا غم عشق ۔۔۔ ہمتو غربت کی اسی بات کی دیوانی ہین

غمگین تخلص امیر سید علی نام جگر بند میر سید محمد مرحوم دہلی انکا مسکن بہمہ صفت موصوف فکر شعر پر کیا موقوف متین وذہین اب انکا کون ہم فن گوالیار مقام

غلام حسین کرمہوڑہ ساکن لکھنؤ از شاگردان جرأت ہست ارباب تذکرہ نوشتہ اند که از ہمه شاگرد انش ممتاز ہست وفقیر شعری ندیدم که نظر بمعنی باید پذیرفت الابیت اول باندازا وست ازوست الخ الحاصل بقول انکے اصحاب تذکرہ نے سب شاگردون کی نسبت ممتاز لکھا تو باوصف ممتاز ہونے کے انہون نے کوئی شعر مطابق اوس معنی کے ندیکھا اسمین اہانت شاگرد اوستاد کی پائی گئی یہ کیسے اوستاد تھے کہ ایسے شاگرد کے سخن کی یہ صورت دکھائی گئی تو اور شاگرد کس شمار مین ہین وہ بڑے ہزار مین ہین واہ حضرت خوب لوگون کو بدنام کیا تذکرہ کیا لکھا کہ خلق پر تمہارے قلم نے چھری کا کام کیا صاحبو غور کا مقام ہے انکی عبارت کے مضمون کا کیا انجام ہے خیر فامۂ فکر انکا دلیر ہے ترکیب بندش سے مضمون اگر روباہ ہو تو شیر ہے ✣

کہتا تھا اس مریض کو کل وہ سنا سنا — کر دے کوئی معاف کسی کا کہا سنا

تصویر سی ہو او سکے دوبدو ہم — کیا کرتے ہین یہی ون گفتگو ہم

کبھی دیکھی جو کل تصویر مجنون — تو گویا بیٹھے ہین لیلی ہو بہو ہم

لایا یوسف کا مصور جو دکھانے نقشہ — لگی اوس نقشہ سی وہ اپنا ملانے نقشہ

غازی تخلص لا اعلم بہ شہید غازی سخن ساکن ملک مشہور دکن اور حال معلوم نہین جو دفتر مین مرقوم نہین غازی مضمون معرکہ شعرا مین صف آرا ہے

شہید تیغ تبسم شاہدان معنی ہے خدا را ہے ✣

تمہین مژدہ ہو دیوانو مگر پھر بہار آئی — کہ بوئے گل سحر دوش ہوا اوپر سوار آئی

غلامی تخلص شاہ غلام محمد نام لطیف ان میان کا کلام ایسا ارشاد ہو جسکی یہ بنیاد ہے

کل جسکی نظر تیر سی گذری میری دل سے — پھر آج وہی دور سے قاتل نظر آیا

غلام تخلص راجہ گوپال ناتھ نام واہ واہ کیا سخن اور کیا کلام بندہ ان میان سخن کا غلام ہے سردار کلامون کا انکا کلام ہے سخن کا راجہ سمند کاغذ پر حکم رانی کرتا ہے رعایای مضامین عالی سے کے خانۂ قرطاس مین اس طرح نگہبانی کرتا ہے ✣

جو عبارت رکہتے ہین متاع خیریت شعرای ماضی و حال و مصنف کو غارت رکہتے ہین ہین ہین باطن کہ ہر گیا جو شعین پھر گیا خبردار ہوشیار انکے اسد فکر کا نخچیر مضمون پر غلبہ ہے خمہ انکا شیر کا بچہ ہے دیوان فارسی ضخیم ہے مگر اردو کا دیوان مانند آمد نامہ قبیل و قدیم ہے اسد فکر نیستان کاغذ مین ڈکارتا ہے روباہ مضامین کو ناحق جان سے مارتا ہے

دوست غمخواری مین میری سعی فرمائینگے کیا — زخم کے بھرنے تلک ناخن نہ بڑھ آئینگے کیا

بے نیازی حد سے گذری بندہ پرور کب تلک — ہم کہینگے حال دل اور آپ فرمائینگے کیا

جراحت تحفہ الماس ارمغان داغ جگر ہدیہ — مبارکباد اسد غمخوار جان دردمند آیا

کاوکاو سخت جانی ہای تنہائی نپوچھ — صبح کرنا شام کا لانا ہے جوئے شیر کا

دریائے معاصی تنک آبی سے ہوا خشک — میرا سر دامن بھی ابھی تر نہوا تھا

بوئے گل نالۂ دل دود چراغ محفل — جو ترے بزم سے نکلا سو پریشان نکلا

نغمہ ہائے غمکو بھی ایدل غنیمت جانیئے — بے صدا ہو جائیگا یہ ساز ہستی ایکدن

اسد زندانی تاثیر الفت ہائے خوبان ہون — خم دست نوازش ہو گیا ہی طوق گردن مین

کم نہین وہ بھی خرابی مین پہ وسعت معلوم — دشت مین ہے مجھے وہ عیش کہ گھر یاد نہین

دلسے تری نگاہ جگر تک اوتر گئی — دونوکو اک ادا مین رضامند کر گئی

نظارہ نے بھی کام کیا وہان نقاب کا — مستی سے ہر نگہ تری رخ پر بکھر گئی +

یک نظر بیش نہین فرصت ہستی غافل — گرمیٔ بزم ہے اک رقص شرر ہونے تک

دام ہر موج مین ہے حلقۂ صد کام نہنگ — دیکھین کیا گذرے ہے قطرہ پہ گہر ہونے تک

غم ہستی کا اسد کس سے ہو جز مرگ علاج — شمع ہر رنگ مین ہوتی ہے سحر ہونے تک

غضنفر تخلص غضنفر علیخان لکھنوی شاگرد جرأت عدوے ناہنجار کو جسکے کلام سے کمال حسرت صاحب گلشن بیخار ہر جگہ امارت اور خودفروشی و خودستائی کو کام فرماتے ہین اور عبث ہر ایک شخص کی اپنی کتاب مین عیب لگاتے ہین سہ غضنفر تخلص غضنفر علی خان نبیرہ

عاری نہین غالباً جو کسی سے مقابلہ ہو تو حاکمان خلطہ شعر کے روبرو
معاملہ ہو بندے کے والد مرحوم سے کمال ملاقات تھی اور از حد اتحاد
کی بات تھی انتخاب زمان ہین یکہ دوران ہین جسطرف طبیعت آئی
اوسیکی خاک اوڑائی چنانچہ دختر رز سے جو تاک لگائی تو وہ ظرف پیدا کیا
کہ مینائے گردون مین شراب شفق قاضی آفتاب بادب پیشکش لایا اور
قمار بازی پر جو دہیان کیا تو وہ چھکے بوار ہی ہوئی کہ بیہ لبساط اور بکھرے
داودن کہانے لگے ایسا کمال پایا شعر کمقدر انکا کبھی کسیکی زبانسے نہ سُنا
نہ اپنے آنکہ سے دیکھا الفاظی اور جودت زبان فیض ترجمان سے عیان
ہے کلام شیرین وصف سرمہ چشم فربادہ مین جس نے سنا حلاوت سخن
اور گلوگیری سرمہ سے یارائے صفت شعر نہ ہا گویا کہ وقت امتحان ہے
کثرت عذوبت سے ہونٹ چپک گئے سرمہ کی خاصیت سے زبان سیہ
گولال ہوئی عدو تھک گئے جو شخص اونکے کلام سے بہرہ ور ہوا بیساختہ
آفرین اور سبحان اللہ اوسکی زبان پر ہوا چونکہ یارائے کام و دہان نہین
کہ منزل وصف مین قدم سر کرے لہذا راقم لجام توسن سبک تنگ کلک
سوے بادیہ مطلب پہ کرے اب یہ دہلی والے ہین اور بڑے ارادے
والے ہین شاید قدیم کی نظم و نثر کو خفیف جانتے ہین غرور کی راہ چاہین
سو فرمائین پہ دلین تو اونکا لوہا مانتے ہین دہلی والے صاحب کسیکو اپنے
روبرو خاطر مین نہین لاتے مارے خودی و تبختر کے جیمین پھولے نہین سماتے
پر جب کسی سے مقابلہ ہو تو دم بھر مین فیصلہ ہوا انکا شراب و کباب جو ہیہ
خلاف شرع کا بیحساب چاہیے نہ ذریہ کے نام سے انہین کیا کام نماز کو انکا
ہر دم سلام اصحاب تذکرہ کی تحریر دیکھی اور اونکی تقریر دیکھی کیا غرور
مین اپنے نزدیک کتنے دور ہین یاران ہمصحبت اونسے زیادہ غرور ہین چونکہ
ہین گویا اونکے یار خوشامد کے نزد ور ہین دہلی والے صاحبونکے تذکرہ

قصہ گریہ حضرت یعقوب گرامی ہے

بندہ نہیں بندہ بت بے شرم و حیا کا | امت میں محمد کے ہے بندہ ہی خدا کا
خواہش بخت سے ہوتی نہیں اوسکو پرتیاہ | نالہ کرتے ہین عزیزو آہ اثر اپنا سا
اب خاک گلہ و شکوے کہ دن ابتداے عشق | نہ وہ دل نہیں دماغ نہیں وہ جگر نہیں

عیش تخلص حکیم آغا جان نام حکیم سخن انکے دربان کا محتاج مدام طبیب طبع مریضان مضمون کا معالج خواہ کسیکو لقوہ ہو یا فالج یہ نسخہ ہے یہ دوا حکیم مطلق کے ہات شفا

بس ادب ذوق طپیدن ہو چکی ہین شور ربا | ہات وہ قاتل کو ہین سب کسب شناؤن تلک

عصر تخلص میان احمد علی نام حیدرآبادی ادب یافتہ میان فیض جنکے فیض سخن کا بیان فیض وہان فیض ایسا لکھا یون پڑھا

مجھسے زندانمین بھی شغل میکشی چھوٹا نہ کہن | حلقۂ زنجیر مجکو خط ساغر ہوگیا
ڈہے گئی دیوار تن کی الامان + | آنسوؤن نے بیخبر بنیاد کی +

عزم تخلص محمد غوث نام حیدرآبادی میان فیض کے تعلیم پذیر عزم الجزم سوے شہر سخن باین تقریر تحریر مضمون کا ارادہ ہے ہات مین کاغذ کا صفحہ سادہ ہے

حسب مزاج جب ہوا اسباب وصل یار | کیا چرخ کا گلہ ہے مقدر سے ہی غرض
اے عزم کب ہوا اسفل و اعلی مین رابطہ | کشتئ طبع کو نہین لنگر سے ہے غرض

عنایت تخلص حیدرآبادی میر قمرالدین نام میان فیض صاحب کے شاگرد ہین عنایت طبع سے رسائی فکر مین مضمون بے انتہا گرد ہین

انگشت گر بتائے وہ مہندی لگا کے | لو ہو نکل کے زخم سے آئے ہلال کے
فرصت دیا نہ موج فنا نے بھی ایکدم | آخر حباب رہ گئے دیدے نکال کے
کس رشک مہ کا وادیٔ وحشت مین ہے گذر | شکل کتان جو پھٹ گئے دیدے غزال کے
سرعت پرواز مین شرمندہ ہوکر رہ گیا | مرغ گلشن طایر رنگ حنا کے سامنے

غم واندوہ ویاس وحسرت کی
آنسو جاری تھے میرے چشمون سے
کاٹے نگہ تیز سے ان آنکھون کی جالے
ظاہر مین تو نظرون مین تمھین کھڑے ہے عیار
ترے وصل کی لہر آئی ہے دل مین
ہے جان طپان مثل سیماب مضطر
آنکھین پتھرا گئین ہو ہو کے سفید

آمد آمد تھی باری باری رات
ایسے جاری تھا جاری جاری رات
بگڑی ہوئی نظرون سے بنا جاتے ہو آنکھین
پر چھپ کے رقیبون سے لڑا جاتے ہو آنکھین
یہ قطرہ بھی دریا ہوا چاہتا ہے
یہ دل پارہ پارہ ہوا چاہتا ہے
رات مر مر گئے رو تے رو تے

**عظیم** تخلص لا اعلم سخن انکا عظیم الشان ہے جسکا غنچہ کاغذ پر ایسا بیان ہے خاصا کہا جو کچھ کہا اچھا کہا

کچھ نگہہ مین نہین آتا ہے بجز جلوۂ یار
جبکہ ہم دل مین عظیم اپنے نظر کرتے ہین

**عارف** تخلص نواب زین العابدین نام خواہر زادے اور شاگرد مرزا اسد انکے عارف سخن کو حجرۂ کاغذ مین عابدان مضمون سے یون جد وکد

دلمین اتر گئے پہ نہین دل کو کچھ گزند
اللہ ری شعلہ خیزی آہ شرر فشان
شوخی وہ بھری ہے کہ ذرا جا نہیں باقی
روز شب فراق کا کیا پیٹنا کہون
ہل کر گمان بھر گ مری نکلی ہے ہمصفیر
عارف ہی اسقدر تمھین کیون احترازہے

کیا یہہ نیام ہے ترے تیغ نگاہ کا
شکوہ نہین رہا مجھے روز سیاہ کا
دشوار ہے آنا ترے آنکھو نمین حیا کا
اسکی نہین ہے شام تو اوسکی سحر نہین
تنگ اسقدر قفس ہے کہ ہل سکتے پر نہین
گر متقی نہین ہے تو بدکار بھی نہین

**عزیز** تخلص یوسف علی خان نام شایقین یوسف سخن مثل زلیخا شیدا ہر ایک عزیز مشتاق وصل کلام ہو کر مانند یعقوب نالہ افگار روان طبع یوسف مضمون چاہ فکر سے نکالتا ہے براداران حاسد گرگ سیرت کو خاک ندامت مین اس نمط ڈالتا ہے ان عزیز کا سخن گویا نظم زلیخائے جامی

مین نے عیشی سے جو پوچھا دل پر خون کا حال
اک صراحی مے گلگون کی بھری دکھلا دے

دل بسکہ ضعیف و ناتوان ہے +
تن پر مرے جان بھی گران ہے

ہر دیدۂ نم مین جوش یم ہے +
ہر نالۂ دل شرر فشان ہے +

افسانۂ سوز و ساز عیشی ++
گر سنیے تو گرم داستان ہے

عجز تخلص لالہ سندر لال صاحب نام ساکن کول ہنگام ورود کول بندے سے ملاقات ہوئی تھی جوان سیہ فام چیچک رو بابت فکر سخن عاصی سے ہر ایک قسم کی بات ہوئی تھی کلام خوب طبع کا مرغوب

وضع وحشت کی تمہاری ہی تو گھر سے نکلی
چاک دل تمسے ہوا چاک گریبان ہم سے

عاجز تخلص میر فیض علی نام متوطن کول انکے بھی شاعر طبع کے سناتا ہون دو بول اور حقیقت سے بندہ عاجز و ناچار ہے ہر چند تلاش مین جبر کیا پر بے اختیار ہے نظم جو یہہ زبان پر لایا محک امتحان پر لایا

مین وہ شہید ہوان کہ شفق کہتے ہین جسے
تہ کر کے آسمان نے رکھا ہے کفن میرا

عاصی تخلص نواب غلام حسین خان نام کولوی طبیعت اچھی فکر مضمون بہت خاص ہے عاشق سخن عصیان شعار ہے دیدہ شاہد مضمون کا گنہگار ہے بخشش کا امیدوار ہے لب پر یہ شعر ہر بار ہے

کل شب وصل مین عقدہ یہ کھلا مرگ کے بعد
دل سمجھتے تھے جسے ہم سو وہ پیکان نکلا

عاصی تخلص منشی صدر الدین نام فخر دہلی کے ساکن فکر سخن سے مزاج طبع رنگین مطلق شعر کہنا گناہ نہین اگر گناہ ہے تو کون عذر خواہ نہین فکر عاصی بہت خاصی

جہان مین یہ ملی کیمیا ہمین عاصی
کہ خاک بنکے رہی اپنے کوی یار مین روح

عیار تخلص دلدار علی نام وطن بدایون ہوا استاد انکے میان ظہور اللہ خان نوا اگرچہ دلدار ہے پر مرد عیار ہے دلدار ہے نہ عیار ہے شاعر خوش گفتار ہے نے سخن کے نوا کا ظہور ہے نوا کیا شور نشور ہے

ہر دم کام ہے

وہ اگر آئے پشت بام کہین +
مین بھی کرلون اوسے سلام کہین

**علی** تخلص محمد علیخان نام مسکن مرادآباد سخن سے انکی نظم انسے شاد اور حال جو معلوم نہین تو بندے نے کیا مرقوم نہین کیا زبان و کام ہے کتنا خوب کلام ہے

دھیان مین لاتے ہین جب اوسکی کمر کی گات ہم
مارتے ہین تب ہین چھاتی پہ اپنے ہات ہم

**عیاش** تخلص لالہ خیالی رام نام دہلوی تلمیذ میر شاہ نصیر عیاش طبع یاران ہمنشین سے رندانہ تقریر عیاش کو شاہد طبع سے عیش و آرام ہے آرام و عیش معشوق فکر سے مدام ہے طرف سخن خیال کیا تو مضمون کا یہ حال کیا

جام ہے ہاتھ مین اور شیشۂ مے زیر بغل
نہین عیاش کو اب بزم خرابات سے چھوٹ

**عیاش** تخلص میر یعقوب نام لکھنوی مرثیہ گو عیاش سخن عروس مضمون سے بستر کاغذ پر رو بر و شاہد مدعا کی جستجو تو تصور مین یہ گفتگو

خنجر بیداد کو سنگ فسان پر تیز کر
وقت قتل اتنا ترحم مجھپہ اے خونریز کر

**عیشی** تخلص طالب علیخان نام ساکن لکھنؤ سے ہین فارسی مین خنجر مصرعہ قتیل کے شہید یعنے نظم و نسق سخن مین شاگرد رشید اردو مین میان مصحفی صاحب انکے محافظ صورت سخن کیونکر نہ حفظ ہو ایسے جنکے محافظ دونو زبانون خوب فرماتے ہین کیا کیا مضامین دلکش لاتے ہین عیشی کا کلام عیسیٰ دم ہے جس سے زندگی مضمون کی ہر قدم ہے

دلگرفتہ ہون کہ دنگا ہوکے ہین آزاد کیا
مجکو یکسان ہے چمن کیا خانۂ صیاد کیا

زخم کاری جسم پر گشتونکے جان تازہ ہے
آبحیوان مین بجھا تھا خنجر جلاد کیا

کون پابند جنون فصل بہاران مین نہ تھا
اس برس ننگ جوانی تھا جو زندان مین نہ تھا

لیجلے ہم یہ کف آبلہ دار آخر کار
خار بھی اپنے نصیبونکا بیابان مین نہ تھا

یون عزم کرتا ہے جی چاہتا ہے کہ سنائے مضمون عظیم الشان ہے قابل بیان ہے

سوزش سے مری بسکہ ہوئی منفعل آتش — شیشہ مین نہین ہے یہ ہوئی مضمحل آتش
بہڑکا ہی دیا آہ نے دامان شفق کو — ایسچ رخ سنبہلنا کہ لگی متصل آتش
چھپتا ہے کوئی شمع صفت سوز دل اپنا — سر کاٹو اگر تو ہو نمودار گلی سے
جلتی ہے شرح سوز سے میری زبان کلک — ہر دم ملے ہے یے جو سیاہی دوات سے

**عظمت** تخلص میر عظمت اللہ نام بریلوی طفولیت مین آب و خور قسمت نے بلخ و کشمیر و بخارا لیگیا اب دہلی مین مقیم بعظمت و حشمت بلند ہمت فکر نیک اسلوب شاگرد مومن خان ایسا فرمایا

نام عظمت ہے نہ شوکت نہ شکوہ — کیا ہی اس نام سے گہبراتا ہون +

**عنایت** تخلص عنایت علی خان نام چھوٹے بھائی عباس علیخان بیتاب کے مگر فارسیمین شیخ امام بخش صہبائی سے جام مراد سخن پر از مے ناب زبان ریختہ مین امیر حسن تسکین سے تسکین طبع کی مہربان سخن انکا دوستان شایقین پہ کرتا ہے عنایت کا خطاب سخن کی انکی طبیعت پر عنایت ہے شاعر مضمون کی اسطرح ہدایت ہے

مین اوسکے دوش سے محفل مین لگ کے بیٹھ گیا — تو یہ بھی دیکھکر اغیار نہ بیچا نہ اوٹھے

**علی** تخلص مرزا علی قلی نام ساکن شاہجہان آباد انکے سخن سے سامعین کا دل شاد سخن اعلیٰ ہے مضمون کا القاب معلے ہے مضمون علی ہذا القیاس جیسے پری زین چہرہ صفحہ قرطاس

جدائی مین تری ہم کیا کہین کسطرح جلتے ہین — بجا ہے ہو بدن سے آگ کے شعلے نکلتے ہین

**عیش** تخلص مرزا حسین رضا نام زانو ادب کا آگے طور الشعرا کے کیا رنج طبع بستر کاغذ پر بعیش مبدل ہوا غمکو گمرہ کیا شاہد مضمون سے عیش ہے رقیب زبون کو طیش ہے عیاش فکر کا کلام ہے عیش

قاصد اگرچہ میری بھی تحریر شرط ہے — لیکن مزاج پائے تو تقریر شرط ہے
تدبیر پیش چلتی نہین ہے کسیطرح — عشرت ہر ایک کام مین تقدیر شرط ہے
تامرگ زندگیمین ہجران کے غم اوٹھائے — بالین پہ میرے جانان افسوس تم نہ آئے
اے رشک گل کہون کیا داغ الم نے تیرے — اس دل جلے کے تن پر کیا کیا نہ گل کھلائے
وہ رشک گل نہ آیا منت ہوئی نہ پوری — بلبل کے قبر پر بھی ہر صبح گل چڑھائے
وہ شمع بزم خوبان آیا نہ میرے در تک — پروانے کے لحد پر لاکھون دیے جلائے
ثابت کیطرح عشرت مجکو بھی ہجام مے دے — تا از لبم بر آید مستانہ ہاے ہائے

عظیم تخلص مرزا عظیم بیگ نام اصل انکی توران مولد مقام دہلی شاگرد شاہ حاتم خوش بیان انکے باب مین صاحب گلشن بیخار کی کیا عبارت ہے جواب زبان کلک باطن کی ظرف سے عظیم ندامت ہے نثر انکی تریاک زہر آمیز عبارت شکر نمک آمیختہ شور انگیز ملاحظہ فرمانے کا مقام ہے انصاف جسکا نتیجہ ہے سہ عظیم تخلص مرزا عظیم بیگ نژادش از توران دیار انست و مولد و نشایش این شہر خلد آثار از تلامذہ شاہ حاتم غرور شاعری بسیار لختے طبع ہموار داشتہ در جواب اعتراض انشاء اللہ خان کہ در مشاعرہ مرزا مینڈھو خلف نواب شجاع الدولہ مرحوم بعلت انتقال از بحر ہزج بہ بحر رمل بنظر افت تمام بادی معارض شدہ بود مخمسے موزون نمودہ خلاصہ این ابیات او راست الخ اس تحریر کو دیکھیے کہ لکھنے مین خود ادر بیان واقع تقریبا تا گہ کسیطرح کیکا قصور عمدہً ثابت نہو معاذ اللہ رب العزت انسان پردہ در کی غمازی و دراندازی سے بچائے کیا شان باری ہے کہ ہرگز بجز پردہ پوشی اظہار عیب کا خیال بھی نہ آئے حق تعالی مے بیند و می پوشد ہمسایہ نمے بیند و مے خروشد الفاظ غرور شاعری بسیار و لختے طبع ہموار اور انتقال از بحر ہزج طرف بحر رمل اور مخمسے موزون نمودہ کو ملاحظہ فرمائیے کیا پہلو سے نقص کا ل لگاتے ہین سخن انکا صفحہ کاغذ پر

کلام کہہ گئے جو صفحۂ دہر پر رہگئے

| | |
|---|---|
| ...ی تو ہے گل چہرہ کوئی سرو روان ہے | دیکھا تو یہان ایک نہ ایک آفت جان ہے |

...عشق تخلص شاہ رکن الدین محمد نام وطن عظیم آباد لو وصل معشوقہ سخن سے ...س عاشق عشق پیشہ کا دل شاد عشق یہ رنگ لایا تو عاشق کیا زبان پر نام ننگ لایا

| | |
|---|---|
| ...رے عشقمین ہمنے کیا کیا نہ دیکھا | نہ دیکھا سو دیکھا جو دیکھا نہ دیکھا |
| ...ے چین ابرو میرا غنچۂ دل | یہ عقدے ہین وہ جنکو کہلتا نہ دیکھا |

...عشرت تخلص میر غلام علی نام بریلوی شاگرد مرزا علی لطف قصۂ برباد ...ام کیا ہوا انکا ہے عاصی ناچار ہے یہ جب کسیکے نسبت فتانت کرتے ...ین تو ایسا جواب زبان قلم باطن سے خواہ نخواہ تردید کلام صاحب گلشن بیخار ...ہے عشرت کیطرف انکا ایما ہے تو اس عبارت کو لکھا ہے ؎ عشرت ...تخلص میر غلام علی از سکنائے بریلی است فن شعر از مرزا علی لطف ...وے از تلامذہ مرزا رفیع السودا است گرفتہ صاحب دیوان ہست ملاحظہ ...شد اما باشعارہ یکہ بچشم وگوش رسیدہ پیدا است کہ بجاے نرسیدہ ...دراست الخ یہہ فقرۂ اخیر جو لکھا ہے اس سے ثابت کرتے ہین کہ کچہ ...لکہ سخن مین کامل نتھی واضح ہو کہ برا کہنے والے صاحب عاصی کی فہم ناقص ...کے نزدیک خود عاقل نتھے ہر ایک کو جا نکر طعن کرنا اور پھر الگ ہو کر ...اپنے کو اچھا بیان کرنا بعید از انسانیت ہے خارج از آدمیت ہے ...مشار الیہ کے نزدیک تو سواے اپنے اوستاد اور ہمصحبتون اپنے کے ...کوئی اچھا نہین اور دانایان رموز اخلاق کی فہم مین جو کوئی کسیکو ...برا کہے وہی اچھا نہین عشرت کا کلام با فرحت ہے جسکے رشک سے عدو کو عسرت ہے کیا تحریر ہے اور کیسی تقریر ہے

| | |
|---|---|
| ...سان جام خالی پھوڑ ڈالون چشم پر خون کو | نہ دیکھون گر صراحی دار اوس مخمور کی گردن |

سر پیر نہین یہ کیسے عقلمند ہین علقمند کیا بیفایدہ خود پسند ہین جو لط
تحریر کی اوسکی یہ ہتک باقی کو بغیر دیکھے بہلا برا کہا بیدہڑک انکے نزدیک
جہانمین بجز اون لوگون کے جنکی انہون نے تعریف کی کوئی نہین اچھ
عاصی کی سمجھ یہہ کہ جو برا ہے وہ بھی اچھا تو پھر اچھا تو کہین اچھا شرد
مین تعریف صریح اخیر کو ہجو تیغ عجیب قطع کے غریزہ ہین کیونکر کہون کہ بدتمیز ہین
باطن مطلب یہ آپنے عرض درمیان لا عشق ہے انکو سخن کے ناز نہین
طبیعت ذکا اچھے ایسے مضمون لاتی ہے کہین نہ کہین سے

| | |
|---|---|
| کہے ہے سنکے یہ وہ بیتلا کے قصہ کو | کہ خواب ناز کو تازہ یہ ایک فسانہ |
| بپھرا گئی ہے اپنی تو آئینہ دار چشم | قسمت مین کسکے ہے ترا دیدار دیکھ |
| شام کو عشق مجھے پھر بھی ہے ملنے کی امید | صبح پہلو سے مرے اوٹھ کے وہ سمہ |
| وہان ہر سر فساد مین رندان بادہ نوش | اے محتسب بچائیو میخانے کیطرف |
| تجھے اے ظالم بدکیش کافر کچہ نہ رحم آیا | ستمگر نامسلمان سنگدل سب کچہ کہا |
| دلکا تختہ ہے میرا جون گل کاغذ کا چمن | یان بہار ایک ہے جہنیے مین خزان ہوتی |

**عشاق** تخلص لا اعلم قوم ہنود انکی طبع سے سخن کی ایسی بہبود کیا خوب
بیان ہے طبیعت کا امتحان ہے

| | |
|---|---|
| سبزہ سبز خط سے اور رہا حسن یار کا | آخر خزان نے کچہ نہ اوکھاڑا بہار |

**عشق** تخلص حکیم میر عزت اللہ خان نام دہلوی شاگرد ثناء اللہ خان فر
اپنے والد سے بھی استفادہ پایا اور مشاق علم حکمت مین دستگاہ کامل طبیعہ
سخن شفاے مریض فکر شعر کیواسطے شاغل عشق مین طاق ہین شہرہ
آفاق ہین طب مین طبیب حاذق مطب کرنیکے لایق طبیب طبع کا نسخہ
مریضان شایق کے لیے لکھا ہے کہ یہہ دوا ہے

| | |
|---|---|
| ہمارے سینہ پہ داغون سے ہے یہ گل کاری | کہ داغ داغ جسے دیکھ لالہ زار ہو |

**عشقی** تخلص لا اعلم مرادابادی حسن لعبت سخن سے باہم شادی کیا خ

...لی است اور است انپر سود لینے کی تخصیص کیونکر ہوئی اب یہ بد گوئی حیا ف...
...سر ہوئی یقیناً کسی معاملہ مین مابین انکی نزاع ہوئی ہو ہنود کل ربا خوار ہو کر...
...ین انپر خصوصیت کیا جو ایسے درد ی ہو الغیبت اشد من الزنا انہون نے
...یبت کی انہون نے سود کھایا بندے نے دونو کو برابر پایا بہر کیف یہ فکر
عزیز ہے جو مرد صاحب تمیز ہے

...یا دل یک نگہہ مین دلربائی اسکو کہتے ہین ‖ کیا بیگانہ سب سے آشنائی اسکو کہتے ہین

عزیز تخلص لالہ بھکاری لعل نام مرد خوش کلام شاعر عالی مقام حصول
معاش بے تلاش سخن مین ایسی تراش خراش

...ات اب امتحان پہ آئی ++ ‖ قصہ کوتاہ جان پہ آئی ++

عزیز تخلص مہاراج سنگھ نام مرد عزیز دوست دشمن بے تمیز دید انجا...
جنس سخن کیا چیز ہے کہ ہر خریدار کو بجان عزیز ہے انکے نظم کا یہ مضمون ہے
اور کیا بلاغت مشحون ہے

ضعف سے ہر رگ تن جسکا ہو تار بستر ‖ کیونکہ بستر سی وہ بیمار اٹھے اور بیٹھے

عسکری[۲۵] تخلص مرزا عسکری نام ایسا فرمایا زبان خامہ پر یون کلام آیا

کہنے کو ایدھر اودھر گئے ہم + ‖ تجھے تیری طرف جدھر گئے ہم

عشق[۲۶] تخلص شیخ غلام محی الدین نام ساکن میرٹھ مبتلا بھی تخلص پایا اذکا...
سخن سے بہت کچھ آمادہ کیا اہا دیکھیے پھر مقام طول سخن آیا صاحب گلشن بیخار
اس معاملہ مین یہ عبارت تحریر فرماتے ہین زبان خامہ کج بیان پر راست
ہے کہ ایسے لفظ لاتے ہین سہ عشق تخلص غلام محی الدین کہ مبتلا ہم
تخلص اوست از سکناے میرٹھ ہست صاحب تصانیف بسیار است
اما منظر یکی از دیوانش کہ از نظر گذشتہ و این ابیات ازان منتخب گشتہ
شاید کہ آنہم قابل تماشا نباشد الخ جاے غور ہے یہ کیا طور ہے انکو ایک
سے حد ہے یہ وضع بہت بد ہے کہتے ہین اور فکر بھی قابل سبز نہین اس گفتگو

نہ لیتے صاحب گلشن بیخار فرماتے ہین کہ مین تمیز نیک و بد نرکھتا تھا پس وہ جوان تھے یہ نبچے تو اپنے زبانسے آپ میان مشہوبنے صاحب گلشن بیخار سمجھے اور ہم بھی سمجھے پس اب مطلب پہ آتا ہون اور انکی نظم سناتا ہون

بدحواسی ہے یہان تک پونچھنے کو اشک کے
چشم کو مین بھول کر رکھتا ہون سر پہ آستین

عبد تخلص عبد الواسع نام یہ معبود سخن ہین سخن عبد کا کلام کیا خوب نظم ہے جسکی مشتاق ساری بزم ہے

بجز رفاقت تنہائی آسرا نرہا
سواے بیکسی اب کوئی آشنا نرہا

عبرت تخلص میر ضیا الدین نام شاعر غرہ رفیع المقام قصۂ پدمادت کا شروع کرنا اپنے ذمہ لیا شاگرد نواب محبت خان معشوقہ سخن کو کس محبت سے دل دیا جہان گذرانسے گذرے مقام عبرت ہے انجام سوچنے والون کو ایسے مقام مین آغاز سے حیرت ہے کیا فصاحت بیان ہے عبرت انگیز کیا بلاغت لسان ہے فصاحت آمیز

بیتاب کوئی شے نہین سیماب کی مانند
پر وہ بھی نہوگا دل بیتاب کے مانند

عزلت تخلص سید عبد الوالی نام ایسا ارشاد کرتے ہین عزلت گزینان سخن کا دل اسطرح شاد کرتے ہین

شکستہ گر ہوا دل اب نظر نکر مجھہ پر
یہ ٹوٹے آئینہ مین منہ ترے بلا دیکھے

عزیز تخلص عزیز اللہ نام مرد ہر دل عزیز انکی طبع کو سخن گویون کی محفل عزیز شاعر طبع صاحب تمیز جسکی ایسی تجویز

ایسے بیدرد سے کیون دلکو لگایا ہمنے
عشق مین جسکے کبھی چین نپایا ہمنے

عزیز تخلص لالہ شنبھو ناتھہ نام دہلوی ہندو انکا شیوہ ہے کہ بعوض روپیہ قرض دینے کے سود لیتے ہین فی زمانتا بعضے مسلمان بھی لیتے دیتے ہین استغفر اللہ ربی من کل ذنب واتوب الیہ انکے حقمین صاحب گلشن بیخار یہ عبارت تحریر فرماتے ہین پھر وہی تقریر بدگوئی کی لاتے ہین عزیز تخلص شنبھو ناتھہ از رباخواران

بام سے سیر زمین کا قصد اگر وہ مہ کرے ۔ ہے یقین ہاتون طبق ہوجائین اوپر کر تلے
زعمین تھا مین ولے دیکھا جو اسکو بام پر ۔ دم لگا بجھنے بوقت مرگ اوپر کے تلے
پھینگے ہدف پہ تیر کہا بازو میں جان نہین رہی ۔ قبضہ اختیار مین اپنی کمان نہین رہی
جب اعضا گل کر خاک ہوئے اور اڑ گیا بالکل نور نظر ۔ تو چلنا پھرنا سہو ہوا اور آنکھہ لڑانا بھول گئے

عاشق تخلص مولوی جلال الدین نام عالم فکر کے مدرسہ کا عندلیب بحث نفی و اثبات مدام یہ انکی طبیعت کے طالب علم کا سبق ہے جسمین بیان ماضی وحال و استقبال مضمون ادق ہے سواد زلف کی شرح مطول بیاض رخ کا بیان مختصر اول ایسا فرماتے ہین یہ مسئلہ لاتے ہین

یہ کسکے نوک مژگان کا پڑا ناسور سینہ مین ۔ کہ بندہنے بھی بنایا زخم پر انگور سینہ مین

عاشقی تخلص مرزا آغا حسین قلی خان پسر مرزا آغا علیخان خراسانی مولد عظیم آباد و بعدہ عظیم القدر انگریزی ممتاز پھر آیا مقام طولانی صاحب گلشن بیخار باین ہمہ صفت اول بعبارت خود صفت اور آخر کار نقص ہی ظاہر کرتے ہین لیکن درحقیقت ہر ایک شخص کے برا کہنے پر معہ اوستاد اپنے مرتے ہین عبارت انکی بھی تحریر ہوتی ہی مباحثہ کی تقریر ہوتی ہے ۵ عاشقی تخلص الموسوم باغا حسین قلی خان خلف آغا علیخان مرد معقول است اصلش از خراسان مولد عظیم آباد و بزرگانش در دولت تیموری اعتبار دلخواہ داشتہ اند و بمناسب جلیلۂ انگریزی بہرہ اندوز عشرت کامرانی ماندہ داعی درحالیکہ اختیار تحصیل محال سکندر آباد بدست وے بود دیدہ است ہرچند دران زمان تمیز بد و نیک نداشت اما اینقدر نیک میداند کہ شخصے متین و خلیق بودہ گویند کہ اکنون در لکھنو میگذراند تذکرہ از تصانیف وے مسمے بہ نشۂ عشق مشتمل اشعار فارسی از نظر گذشتہ چون سواد عربی نداشت روشن و آشکار است کہ از خطا ناچار بالجملہ این ابیات او را است الخ اگر اخیر مے ان فقرونکا فقرہ نہ دیتے تو مظلمہ بدگوئی و غیبت کا اپنی ذمہ

بریلوی ہی سوال وجواب بہ نظم ونثر اکثر بوجہ احسن رہا عرصہ قلیل ہوا کہ بمکان مقبرہ میر محمدی بیدار خفتہ بستر عدم پکڑا دندان فیل مشاعرہ ہوتا تھا بزم یاران سخن سنج آراستہ محفل شعراے خوش فکر پیراستہ تو مرزا تخلص شاگرد مرشد شعراسے مباحثہ معقول رہا عاشق انداز معشوق پرست سی معاملہ گفتگو حصول رہا تہذیب طالبعلمان مدرسہ سرکار بھرت پور انکی اختیار بھی مباحثہ درس مین انکو باہم تکرار تھی سنہ بارہ سو تریسٹھ ہجریہ مین ترک روزگار کرکے حرمین شریفین کی زیارت کو گئے زیارت کیا بلکہ کونین کی بابا حصول سعادت کو گئے اوسے سفر مبارک مین جہانسے سفر کیا بعد حصول شرف حج جہان گذرانسے درگذر کیا نازنینان مضمون کے عاشق ہین اشعار انکے سننے کے لائق ہین بندہ شاگرد وہ اوستاد ہین اور وہ دونو شاگرد اوستاد باہم اریشے ہادی شعر انظیر جنکا کلام دلپذیر عدو کا سینہ سپر اونکی مصرعہ کے تیر کا مطمورہ عدم مین دشمن نظیر کا واہ کیا خوش بیانی ہے جسکی بزم شعرا مین مدح خوانی ہے

اشک و لخت دل سی دامن خوشنما ہو جائیگا
لعل گل اور موتیا کا حاشیہ ہو جائیگا

کان تک پہونچیگی گر اوس گل کی جانیکی خبر
ای صبا سنتے ہی دم میرا ہوا ہو جائیگا

مطرب خوش لہجہ کوئی راگ ایسے رنگ سے
محو سن عالم در و دیوار کا ہو جائیگا

منہ نہین کرنیکے ہرگز قند مصری کی طرف
لون کا بھی ہند مین گر آسرا ہو جائیگا

آپکے رخسار کا ہے باغ مین ہر گل غلام
کاکل پر خم کا بھی ہے دستہ سنبل غلام

سرو اوس قد کے مقابل ہو تو جلوا ڈالون
دیکھے نرگس جو وہ چشم آنکھین نکلوا ڈالون

لال کردو کھلا دون خون دلسے مژگان تو سہی
رشک شاخ گل کردون خار مغیلان تو سہی

آہ سوزان کی دہوئین سے سرو در سنبل لگا دون
لخت دل سے کردون صحرا کو گلستان تو سہی

جانان جانا تو بہت کہتے ہو پر جانا نہ جان
تم گئے اور مین نہ دیدون جان جانان تو سہی

یون جنون سے اضطراب گہ ہے نشتر کے تلے
مضطرب ہو صید وحشی جیسے خنجر کے تلے

کہتے ہین کہ ایک بیت بناچاری لکھی افسوس اونکی ایسی خواری لکھی سبحان اللہ کیا دعوی ہے اور کیا بیان کچھہ اور ہے یا منہ مین زبان برا کہنا بھلا جانا واہ کیا خوب تمنے ہر کسیکو برا کہکے اپنا دل شاد نہین کیا ہر شاعر کی اہانت کرکے دل خانہ خراب کو آباد نہین کیا صریح برا کہتے ہو خوش رہتے ہو درد غگویم ولے بروبیت کیسے آدمی اور کیسی آدمیت غیرت نہین آتی تمہارا کیا سینہ کیسی چھاتی غرض نظم پر اُنکا دل عاشق کلام عاشق سننے کے لائق بیان کیا خوب گفتگو بہت مرغوب

ابر آتا ہے آفتاب چھپا +
ساقیا مت شراب ناب چھپا

عاشق تخلص لا اعلم نہ دری اور دریافت حال سے عاصی بری ہے عاشقانہ کلام سے معشوقانہ انتقام ہے

فقط تو ہی نہ میرا او بت خونخوار دشمن ہے
ترے کوچہ مین اپنا ہر درو دیوار دشمن ہے

عاشق تخلص لالہ رام سنگہ نام پہلے شاگرد غلام حسن تجلی بعدہ مشورہ شاہ نصیر دہلوی عاشق سخن اُنکا معشوقان فکر کو خلوت کاغذ مین یون آراستہ کرتا ہے صورت شاہد فکر کو مرقع قرطاس مین بہزاد طبع اس نقشے سے پیراستہ کرتا ہے

حیرت زدہ مین دیکھون ہون یون اوسکو بزم مین
تصویر جیسے دیکھی ہے تصویر کیطرف

عاشق تخلص بخشی بھولا ناتھہ نام پنڈت کلام عاشقانہ کی یہ حقیقت

قیس نادان سراسر نظر آیا مجکو
جا ہے وحشت مین کیون کوچہ دلدار کو چھوڑ

عاشق تخلص شیخ نبی بخش نام کہین پور شیخ محمد صلاح مرحوم پنجابی الاصل مولد و منشا جد دہلی مفہوم شاگرد رشید ہادی شعرا شاہد سخن کے عاشق و مبتلا مرد لطیف ظریف و حریف بذلہ سنج چست و طرار استوار استعداد فارسی معقول علم عربی سے آگاہ صالح مزاج جودت طباعی چالاک گوہر سخن آبدار صدہا کتب تحت خامہ گذرین بخط عربی و فارسی لکھین ظفر یا بخان راسخ

کیا نادر مضمون ہاتھہ آیا

| قید بھی یہان کچہ نہین اور چھوٹ بھی سکتے نہین | واہ وا اس دام کو اور مرحبا صیاد کو |
|---|---|

**عاصی** تخلص لا اعلم از جمہور شعراے متقدمین مرد ذہین کلام بہت متین اور حال نامعلوم کیونکر دریافت ہو کیا معلوم کیا شستہ زبان ہے کیسا رفتہ بیان ہے

| چمن کے تخت پر جس دن شہ گل کا تجمل تھا | ہزارون بلبلونکی فوج تھی اور شور تھا غل تھا |
|---|---|
| خزانکے دن جو دیکھا کچہ نتھا جز خار گلشن مین | بتاتا باغبان رو رو یہان غنچہ یہان گل تھا |

**عاشق** تخلص مہدی علیخان نام ہمشیرہ نواب علیمردان خان نگربان والا زینت کے خدمت شریف مین کمترین بندہ سید غلام قطب الدین تخلص بباطن مولف تذکرہ گلستان بیخزان بجواب تذکرہ گلشن بیخار التماس کرتا ہے کہ صاحب گلشن بیخار کا دل انواع انواع گل شاخ شجر تذکرہ مین مقراض زبان سے کرتا ہے چنانچہ الصاحب کے باب مین یہ عبارت کہ مملو ہے ادب صفت کا ملہ اور اہانت شاقہ کی کس رعنائی کے ساتھہ ذہن مین قیاس کرتا ہے اسقدر انصاحب کے تصنیفات سے ہے اسپر صاحب گلشن بیخار کی یہ بات ہے اعظم الدولہ گوید کہ تصنیفاتش قریب دو صد ہزار بیت بنظر راقم درآمدہ مشتمل بر سہ دیوان ریختہ و دو دیوان فارسی و حملہ حیدری و دیگر مثنویات انتہی کلامہ و آنچہ ما را براے اینجواب بدست آمدہ این بیت است کہ بنا چار نوشت الخ الله اکبر صاحب گلشن بیخار اور اونکے اوستاد کو اتنا حسد اور ہر ایک شاعر سے ایسی جد و کد جس شخص نے تین دیوان ریختہ اور دو دیوان فارسی اور حملہ حیدری اور اور مثنویات تصنیف کین ایسے تیز طبع خوش فکر متین کے نسبت صاحب گلشن بیخار نے یہ لغویات تالیف کین یہ تو کسی بعقل کی سمجہ مین بھی نہ آویگا جس شخص سے اتنی تصنیف ہے کہان تک اچھا نکلے گا اور کلام شیرین و نمکین نہ ہوگا محض مدعی کی تحریف نے

غلام ہمدانی مصحفی اب ترک سخن کرکے عنان بارگی طبع طرف ساحت وعظ و پند معطوف کے اور بجا آوری حکم احکم الحاکمین کیطرف طبیعت عالی بدل مالوف کی عارف سخن حجرۂ کاغذ مین عابد زاہد شب زندہ دار طبع عبادت دزہد پر مجاہد سخن کیا ہے عین معرفت ہے عارفت طبع کی یہ حقیقت ہی

رات ساری مجھے دونو کی تسلی مین کٹی | ہات دلپر سے اوٹھایا تو جگر پر رکھا
وہ ہوا گرد سے جب وقت شکار آلودہ | تیر خاکی بنے مژگان غبار آلودہ
ہاتھو نکے چاک جیب تلک دست رس نہین | مین کسکے بس مین ہون کہ مرا کچہ بھی بس نہین

عاصی تخلص منشی امداد حسین نام عاصی انکے کلام سے بہرہ اندوز ہان ہان لاکلام کلام انکا ایک دلفروز

مین کس کس شعلہ رو کو یہ دل صد چاک دکھلاؤن | رہا تھا ایکدل سو جل گیا کیا خاک دکھلاؤن

عاجز تخلص الفت خان نام خورجہ کے ساکن سخن الخضرت کا جوان خود مبین تحریر دیگر کیفیات سے قلم رہا عاجز سچ ہے کہ بہر حال ہر حالین بندہ عاجز کیا خوب نظم ہے جسکی شایستگی ہم بزم ہے

کیا ہوا گر چشم تر سے خون ٹپک کر رہگیا | بادہ گلگون کا ساغر تھا جھلک کر رہگیا

عاصی تخلص لا اعلم ساکن رامپور عاصی الصاحب کے اور معاملات سے مجبور شاعر طبع عصیان شعار ہے خدا ے کریم غفار ہے تخلص عاصی پر فکر بہت خاصی سخن کا زبان پر لانا کیا گناہ ہے شفیع عاصیان بروز حشر پشت و پناہ ہے فکر سخن بہت خوب جس پہ ہر یک طبع مرغوب

کملاے ہے گرمی سے نگہ کے وہ گل اندام | اللہ یہ کیا لطف کی نازک بدنی ہے

عاقل تخلص عاقل شاہ نام وحشی صفت جریدہ اغداز انکے اس شعر پر عرصہ دراز سے دل نیاز مند کو اعزاز جب زبان پر آتا ہے تو عجیب مزا چکھا جاتا ہے جو عاقل ہے وہ اسطرح ناقل ہے درویش فکر بوریاے کاغذ پر الله ہو کہتا ہے غافل بھی عاقل عاقل شاہ کو کہتا ہے کیا خوب فرمایا

## حرف العین

**عاجز** تخلص زورآور سنگھ نام شاگرد شیخ نصیر الدین عزت باوصف ورآور سہی نام سخن مجلس کاغذ مین روبرو سامع عاجزی سخن پہ قدرت کیا خوب فرماتے ہین کیسے کیسے مضمون لاتے ہین

| | |
|---|---|
| شب مہتاب کس کمبخت کو ہجرانمین بھاتی ہی | کہ اس سے گرمیٔ روز قیامت یاد آتی ہی |

**عالی** تخلص لا اعلم امیر تیموری شاگرد ذوق طبع عالی کو سخن پر اسطرح ذوق کیا خوب فرماتے ہین کیا عالی مضمون لاتی ہین

| | |
|---|---|
| پہیون تو دلگی نہ مجھے آگ آہ اوپر سے | ذرا سا دار کے پانی بھی یار لا نہ سکے |

**عارف** تخلص محمد عارف نام کشمیری نژاد مولد و منشا آنحضرت کا شاہجہان آباد دوشالونکو رفو کرتے ہین اسی ذریعہ سے آب و نان تا گلو کرتے ہین ہمعصر سنجود شعرا اور مرشد شعرا دست فکر نے شال سخن کو شکنجہ طبع مین لپیٹا اور کاغذ کے رومال پر گل بوٹہ مضمون کا کاڑھا عارف سنجود پر عارف طریق معرفت فکر کا مصارف صفحہ کاغذ نہین دوشالہ ہے شگوفہ مضامین تختۂ گل لالہ ہے

| | |
|---|---|
| دختِ رز سے کہو کہ آن ملے + | ورنہ عارف انیم کھا ویگا + |
| اس ابر مین بے ساقی و مے جی پہ ٹھنی ہی | ہر بوند کا کھانا مجھے ہیرے کی کنی ہے |

**عالیجاہ** تخلص پسر نواب نظام الملک بہادر صدف کاغذ مین گوہر مضمون ہے یا در مضمون عالی جاہ کی چاہ مین مدام ہے ناظم طبع کو نظام ملک سخن پر لاکلام ہے حاکم سخن و سادہ کاغذ پر متمکن ہے تو مجلہ بیان مضامین کا مطیع ہونا ممکن ہے امیر طبع کا تیز حکم ہے یہ ہنگ مضمون مہم بکم ہے

| | |
|---|---|
| راتدن اشک سے آنکھہ نمین تر رہتی ہی | شاخ نرگس سی یہ پانی سے ہری رہتی ہے |

**عارف** تخلص میر عارف علی نام ساکن امروہہ ایک عرصہ سے رونق افروز مراداباد عقل و شعور بحث علم عروض و قافیہ مین استاد شاگرد

داخل ہوئے اور رضوان نے بہ بشاشی تمام فرمایا اُدخلوفیہا نعمائے جنت حاصل ہوئی دیوان مختصر بڑی لطافت و فصاحت سے جمع بصد تدبیر کیا نسخہ سقمان شایقین کے لئے مرکبات طبع سے یون تحریر کیا طبیعت کی صفائی کمال ظاہر ہے جس سے لطافت خود ظاہر ہے ظاہر و باطن یکسان مانند ضمیر روشندلان کیا خوب ارشاد ہے جس سے سامع کا دل شاد ہے کیا نسخۂ حیات مفرح القلوب ہین کہ ہر مریض سخن کو مطلوب ہین

حمد مین لکھتا ہون نام اوس خالق غفار کا ۔ نعت مین دم مارتا ہون احمد مختار کا

خیال اوس زلف کا دل سے مرے اصلا نہین جاتا ۔ بہت اپنے سے کی پر آہ یہ سودا نہین جاتا

مہر کی جب پر نظر کی مہر سان چمکا دیا ۔ آپ چاہا جب تو جلوہ ذرہ مین دکھلا دیا

کیونکر نکرین حور و ملایک اوسے سجدہ ۔ اللہ بمعنی ہے بصورت ہے محمد

نہ بھاتی تھی جس شخص بن دلکو سیر ۔ سو آیا ہے ای لو وہ بادشہ بخیر +

چشم اور لب لعل اوسکے ظاہر ۔ بولی کہ جو دلکو بانٹینگے ہم ++

آنکھون نے کہا کرینگے ہم قتل ۔ لب بولی کہ پھر جلائینگے ہم +

غبار خاک راہ دلبر چلا اک آنکھونمین ۔ سمجھہ کحل البصر گر ہم نہ دین تجھ خاک آنکھونمین

خراب بلدۂ دل شہر جان بہم تونے ۔ کئے ہین نقل مکان گھر سے صنم تونے

کو خلد برین کی تو صبا اور ہی کچھ ہے ۔ ہر یار کے کوچہ کی ہوا اور ہی کچھ ہے

ہے عرض روز حشر کو ظاہر کرے یا علی ۔ نعلین آپکی یہ گنہگار سر سے چلے

ظہور تخلص ظہور اللہ بیگ نام اصل اصول توران مولد و منشا دہلی بہ تصدق فیضان الہی حافظ قران حمایل فکر سخن گردن کاغذ مین حمایل طبع کو نور معانی سے فیض کامل اوسی نور کا یہ ظہور ہے جسکی حدیث کا مطلق مذکور ہے فکر سخن کا ظہور ہے حافظ طبع اپنے فن کا پورا ہے

ایسا نہو قاصد کہ یہ انام نہو دے ۔ گم نامۂ حال دل گمنام نہو دے

ضبط فریاد کرون گریہ کو روکون لیکن
ہین یہان رنج کے آثار خوشی کی باعث
میرے زخمونسے نہ کہہ آب دم تیغ دریغ
چار ٹکڑے کرون دلکے یہ نہین ہو سکتا
صوفیٔ نہین ہون نہ رند و نہین میخوار نہین ہون
نسے چڑہون سر پہ کسیکا اور نہ مین پانون پڑون
صفحۂ ہستی پہ مانند نگین مثل قلم
جو کوئی لیتاہے پہر وہ پہیر دیتاہے مجھے
سپے لاکھ بار صہبا کی لاکھ بار توبہ
جنو نہین کیا میرے پیوند پیرہن کو لگے
نعل شکل مہ نو جب ترے توسن کو لگے

دل بیتاب کو تھامون یہ نہین ہو سکتا
اشک آنکھونسے ٹپکتے ہین ہنسی کی باعث
خشک لب چاٹتے ہین خشک لبی کی باعث
رکھو دون لب کو ندون لے لفکو دون تل کو ندون
اے تبو بندہ خدا کا ہون گنہگار نہین ہون
اس چمن کی نے گلو نہین ہون نہ ہین خار نہین ہون
یا سیہ رو یہ نہین ہو نہین یا سیہ کار نہین ہون
مین عجب اک جنس ناکارہ خریدار نہین ہون
اب توبہ کر چکا ہین توبہ ہزار توبہ +
کہ ایک تار بھی چھوڑا ہو تو کفن کو لگے
چار چاند اور فلک پہ مہ روشن کو لگے

ظاہر تخلص حکیم میر محمدی نام والد ماجد عاصی فخر بیعت حضرت میر ضیاء الدین جیپوری نور مرقدہ سے جو خلیفۂ خاص مولانا و مرشدنا جناب حضرت مولوی محمد فخر الدین ادام اللہ برکاتہ ہین حاصل ابتداے سکونت بندہ گان دہلی بعرب سرا کہ شاہجہان آباد سے فاصلہ تین کروہ کا ہے مجاوربات شاہ گردہ مین جد امجد مغفور حضرت حکیم میر واجد علی صاحب جو خلفاے برترین مولانا ے ممدوح مجیب بہی تھے پریشان ہوکر جد دہلی مین داخل بمحلہ تاجگنج جسکی صحت ممتاز گنج ہے کڑہ عمر خان محلات اکبراباد زیر دیوار روضہ منورہ ممتاز محل قیام پذیر ظاہر ابحیلہ طبابت ما یحتاج سے انفراغ پایا مدت مدید نواب احمد بخش خان مرحوم مخاطب بفخر الدولہ کو انکی خدمت کی سعادت سے توقیر ظاہر ہے کہ ظاہر نے ہادی شعر اسے فیض سخن حاصل کیا اور اپنے تئین زمرۂ شاگردی مین داخل کیا سن بارہ سو انسٹھ ہجری مین ششم ماہ صفر یوم چہارشنبہ قریب یکپاس شب بر آمدہ سفر آخرت پر توشہ رہا لیکہ بہشت مین

سخن اس نوع سے ہوا بہ بزم سخن سنجان طالب کو شاہد سخن کی طلب ہے مطلوب کو طالب سے مطلب ہے

کون ہے بسمل شمشیر نظر اپنا سا | یا اٹھہ ہال اپنا سا یا سینہ سپر اپنا سا
کیا اپنی روشنی پہ شگفتہ ہے قرص ماہ | طالب جو تیرے ساتھہ وہ رشک قمر نہیں

طالع تخلص لالہ ہندو لعل نام اصل حیدرآباد میان فیض صاحب جیسے شاعر انکے استاد اختر طالع سخن سپہر کاغذ پر طالع خورشید طبع جلوہ مضامین سے فلک کاغذ ہین پر لامع شاہد سخن انکے نصیب ہے قسمت مین لکھا وصل حبیب ہے

مت پوچھہ کچھہ حساب یونہین بخش دے مجھے | مجرم تو ہون پہ عفو سراسر سے ہی غرض
اشکو نسے سب عبارت اعمال دہوینگے | بندے کو ایک فرد نہ دفتر سے ہے غرض

## حرف الظا

ظفر تخلص حضرت ظل سبحانی سلطان زمانی خلیفۃ الرحمانی سکندر ثانی مرزا ابو ظفر بہادر شاہ ادام اللہ سلطنتہ بخلق سخا و شجاع و ہمیم و کرم و بخشش یکتاے زمان وحید عصر اہل شایستہ بتحریر خطوط بو قلمون مشتاق ذایقہ سخن سے شیرین کام و دہان شاعر نامدار والا قدر خاقانی ہند شیخ ابراہیم ذوق خوشہ چین خرمن درگاہ فلک اشتباہ بصد شوق یہ خادم سخن جو کلام مبرکہ سے مستفید ہوتے تو فیض حاکمان مضامین سے قابل گفت و شنید ہوتی استاد کا دم بھرنا محال مگر مضامین مین بطور مشہور و قیل و قال شاہ سخن اکثر اورنگ کاغذ پر جلوہ افروز بند و بست املاک و علما کر مضمون پر سیاست شمشیر زبان بصد ظفر فیروز کلام الملوک ملوک الکلام لا کلام اسمین کلام کا کیا کلام اماکن و حصن حصین سخن پر بضرب تفنگ فکر مظفر اور طرفو کنان چپ و راست فتح و ظفر کس صولت کا کلام ہے جسکی ہیبت سے حصار دل سخن کا انہدام ہے

مین ہوسیان شایق دیدار مضمون کو اس نور کا جلوہ دکھاتی ہے ایسے ہی لغویات صاحب گلشن بیخار کو منصفان دور ہین کے نزدیک راست کج فہم بنائی ہے چنانچہ جس موقع پر جس رنگ سے اونھون نے شوخی فرمائی بندے نے بھی ناظرین کو اوسکی حقیقت مفصل کہ سنائی ہوسی اسخن طور طبع پر تجلی مضمون سے بیہوش عاشقان طالب دیدار کو مانند سرمۂ خموشی کا جوش کاغذ وادی ایمن ہے قلم چٹکی مین جون شمع طور روشن ہے طور کی تحریر کا یہ طور ہے تجلی گاہ مضامین مین جاے غور ہے

نہ لیتا عمر بہر نام رہائی + + + | تو اپنے دام مین لایا تو ہوتا + +

خیر انکی فہمید معہ اوستاد کے ایسی ہی جسکا یہ انتخاب ہے بندے کی طرف سے انکی اسی غزل کے اشعار دن سے کیا جواب ہے

لب جانبخش دکھلایا تو ہوتا + | ذرا عیسیٰ کو شرمایا تو ہوتا ++

کف پا اپنا دکھلایا تو ہوتا ++ | ید بیضا کو شرمایا تو ہوتا ++

غش آتا طور کو موسیٰ کے مانند | رخ پر نور دکھلایا تو ہوتا +

مین جی جاون اجل سے آپ آجائین اگر پہلے | یہ پیغام زبانی خط سے کہیو نامہ بر پہلے

عیوض بوسہ کی مین بے گالیان سہین تھین کہ صاحب نے | ذرا انصاف تو کیجے لگائے کس نے شر پہلے

شب وصل غریبان ہے ترے گردن پہ خون ہوگا | نہ بول اوٹھیو کہین زاہد سے ای مرغ سحر پہلے

شب وصل صنم مین رات بھر مانگی دعا ہمنے | الہی آج نکلے مہر تابان سے قمر پہلے

عجب سرکار ہے اللہ کی ای طور مین صدقے | ہنر مند و نسے پوچھے جلینگے دہان ذی ہنر پہلے

طوماس تخلص قوم نصارا مشہور بجانصاحب از تلامذہ شاہ نصیر فکر عیسائی انکی کاغذ کی مینر پر سیر کرتی ہے مضمون شعر کی چٹھی تحریر کاغذ کا تیار فٹن ہے جسمین سوار مضمون کا صاحب فن ہے

سودا ہے زلف یوسف ثانی کا اسقدر | رووے ہین ہم کھڑے سر بازار زار زار

طالب تخلص شیر محمد خان نام شاگرد حافظ عبدالرحمنخان احسان طالب

**طرب** تخلص لالہ جھنولال نام نوازش حسین خان نوازش کو اوستاد بنانا منظور کیا فکر مرثیہ گوئی کا ازبس شوق اور بہ رعایت تحریر مرثیہ دیگر تخلص مشہور کیا یہہ صاحب کایتہ لکھنوی تھے چونکہ اعتقاد طرف مشرب اہل اسلام ازبس رکھتے تھے خدای مطلق نی تاریکی کفر کو انکی ضمیر دلگیر سے دور کیا بلمعہ تجلی اسلام نزدیک پہونچا کہ جلوہ ایمان انکی پیشانی پر چمکا کہ نور کا ظہور کیا الحمد اللہ رب العالمین و نعت سید المرسلین جسکا ہادی اللہ جیسا کریم و رحیم ہے پھر کیا مال شیطان دشمن قدیم نے من یہدی اللہ فلا مضل لہ و من یضللہ فلا ہادی لہ طبع طرب افزا عشرت اندوز خاطر دلگیر جہان سوز ہر چند یہہ ناظم ملک مرثیہ کی ناظم ہین لیکن ریختہ مین یون راقم ہین

بہانا اوسکا گویا موت کا اپنے بہانا تھا ‖ گئے جانسے گذر ہم جو نہ وعدہ پر وہ بت آیا

**طالب** تخلص لا اعلم شاعر قدیم دکھنی ہمعصر ولی شعرا اپنے مضمونکا ہر ایک کو طالب کیا سخن کی طبیعت طالب شوق سخن دلیر غالب

وہ پانون جو حنا سے رہنے ہر گران سدا ‖ طالب کے خون چشم سے آلودہ کیا کرے

**طالب** تخلص حافظ طالب نام وطن رامپور سخن کا سیکھا مولوی قدرت اللہ شوق سے دستور یہ محبوبہ سخن کی طالب جس سے بہر حال حصول ہر ہر طاق رواق مضمون کی طلب ہے جوش جوانی ہمرنگ رخ بنت العنب ہے

یہی وجہ ہے اور کیا کھا گیا مین تیر کوہ ‖ پہ چیرے سینہ کو شق کیجے دل دلگیر کوہ

**طالب** تخلص طالب علی نام شاگرد میر غالب علیخان سید تخلص منیہ البتہ شعر گوئی و سخن فہمی انکی عادت مزاج اور بھی پیشوا کیا خوب فرماتے ہین کیا مضمون لاتے ہین

گھر سے ترے گلی مین تا بام تو نہ آیا ‖ مضطر ہو لب مین شکوا اے ماہ رو نہ آیا

**طور** تخلص لا اعلم لکھنوی انکا طور سخن تجلی طبع محمد رضا برق سے سرمہ ہو کر چشم بیندگان مضمون کو رتبہ کحل الجواہر دکھاتا ہے اب ہر کوئی شاگرد شیخ امام بخش ناسخ مرحوم آنحضرت کو بتاتا ہے بہر حال تجلی سخن وادی ایمن کا غیرت

فکر سخن تختۂ کاغذ پر اس شکل سے ڈالتا ہے

| | |
|---|---|
| مین دکھاتا ہون نمبر اب کچھ تجھی بھی ہو خیال | چشم خواب آلودہ اوسکے فتنۂ بیدار ہے |

ضیغم تخلص مولوی غضنفر علی نام فرزند مولوی حیدر علی لکھنؤ کے ساکن ہر بر سخن بادیۂ کاغذ مین نخچیر مضامین کو اس حملہ سے شکار کرتا ہے رات دن عالم طبع کے طالب علم فکر سے بحث کی قیل و قال ہے مدرسہ کاغذ سرگرم تکرار ماضی و حال ہے

| | |
|---|---|
| ہر اک کی ٹھوکرین کھاتا ہون وہ گذر ہین سدا | نہ وہ مزاج ہے اگلا نہ وہ دماغ رہا |
| وہ در پہ گذر رکیگا شفاعت کرینگے وہ | اللہ سے ہے کام پیمبر سے ہے غرض |
| ہوا ہی زرد چہرہ خشک لب ہین اشک جاری ہین | ترے ہاتھون یہ صورت یا الٰہی دیکھین دیکھیے |
| غوث اعظم کا ہو نہین ضیغم غلام | اب زیارت مین کرون بغداد کی |

## حرف الطا

طفل تخلص مرزا عبد المقتدر نام عرف مرزا طفل پیران جوان سیرت کے آگے میدان سخن مین شوخی کرتا ہے انکی طبیعت کا طفل ہر چند مانند طفل اشک لڑکپن ہے کھیل سے اچھل کود سے یہ چال چلن ہے

| | |
|---|---|
| رات دن مونس جان وحشت تنہائی ہے | دل ہے میرا کہ کوئی وحشی صحرائی ہے |

طالب تخلص طالب حسین نام شایستگی سخن مین میر انشاء اللہ خان انصاف سے طالب شعراے عصر مین اپنی جودت طبع سے سخن ہر ایک کے کلام پر غالب کلام کا کیا پوچھنا ہے طالب کی مطلب سے گفتگو ہے

| | |
|---|---|
| دشت مین آہ شرربار جو طالب نے بھری | ایک شعلہ گیا خاشاک بیابان سے لپٹ |

طرہ تخلص طرہ باز خان نام بنارسی مضمون تازہ انکا طرہ دستار سخن عارض محبوب مضمون پر کاکل پر پیچ مشکفام ہر مصرعہ شکن در شکن زلف سخن سراپا دراز ہے اس کا بلا کا انداز ہے

| | |
|---|---|
| مصور کھینچے گر اوس شوخ کی تصویر کاغذ پر | میری صورت بھی ہو زیر قدم تحریر کاغذ پر |

سنجو نکے میلے مین اوداسا فکر لگا یا سخن سے انکا باہم ربط ہے قاعدۂ تصنیف
قلم انکو ضبط ہے آزاد طبع قلم کا جھڑا اور کاغذ کا رومال دست و دوش پر لیکر
شعر اکیصو رتون مین یون کرتا ہے سوال

| | |
|---|---|
| لقمۂ دل وحشت مین کھو کر اک جنون پیدا کیا | ہمنے بازارِ محبت مین یہ کیا سودا کیا |

ضیا تخلص میر ضیاء الدین نام وطن قدیم دہلی بعد چندے عظیم اباد مین تا دم
آخر قیام پذیر شاعر قدیم بہت شایقین سخن نے انسے فیض پایا لطف ہاے
طبع انکی یون فروغ بخش فکر روشن ضمیر اختر فکر شاگردان پر انکی باہ صلاح
کی ضیا ہے ذرۂ مضمون سخن طلبا پر مہر توجہ کا پر تو اے

| | |
|---|---|
| دل جلے ہے غم سے اور انسو بہانا منع ہے | لگ رہی ہے آگ گھر مین اور بجھانا منع ہے |
| سینہ مین سوزش ہے اور ضبط فغان کو حکم ہے | ہین جگر مین شعلہ اور نالہ اوٹھانا منع ہے |
| عشق کی ضیح کا کیا تجھسے چلن کہیے ضیا | ذبح کرتے ہین ہمین اور تڑپھڑانا منع ہے |

ضمیر تخلص شیخ مداری نام ضمیر فکر عکس پذیر ضیاے مہر توجہ ہادی شعرا
تذکیر مقتبس انوار ذرات مضامین انجمن فکر مین انجم طبع مانند مہر منیر طرف
لبستان معانی انکے دلکا ضمیر ہے مشتاق حسن گلکہان مضامین ضمیر دل با
تدبیر ہے کواکب سخن چرخ کاغذ پر چمکاتے ہین ثوابت و سیارہ کی سیر فلک
قرطاس پر دکھاتے ہین

| | |
|---|---|
| وہ ابھی ہے نوگل آرزو وہ ہنوز تازہ بہار ہے | نہ کچھ آئنہ سے اوسے غرض نہ حنا سے کچھ سروکار ہے |

ضیا تخلص مرزا ضیا بخت نام خلف مرشد زادہ مرزا فرخندہ بخت مہر مضمون
فکر ضیا بخش یہ ہے سپہر کاغذ کا تخت چہرہ ہو ر مضمون کی ضیا سے تختہ کاغذ
فلک قمر ہو رہا ہے

| | |
|---|---|
| چھوڑ اکے کون گیا ہات سے ضیا دامن | بندھا جو اشک کا تا جیب تار رہتا ہے |

ضمیر تخلص لالہ گنگا داس نام شاگرد نصیر العلم ربانی دستگاہ اونکو کشیر ہندو
سخن بتخانہ کاغذ مین اصنام مضمون کی پرستش کرتا ہے رمال طبع قرعہ

گوش دل سے نہ سنا قافلے مین یوسف نے / تھی زلیخا کی صدا بانگ درا سے پیدا
جور گلچین عشق گل خوف خزان ایذای خار / لاکھ آفت مین پھنسی ہے ایک جان عندلیب
لوٹی بہار سنبل باغ وصال کی + / سونگھا کیا مین گیسوئے دلبر تمام رات
غافلو تقدیر کا رونا عبث + / سب گلہ بیجا ہے سب شکوا عبث
آبروے ایمرے قد خمیدہ تو بے مجھے + / یار آنکھون پہ بٹھا دے صورت ابرو مجھے
فکر رنج و راحت کیسی + + / دوزخ کیسا جنت کیسی + +
افتادگی سے خاک سر اپنا اوٹھاییے / ممکن نہین کہ نقش کف پا اوٹھائیے
منزل مقصود تک آخر مین سرگشتہ گیا / گو بگولے کیطرح سے راہ مین چکر پھرا
زخم کہن نئے ہوئے کیف شراب سے / انگور پھٹ گئے طپش افتاب سے
ختن سے لیگیا تاتار کو تاتار سے چین کو / کیا کیا کیا نہ سرگشتہ مجھے سودای کاکل نے
بلا طویل شب ہجر ہے نہین کٹتی + / دعائین مانگتا ہون شام سی سحر کیلیے
جو بار عشق مین سر سے اوتار کر رکھدون / ترا تو دیو بھی اے آسمان اوٹھا نہ سکی
کھلا جام سے غنچہ آرزو + + / گلابے گل باغ عشرت ہوئی +
کونسی جا نہین وہ جلوہ کنان رہتا ہے / پر کوئی کہہ نہین سکتا کہ یہان رہتا ہے
زاہد کو رہے خم پیر مغان دور رہے / آمد و رفت سے اندیشہ ہے گنوان دور رہے
ای صبا خوب ہے غنچے کیطرح خاموشی / غل مچانا صفت برگ خزان کیا معنی

## حرف الضاد

۱۷

ضیا تخلص ضیاء الدین نام ایک شخص وحشی طبع بنت العنب سے بجان الفت ماہ سخن کو چرخ کاغذ پر نشہ شراب مضمون مین نقل انجم معانی کی لطافت خورشید طبیعت کی ضیا ہے ذرہ فکر کس جلوے سے چمکا ہے

جون چنار اسجا نہ پھولین مین نہ پھل لا ہین ہم / جب ادا اپنی کو پہونچے رہین جل جا ہین ہم

ضبط تخلص میر حسن شاہ نام لکھنوی اور حال انکا باوصف تحقیقات جب واضح نہوا تو ناچار ضابطہ تسوید مین یون آیا انکے سخن کی بالکی نے سخن

صمد تخلص میان عبد الصمد نام حیدر آبادی از ارشد تلامذۂ میان فیض صنم
سخن کو مسجد کاغذ مین کلمہ وحدانیت صمد سے یہان فیض کلک فکر جواہر رقم
جسکو تمیز از صمد تا صنم ثبوت کفر عین ایمان ہے اسلام ایمان کی جان ہے
چست تقریر ہے چالاک تحریر ہے

| | |
|---|---|
| رنگ پریدہ نامہ بر شوق ہے میرا | خط کو میرے نہ بال کبوتر سمجھئے غرض |
| آوارہ گرد باد نہین دشت یاس مین | شاید کہ خاک ہے یہ کسی نامراد کی |
| قتل پہ مجھہ سخت جانکی آنکھہ ہی جلاد کی | ہڈیان پھر ٹوٹتی ہین خنجر فولاد کی + |

صبا تخلص میر وزیر علی نام شاگرد خواجہ حیدر علی آتش بعد انتقال خواجہ
صاحب میر و بعض تلامذہ خواجہ صاحب نے اجماع کرکے میر صاحب ممدوح
کو بجائے خواجہ صاحب سمجھا یا میر صاحب اصل مین شریف تھے خال بزرگوار
نے میر صاحب کو اپنا فرزند کیا اس وجہ سے نسب سیادت نے انکی نسبت
قرار پایا مرد وضعدار خوش اخلاق صاف گوئی مین مشاق گلچین باغ سخن
ہے بلبل گلہاے چمن ہے دیوان کیا ہے گلدستہ ہے براے سیر دست بدست
پیوستہ ہے صبا کے مضمون کا نازک جسم ہے لطافت سے نظر نہین آتا
فقط اسم ہے گلزار دیوانمین پھولونکی مہک ہے پڑہنے والے کی آواز بلبل کی
چہک ہے تختہ کاغذ مین گلشن کی بہار ہے خزاں کا یہان سے سو سو کوس دور
دیار ہے غنچہ مضمون مین کیا لطیف خوشبو ہے جسکا ہوا خواہ ہر ایک گلرو ہے
نسیم اس چمن کی دلکشا ہے آہ سرد ایک ٹھنڈی ہوا ہے تا وطن ختم کتاب
منظور ہے ہنوز دہلی دور ہے اے دل گرفتہ طول کو چھوڑ مطلب کیطرف
تور کر دل جوڑ یہ جانا کہ تیری طبع رسا ہے ذہن بہت ذکا ہے دور مقام
منزل ہے تیرا عبارت آرائی پہ دل ہے مطلب پر آ اس بوستانکی ہوا کھا
صبا نے کیا کیا گل کھلائے ہین سیر اڑانے کیسی کیسی بلبل آئی ہین نسیم سحر
بہتی ہے زبان حال سے یہ کہتی ہے

دار العیار مشعرہ مین طلاے فکر سخن محک امتحان پایندہ کرتا ہے مضمون آبدار طبیعت کی صافی مین یون چھنے انکے بدہ کے لسین سے شایقین عاشق معشوقہ سخن بنے انکی فکر نے باڑہ پر رکھا اور گاہک مضمون کو یون مونڈا

گردی وہ صلاے فیض تعمیم ++
ماخیر لناگہے عزا زیل +++

ہے ساغری دور فلک مین تپش آلود
کیا شعلہ فشان ہے یہ شرار رخ ساقی

برنگ لالہ ہر اک گل ہے داغ افروز بیتابی
جھمک دیکھی ہے جیسی اوسکی انگشت حنائی کی

**صابر** تخلص مرزا صابر نام ایسا مستحکم جنکا کلام کیا گفتگو کرتے ہین جس سے سامع کو محو ہو بہو کرتے ہین

کون ہے کسکے ہے نالو نہین اثر اپنا سا
اسکو ہے دردِ دل و سوز جگر اپنا سا

ضبط آہ شرر افشان سے ہے ربط دل زار
کوئی بے شر نہین دنیا مین لٹ اپنا سا

دشمنون سے ترے سازش ہے اری او دشمن
گو کہ دشمن ہے ترا دوست ہے پر اپنا سا

**صفا** تخلص صاحب عالم مرزا تھے نام کلام انکا کدورت سے صفا کلام کیا ارشاد ہے جسکی فرحت خیز افتاد ہے

حاصل ہے حیات ابدی کشتون کو ترے
آب دم خنجر مین ہے لطف آب بقا کا

**صفیر** تخلص جان تخا نصاحب نام مرغ فکر انکا گلشن کاغذ مین نغمہ سنج انکی طوطی مضمون کے روبرو بلبل کوشش دہنچ تہ رد خامہ کا تہقہ دیکھیے کہ نک سخن کا دلولہ دیکھیے

امید و یاس و خوف و رضا مرگ و زندگی
رکھتی ہے لطف تیری ادہر ہان و دہر نہین

**صدق** تخلص محمد صدیق نام ساکن حیدر آباد یہ صداقت مآب بصدق دل شاگرد میان فیض ہو کر دلشاد صدیقان سخن سے صادق صحبت جناب کے لایق ایسا مضمون لاتے ہین یون فرماتے ہین

چشم تر روتی ہے ناحق پھوٹ پھوٹ
کیا دل نالان نے کم فریادکی +

محو ہون عشق کمر مین یہان تلک
صورت عنقا مری تصویر ہے +

بدرفت اشک اب نکلے ہے شاید ۔۔۔ ہوا آنکھو نمین آلخت جگر بند

صفا تخلص لالہ سنو لعل نام شاگرد مصحفی کلام کس رتبہ کا صفا جس نے سنا اوس نے کہا آفرین مرحبا اور مبالغہ لاف ہے کلام انکا صاف ہے

چہ خلق کب یہ سلیقہ ہے ستمگار مین ۔۔۔ کوئی معشوق ہے اس پردۂ زنگار مین

صفا تخلص لا اعلم حال انکا کچھ صاف نہوا اسمین کچھ صاف گذاف نہوا تقصیر معاف کلام صاف

محتسب جھوٹ ہی کس نے بھری شیشہ مین ۔۔۔ رہگئی ہے مرے آنکھونکی ترے شیشہ مین

صنعت تخلص میان کریم اللہ نام ساکن مرادآباد دست صانع اولکا صانع قدرت نے زیور زرگر کیسے بنایا اوستاد دنیا کو کھوٹی خاک سمجھکر عبادتکو اکسیر جانا قلب کے سونے کو نرسا دیکھکر مصالح ضرب اللہ ہوسے کھرا پہچانا نگینہ سخن کا انگشتری کاغذ مین اس آب وتاب کی صنعت سے جڑا کہ شایقین کو ہنگام نظارہ کندن کے مانند نظر پڑا یہہ عجالہ دارالعیار ہی کھرے کی کھوٹے سے تکرار ہے نقد سخن کی ٹکسال ہے مضمون کے مال سے مالا مال ہے جو بے سکہ درم ہے اوسکا یہان کام کم ہے مضمون کا درم

دو ورقۂ کتاب ندیم وندم

قتل ناحق کیا تو نے جسے تلوار گھسیٹ ۔۔۔ لاش کو اوسکے نہ ظالم سر بازار گھسیٹ

صادق تخلص لالہ بدہ سین نام قوم حجام ترک پیشہ کرکے تعلیم طفلان اختیار کی استعداد معقول فکر فارسی از بس نازک ولطیف خیال ریختہ مین مہارت تمام شوق کے وسیلے سے حصول شوق موسیقی مین دلکا پارہ اکثر کشتہ کیا بوٹی فیضان صحبت ہادی شعرا نے مس قلب انکا شمس اعلی کیا عرصہ قلیل ہوا کہ مقراض قضا نے موے ہستی کو اس قطع سے اصلاح دی نشتر فکر نے ورید سخن سے آتش جوش خون مضمون کی یون منطفی کی مسیحاے مار الحیات طبع کشتہ مضمون کو زندہ کرتا ہے

چمن کاغذ مین یون لہلہاتے ہین سیر کرنے والون کے دل توکیا نہال طبع ہرے ہوئے جاتے ہین

افسوس وہ آرام عدم مین بھی نہ آیا
جسکے لیے دنیا سے سفر ہمنے کیا تھا

۱۲ صبا تخلص مرزا راجہ شنکر ناتھہ نام صبا ے فکر شمیم گلہاے سخن سے دماغ سیارہ انکا معطر کرتی ہے نسیم طبع خوشبوے یوسف مضمون سے مشام زلیخا دماغان معنبر کرتی ہے صحن چمن طبع دلکشا ہے بوقلمون پھول پھول رہا ہے

دل جب اوسکے نگہ مست کا مخمور ہوا
سرخوش کیفیت بادہ انگور ہوا

۱۳ صہدری تخلص میر صادق علی نام شاگرد برادر کلان یعنے میر ممنون خوش کلام عین جوانی مین تیر قضا ہوا انکے خون کا پیاسا کسی سبب سے شہید ہوئے زندہ جاوید ہوئے جو کوئی عاشق دشنۂ ابروے معشوق سخن کا شہید ہے اوسکے لیے انکا معشوق فکر قابل دید ہے کیا خوب فرماتے ہین کیسا مضمون لاتے ہین

نہین معلوم پڑا پاے نگارین کسکا
یہ چھپاہٹ ہے حنا کیسے گل قالین پر

۱۴ صبر تخلص مرزا غلام حسن خان نام مولد دہلی اصل کشمیر نظم کے ابتدا مین میر عزت اللہ عشق کی تھی پھر انکے اشتیاق کلام نے صبر کیا جب دل کو تسلی نہوئی تو بے اختیار جبر کیا کیا نقد سخن ہے کھرے سکہ کا چلن ہے

کبھی قصد حرم گاہے سر بتخانہ رکھتے ہین
غرض ہم بھی عجب اک مشرب رندانہ رکھتے ہین

۱۵ صفدر تخلص میر صفدر علی نام ساکن سونی پت یہ ہے انکی فکر خاص کی حقیقت کلام مرغوب ہے کتنا دلچسپ خوب ہے

شجر سوختۂ شمع سے جب گل نکلے
چاہیے بیضۂ فانوس سے بلبل نکلے

۱۶ صدق تخلص لا اعلم کلام انکا ایسا صادق جسکا کاذب بھی شایق او حقیقت نہ کھلی بھلی نہ بری

**صادق** تخلص صادق علیخان نام ساکن عظیم آباد کا زبان مضامین تقریر فکر سے صادق الوداد کیا مضمون صادق ہاتہ آیا جیسے خضر لیکر راتون رات آیا

وہ ہے عرق سے یار کے چاہ ذقن مین آب
دیکھے تو خضر کے بھی بھر آوے دہن مین آب

**صابر** تخلص صابر شاہ نام شاہجہان آبادی دریوزہ گر سخن محلہ کاغذ مین کہتا بھلا ہو ہادی فقیر فکر کا سوال ہے کیون دو دست اید ہر بھی خیال ہر

جو ہم بستر نہو ہم سے تو اوسکی کیا شکایت ہے
نظر بھر کر ہمین بس دیکھنا اوسکا کفایت ہے

**صادق** تخلص میر جعفر علی نام دہلی وطن کلام صادق سامعین سے یون ہم سخن مضمون تکذیب سچا واہ وا مرحبا

شرم سے نام وہ نہین لیتا
پھر ہمارا خطاب ہے کوئی ++

**صانع** تخلص نظام الدین احمد نام ساکن بلگرام صاحب حسن خلق وادب بگوہر خوش سیرتے آبدار کلام فارسی مین ہمعصر شیخ علی حزین والہ داغستانی انکے صانع فکر کو صورت چار آخشیج مضمون اس شکل سے بنائی

صنم کی اس محبت پر دیا تھا ہمنے دل صانع
نتھا معلوم ہو جائیگا یون نامہربان اپنا

**ضیا** تخلص لا اعلم غنچہ فکر انکی نے اہتزاز نسیم توجہ میر ضیاء الدین ضیا سے شاخ مصارع پر شگفتگی پائی ذرۂ طبع نے خورشید فکر میر ضیاء الدین ضیا سے فلک کاغذ پر روشنی چمکائی گل مضمون کی خوشبو کو صبا دماغ سامعین مین کس روش پہونچاتی ہے نکہت گلہاے معانی چمن طبع سے عنادل شایقین کے لیے لاتی ہے گلشن فکر کی ہوا ہے یہہ باغ سخن کی فزا ہے یہ

جمع کرکے درد سارے تونے پیدا دل کیا
کہہ تو اے دست قضا پھر اس سے کیا حاصل کیا

**صبا** تخلص لالہ کانجی مل نام اصل فیروزآباد مولد لکھنؤ اہتزاز صبائے فکر مصحفی سے غنچہ سخن شگفتہ ہوا نہال عمر صرصر خزان قضا نے عین بہار شباب مین مانند سبزہ بیگانہ باغ دنیا سے اوکھاڑا انو بادہ ہاے سخن

صاحب گلشن بیخار کی عبارت انکی نسبت یہ ہے کیا سخت کلام کی انکی عادت یہ ہے ے صاحب قران تخلص امام علی نام از سادات رضویہ است دسکناے بلگرام شرم وحجاب از ذاتش بمراحل دور وطبعش از آداب واخلاق مہجور ہرچند داب جامع اوراق نیست کہ عیاذ باللہ کسے را بہ بدی نام برد اما در خصوص اینکس نظر بفحش وہزلش خلاف عنوان ناخواست حرفی چند از نوک خامہ بر صفحہ نامہ ثبت گردید یارب از اعمال این نامہ سیاہ محو باد الحاصل ہمہ اشعارش از انواع ہزل مملوست اگرچہ مضامین لپذیر ہم دارد اما حیا مانع تحریر مگر از یک بیت نتوان گفت کہ در نہایت مرتبہ عالی رتبہ آمدہ وشاہد کہ نوجوانان بیباک وشبان ہوسناک را نانوشتن این ابیات موجب شکایت وگلہ گردد اما ناچار پذیرفتہ آمد کہ الانسان اذا ابتلی ببلیتین فاختار اہونہما خلاصہ آن اشعار اینست الخ معاذ اللہ اسقدر بجناب پاک سید گستاخی کرنا اور پھر مسلمانی کا دم بھرنا اوراس پہ امیدوار شفاعت جد بزرگوار سادات بروز رستاخیز ہوتا ہے برقع بے شرمی روی خجلت زدہ پر ڈالنا مایۂ حشر کھوتا ہے جب آل پاک کو گالیان دین یا برا کہا اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے شفاعت چاہی حضرت کیونکر رضامند ہونگے کب اوس مردود سرگشتہ دنیا وآخرت سے خورسند ہونگے اللہ تعالے ہر مسلمان کو ایسے گناہ کبیرہ سے بچائے ایسے بیحیا آدم ناہنجار کی صورت نہ دکھائے

وہ شعر یہ ہے جس پہ تحسین وزہ ہے

| | |
|---|---|
| مجکو شہوت ہوئی تیمم سے + | تھی مقرر کسی چھنال کی خاک |

صادق تخلص صادق علی خان نام از قریبان فوجدار خان والا احتشام پیلبان بادشاہی دیکھیے انکے فیل فکر کی زور آزمائی پیل سخن کجک خامۂ فکر انشا سے روان اور کاغذ کے جنگل بن مین اس روش سے دوان

| | |
|---|---|
| صادق اب اور سر دکار نہین ولے مگر | ایک بوسہ کی ہے دل غمناک ہوس |

صاحب جو بنایا ہے تو مانند زلیخا ۔ یوسف سا غلام ایک مجھے دیجو الٰہی

**صاحب** تخلص لا اعلم ایک صاحب قدیم صاحبان مفتونِ سخن جنکے ندیم شعر شنیدہ ثبت جریدہ

زور کیفیت می ہے کہ سبھی جھکتے ہین ۔ جام پر شیشہ جھکا شیشہ پہ میخوار جھکا

**صاحب** تخلص صاحب قران نام میر علو مرتبت بلگرام کو زیب سکونت سے مزیب کیا واہ جی واہ صاحب گلشن بیخار بھی بڑے شوخ مزاج و بے ادب ہین آپ فرماتے ہین کہ مین نے کسیکو برا نہین کہا اور خطا سے یاد نہین کیا کیون کتنی جگہہ کلک عاصی نے انکے جھوٹ پر صاد نہین کیا اور حال یہ ہے کہ بہت صاحبون کی تحقیر کی بلکہ ساری کتاب بمضمون حقارت شعراے نامدار مملو دیکھی پس شاعر کم رتبہ کا کیا مرتبہ رہا چنانچہ تصحیح عرض احقر رو بروے غلطی ارشاد صاحب گلشن بیخار پر گفتگو ہے انکی عیب جوئی کا جہان اور مقام ہے ایک یہ بھی ادنےٰ سرنام ہے اور بندہ ہر ایک کا نشان موقع پر دیتا چلا آتا ہے بمطالعہ گلستان بیخزان اور گلشن بیخار منکشوف ہوگا اس مقام پر صاحب قران صاحب کو کسطرح لکھا ہے باوصف اسکے کہ وہ سید ہین اور بیان حال اشعار ہزلیات اظہر من الشمس ہے ۔ چراغ ہدایت کی حاجت نہین ✤ برا کہنا کیا اینہین پر موقوف ہوگا آدمی کا یہ حال ہے دیکھیے کیا مآل ہے من عمل صالحاً فلنفسہ ومن اساء فعلیہا رہروان منزل عیب پوش کا طریق نہین عیب پوشی برابر کوئی فریق ہے ✤ بزرگش نخوانند اہل خرد ✤ کہ نام بزرگان بزشتی برد ۔ در جہان چار چیز خوش کردم ✤ یادگیر این سخن اگر مردی ✤ خلق نیکو و راستی گفتن ✤ عیب پوشیدن و جوانمردی ✤ عیب پوشی عجب چیز ہے عیب چھپانیوالا صاحب تمیز ہے علی الخصوص جو ذاتِ پاک سید ہون انکا عیب ظاہر کرنا بڑا عیب خداوند کریم سب نیک و بد کا عالم الغیب ہے جس آل پاک پر بھیجین درود اوسی سے گستاخی بس وہ ہے مردود اللّٰہم احفظنا حاصل کلام کا

اشتیاق مجبوبۂ دلنوازین کیون رہوتے ہماری دلیل قاطع ہے مخاطب جسکے سامع ہے یہ اونکے طرز کلام سے معلوم ہوا تحریر عبارت سی مفہوم ہوا کہ موصی الیہ نے یہ شعر نہین کہے بلکہ خانصاحب نے بالیقین کہے صاحبو ذرا صاحب سے ڈرکے انصاحب کو جو خانصاحب کے مصاحب ہین اونکی تحریر و تقریر پر نظر فرمانا بہلا سامعین و ناظرین کو کیونکہ یقین آوے جب تک اوس معشوقہ سے صحبت نہو کہ یہ مضمون اور ایسے بتدی سی کہوانا اے منصفان عالیقدر یہہ زبان اور اونصاحبہ کا کام ایسی جلاوت اور اوس ماہ پارہ کا دہان و کام اگر واقعی اونہین کے شعر ہین تو بندہ بھی مشتاق صحبت ہے جسکی شیرینئ سخن مین یہہ حلاوت ہے اونکی عنایت ہے گویا طبع کی ضیافت ہے اگر نزدیکی مین یہہ نادر مضمون اونکے منہ سے سنون تو فرط ذائقہ شعر سے اونکا منہ چوم لون معشوقہ مضمون عاشقان شائق کا شائق شایقان عاشق فن کے لایق ہر مومن کا دل حسن کافرہ پر غش اسکے فراق مین شیفتہ نعل در آتش نازنین مضمون سامعین کا مشتاق شاہد فکر کو تماشائیون کا اشتیاق دل مشتاق باطن کو کمال حسرت وصال ہے خدا جانے کہان وہ کافرہ صاحب جمال ہے لعبت سخن گو یاران نظر باز کا شوق محبوبۂ نظم کو بوالہوسان لگاوٹ باز کا ذوق شاہد مضمون جلوہ دکھاتا ہے گھورنے والونکا دل

بیتاب ہوا جاتا ہے

رقیبونکا جلنا کہان دیکھتا تو
گنہ کیا صنم کے نظارے کا زاہد
کھولے ہین اوس نے پیرہن یوسفی کے بند
نظر ہے جانب اغیار دیکھیے کیا ہو
جو خط جبین کا مرے کاتب ہے اوسیکو

اسمان یہ مرے گھر مین آیا تو دیکھا
یہ جلوہ خدا نے دکھایا تو دیکھا
تہ کر رکھے نسیم سے کہدو قباے گل
پہرے ہے کچہ نگہہ یار دیکھیے کیا ہو
دکھلا تو میرا نامۂ اعمال الہی ++

ادب سے لینا ایسے نام کا عزم صمیم ہے پر تحریر عبارت مناظرہ ہے ایسی مقام پر
مقدم ہے انکی نسبت صاحب گلشن بیخار یہہ عبارت تسوید فرماتے ہین
اور کیسے تلبیس کے رنگین مضامین کی تمہید اوٹھاتے ہین سے صاحب تخلص
نامش امتہ الفاطمہ بیگم مشہور بصاحب جی کہ ماہ آسمان نیکوئی است آفتاب
صفت از مشرق بجانب مغرب آمدہ با مومن خان کارش افتاد سالہا ست
کہ بازیہ لکھنو رفت مثنوی قول غمین نام کہ از مصنفات خان معزالیہ است
شرح نسخہ حسن وجمال ہمان موزون قد است القصہ بفیض صحبت شان
دلش بشعر وشاعری میل کرد از موزونی قامت بموزونی طبع گرائید
واز آرایش زلف پریشان بموشگافی اشعار پیچید از دست الخ صاحب انکی
تعریف کرنے کو دیکھیے اور مومن خان کے اونپر مرنے کو دیکھیے چند ماہ کی صحبت
مین ایسا شعر کہنے لگین شب وروز خان موصوف کے ہم بزم رہنے لگین
بہلا ایسے مبالغہ سے کیا یہ تقریر لاحاصل مدت قلیل کی صحبت مین ملکہ شعر
گوئی کا حاصل شاعر کی بغلمین سونا اور مضمون پیدا کرنے کے قابل ہونا بغیر کسی
سے شعر کہوانا مشکل یہہ دقیقہ اوستاد و نکی فہمید کے قابل اونکے مسودۂ
فکر شعر اول کا حال نفرمایا اونکی لوح مشق کا جلوہ کسی اہل قلم کو نہ کہلایا اگر وہ
پہلے سے علم شعر گوئی سے آگاہ تھین تو اونکے متین ہونے کا کیا عجب اونکے
اوستاد جی مومن اور اوستاد بھائی میان شیفتہ کو اتنا فخر کرنے کا کیا
سبب فی الحقیقت وہ ایسی تھین یا مادہ کا جوڑ توڑ کر رہا ہے اونکی زلف کا
سودا انکے سر مین جوش کیا بلکہ سراسر توڑ پھوڑ کر رہا ہے طرز تحریر صاحب
گلشن بیخار سے معلوم ہوتا ہے کہ علم اور شعر کہنا خان موصوف نے اوس
اپنے شاگرد و معشوقہ کو گویا گھول کر پلا دیا تو وہ ایسے اولیا بھی نہین جو
یہ کرامات رکھتے ہین کرامات کیسی بات رکھتے ہین جو علم کا گٹکہ کہلا دیا لو فرضنا
اگر خانصاحب ایسے ہی سحر بیان اور سیف زبان ہوتے تو در و فراق قصہ

کیا شب تار سے تشبیہ ہماری دن کو
منہ جو کھولے وہ شب تار میں دن ہو جائے
تاب خورشید نہین ہجر جو بھاری رات دنکو
رات ہو جائے جو زلفین وہ سنواری دنکو

شاکر تخلص محمد مرزا نام حیدرآبادی فرزند حسن مرزا متخلص بہ قیصر شاگرد فیض شکر سخن کاروبار و سامعین کے معرکہ سخن سنجان قیصر لقبان معانی کا شکر ہے نہ شکایت محبوبان سخن کا ذکر ہے اور حکایت

حاضر کرون اسے ابھی جان و جگر سمیت
اگر آپکو میرے دل مضطر سے ہے غرض

شاد تخلص راے دیبی پرشاد نام وطن حیدرآباد فیض کلام میان فیض سے اسطرح ارشاد لطف کلام سے خاطر ناشاد شاد خرابہ و شوق خاطر بہر نمط آباد

شیر پر دیتی ہے شیرین فاتحہ
آج برسے ہے میان فرہاد کے

شاکر تخلص لاعلم چونکہ اسم و رسم سے بندہ عاجز تو بس کیا اسی شعر کی تحریر پر قسمت پر شاکر وظیفہ نظم کے ذاکر

گریۂ اشک ندامت کو مین روون کیونکر
مین تو دھو ونگا تجھے دامن تر اپنا سا

## حرف الصاد

۲۶

صاحب تخلص منظفر الدولہ نام ممتاز الملک نواب ظفریاب خان بہادر پسر شمرو فرانسیس صاحب نام نظم کلام مین الصاحب کے اوستاد خیراتی خان دلسوز ملک نظم کے فیروز کلام انکا معجز نظام دنیا کے ہنگلہ سے جاہا انکا دل گھبرایا تو آخرت کے طرف واسطے چھاونی کے ڈیرا ڈالا ہیا شعراے سخن کاغذ کی میز پر ہے کباب طائر مضمون تیز پر ہے

ہے زلف حلقہ زن خط دلبر کے آس پاس
یا اژدہا ہے فوج سکندر کے آس پاس

صاحب تخلص امتہ الفاطمہ بیگم ایک عورت خانگی یا فاحشہ خواہ مخواہ مومن خان صاحب جسکے مذبوح دشنہ نگاہ اور قتیل خنجر مژگان انکی خون کا پیاسا اوسکے نگہہ کا پیکان اہاہا کیا مقام آیا نگہ افسوس کہ ایسا موجب نام ہم آیا

شرر تخلص مرزا غیاث الدین نام صاحب عالم انھون نے براے تحریر نظم یون اوٹھایا قلم سنگ مین شرر یا پہلو مین جگر فکر مین مضمون ثریا بغل مین دل مضطر

جھک جھک کے لگاتا ہون مین آنکھون سے اپنی وہ
جو خاک پہ ہے نقش تمھارے کف پا کا

شور تخلص جارج بنس نام قوم نصارا صاحب سخن انکا کرسی کاغذ پہ اس شور سے پکارا شاہد سخن کی سنگین نگاہ ہے قوت عاشق ہر ہر دم دل کیا پرواہ ہے

رکھنا شرر کو سوز تو راہ فنا مین ساتھ
تجھ دل جلے کا اسکے سوا ہمسفر نہین

شمس تخلص ولی اللہ نام مشاہیر شعراے دکن سے ہین زمانہ عالمگیر مین دہلی مین تشریف لائے شاہ جم جاہ نے انکی بہت عزت کی زبان دکنی مین دیوان مرتب کیا اور بہت شعر فرمائے آفتاب سخن سپہر کاغذ پر اس جلوے سے چمکا خورشید مضمون نے فلک قرطاس پہ ذرات مشتاق کو نور حسن دکھایا

مرے دل کی تجلی کیون رہی پوشیدہ مجلس مین
ضعیفی سے ہوا ہے پردۂ فانوس تن اپنا

نہ ہووے چرخ کی گردش سے اسکی چال مین گردش
بجا ہے قطب کے مانند استقلال عاشق کا

شاد تخلص منشی رام پرشاد نام قوم کایتھ شاگرد شاہ نصیر دہلوی جوان ابھی نظم سخن مین اوستاد ہین دربینولا جہ دہلی مین خاطر ہاے غمگین سامعین مجلس مشاعرہ مین یون شاد ہین

آفتاب حشر پر تو ہے جبین یار کا
روز رستاخیز سایہ ہے قد دلدار کا

گردش افلاک سے پلٹی چلی جاتی ہے خلق
آسمان اک تیلیا نرگاو ہی عصار کا

ابرو کی جب صفت مین یہ فہم رسا لڑا
مصرع میرا ہلال کے مصرعہ سے جا لڑا

خدا کے ملک معنی ہے القا اس طبع جولانکا
عطارد طفل مکتب ہے مری طفل دبستانکا

نظر مین باندھ لیتا ہون پری رویان معنی کو
بہ رنگ چشم روزن قصر مضمون مین اگر جھانکا

جو آئین شاد کے اشعار پہ مضمون یا دا سکو
خدا جانے کہ دلکو بھی مرض پیدا ہو سیالکا

سکے فریفتہ

کثرت سے نے ذکر یار کے چپ کر دیا ہمین
گویا ہوئے جو حد سے تو خاموش ہو گئے

نظارۂ جمال کی کسکو مجال تھی +
بہتر یہی ہوا کہ وہ روپوش ہو گئے

جو شخص بھولے آپکو پایا اونھون نے کچھ
ذاکر وہی ہین لوگ جو خاموش ہو گئے

کس شمع رو کی یاد مین اے شیفتہ ہو تم
مثل چراغ صبح جو خاموش ہو گئے

کھلا نہ آج تلک دلکی آرزو کیا ہے
یہ چاہتا ہے کسے اسکی جستجو کیا ہے

نہین ہوئی ہے جو دست جنونکی چالاکی
یہ چاک کیا ہے گریبان پہ کیا رفو کیا ہے

تمھین بتاؤ قیامت کو کیا وہ دیکھے گا
نہ دیکھا جس نے قریب رگ گلو کیا ہے

عجیب حال کیا جذبہ محبت نے ++
خبر نہین ہے کہ مین کیا ہون اور تو کیا ہے

نہین ہے رنگ تمھارا تو کیا ہے گلشن مین
تمھارا فیض نہین ہے تو گل مین بو کیا ہے

صدف کو بات یہ روشن ہوئی ہے گوہر سے
گرہ مین نقد نہووے تو آبرو کیا ہے

بلند بر مین موسی سے ہے خون کا فوارہ
نہ اتنا جوش پہ جب ہو تو پھر لہو کیا ہے

بہک نہ شیفتہ ہو اسقدر نہ دیوانہ
زبان سنبھال یہ بیہودہ گفتگو کیا ہے

آبرو چاہے تو کر پہلے قناعت حاصل
بند لب ہون جو صدف کے تو گہر دیتے ہین

**شاد** تخلص میر افضل حسین نام ہے متوطن میرٹھ سن بارہ سو ساٹھ ہجری مین جب دہلی مین تشریف لائے عہدہ سررشتہ داری محکمہ گرا ے مین سرفراز خاطر غمگین کو کلام سے یون شاد کرتے ہین اور نیازمند کو اونکی خدمت مین نیاز فکر نے جو کچھ امداد کیا تو ایسا ارشاد کیا

میری حسرت ہے آرزو اونکی
مژدہ اے یاس کیا تجھے غم ہے

**شہرت** تخلص مرزا حاجی نام سخن کی اون سے اونکی سخن سے شہرت تمام سخن تا بلب فکر رسیدہ اور ثبت جریدہ

اے آہ اوسکے دل مین نہ تاثیر کی تو کیا
کچھ چرخ ہفتمین پہ تو جانا ہنر نہین

کیا وہ جگہ کہ جسمین نہین داغ جانگداز
کیا دل وہ بیقرار جو آٹھون پہر نہین

کی بدگوئی پہ شیفتہ

تم پہ آکے اور غیر کے پہلو سے لگ گئے
دیکھا اثر یہ نالۂ بے اختیار کا

یہان تجربہ یاس ہے وہان ناز دلفریب
شکر بجا رہا گلہ بے سبب تلک

اب کے دیکھہ جلوہ ترا پہل گئی بہار
شعلہ اوٹھے ہزار مین چمن سے بجای گل

دلہا فغان فرح نہ اٹھے سے اے چشم فائدہ
دو داشک بھی بہت ہین اگرچہ اثر کرین

دشمن ادا ز یار جفا بوالہوس پرست
کس سے جفاے یار کا یارب گلہ کرین +

نیرنگیون نے تیری یہ حالت تغیر کی
امید زندگی کی کبھو ہے کبھو نہین

دیکھکر چشم غضب کو اوسکی مین نے رو دیا
چاہیے پانی ملا لینا شراب تیز کو +

آہ و زاری نارسا شوق اسیری بے اثر
کون لائے آشیانے تک میرے صیاد کو

تھی کیسی مرگ حسرت دیدار مین نزاع
وہ ایکدم مین آنگے جھگڑا امٹا چلے

اے جان لب پہ آکے ٹھہرنے سے فائدہ
رہنا ہوا تو رہگئے چلنا ہوا چلے +

تنگ مہمانی دشمن بھی کیا ہمنے قبول
شیفتہ لیکن نہ آئے وہ کسی تدبیر سے

**شیفتہ** تخلص احمد خان نام شاعر تیز طبع خوش کلام مولد و منشا جد دہلی جوان سبزہ رنگ طرار وضع دار جوانانہ روش بے باکانہ انداز شاگرد میر گلزار علی اسیر نیاز مند سے کمال رابطہ ہموار رہنیوالا گوالیار مین کسی سردار کی ہمنشین ومشیر اس روش اپنی اوقات بسر کرتے ہین ہر ایک بدوضع سے جو کسی کا بدگو ہوا اوس سے الگ سرک کر قدم دہرتے ہین ہین اگرچہ میرے خورد ہین سخن مین مجھسے اچھی دست برد وہ کیا بلکہ کل شعرا میرے اوستاد ہین بندہ سب کا خادم ہے ایسی خوشامدین یاد ہین میان شیفتہ صاحب کا ساغر دہر نہین برنگ سبزہ سربلند ہین پائمالی منظور نہین عاصی کے والد ماجد مرحوم اور انکے والد مغفور حضرت میر ضیاء الدین صاحب جے پوری کے مرید باہم اخوت دینی اور رابطہ محبت یکجہتی شدید اس صورتمین وہ نیاز مند کے چھوٹے بھائی دلونمین باہم کمال محبت سمائی حسن شاہد سخن کے شیفتہ جمال معشوق مضمون

کہ کیا شے ہے کہان رہی کیونکر رہی کیا خور اک تھی کدہر سے نکلی یہہ آدمیت
نہین کہ جب اللہ نے اپنے فضل بے پایان سے دولت و حشمت لباس بیب
خاصہ خاصہ کہانے کو سواری پالکی چڑہنے کو آدمی خدمت اور خوشامد کو عنایت
فرمائے اوس وقت گہر سے نکلے یعنی جامہ سے باہر ہوگئے آپ شہنشاہ سکندر
ہوگئے تو اونکے نزدیک وہ دوربینی ہے لیکن حقیقتاً قرب عقل عقلا کنہ پہنچے ہے
اگرچہ کہتے ہین جانتا ہے کہ یہہ تقریر باعث تکدر خاطر ہوگی الا اگر اب بہی
منصفی پہ دل کہولکر بانہہ ہین تو معقولی ظاہر ہوگی اور جو از راہ سخن پروری یہہ
بات ہے کہ صریح حقہ ہے اور مارے ضد و جہالت کی اوسکو کٹورا کہتے ہین
تو اب تمام زمانہ حقہ کہے اور آپ کٹورا کہتے رہتے تھے بس عین جہالت ہے
حاصل اس سے ندامت ہے ایمان کی تو یون ہے کہ عین انصاف کو نچھوڑینگا
اور منصفی سے ہرگز منہ نہ موڑونگا باطن اب اپنا کام کر اپنی کتاب کا نہ با
کر مومن خان انحضرت کے اوستاد ہین انکے کلام پر اونکے صاد ہین طرز
سخن کا ایسا انجام ہے گویا ہو بہو اوستادہی کا کلام ہے سمجھنے کی بات یہہ ہے
اس دام مین دانا کو گہات یہ ہے انصاحب نے ایکسو تینتالیس شعر اپنے
تحریر فرمائے اور مولف گلدستہ نازنینان بہی وہی شعر اپنی کتاب مین
انکے نام پر لائے فقرہ گلدستہ نازنینان برائے شنیدن محفلیان سے
حکیم محمد مومن خانصاحب سے اصلاح اشعار لی گئی انکا دیوان دیکھنے مین
نہین آیا الخ جب خاص شاہجہان آباد والونکو دیوان تو کیا بلکہ سوا ہے
ان شعرون کے اور سنے مین نہ آئے اور یہی ہر ایک کو سنائے جو چلتے چلتے
ٹھوکرین کہاتے ہوئے یہان پائے معلوم ہوتا ہے کہ کل یہی شعر انکے ذہن
رسا سے آئے یا جیسے امرا شاعر ہوا کرتے ہین اپنے اوستاد سے کہوائے چونکہ
اور شعر انکے کہین دیکھنے سنے مین نہین آئے لہذا ازانجملہ بندے نے بہی وہی
زبان خامہ سے پڑہوائے طبع انکی شاید شاہد مضمون پر شیفتہ اور خلق اللہ

گزارش کیفیت خود می نماید که فقیر از اوان صبا باین شغل منوط بوده اکثر عمر
گرامی را رائیگان داد چون ربط باین فن از دیگر اشغال عالیه و فنون شریفه
باز میدارد اکنون دیرگاه است که سر و کارم نیست مگر بتحریک محفلیان گاہے
از واردات جدیده اتفاق مے افتد و آنهم بعد سالی نه که ماهی و چنانکه پاس
هجوم دله مشتاقان ریخته وقتے بغور فکر ریخته مضطر میکنند همچنان رعایت
جوش شوق آرزومندان پارسی گاه عنان دل را بپارسی میکشد و در مراتب
سخن اگرچه ادائے خاص با من است اما طبع با هر روش چنان مناسب افتاده
که بهر شیوه سخن میکنم که همانا همان طرز خاص منست و این سخن را اگر مجموعه
نظم و نثر من بینی مسلم میدارد و هر آنچه در قدسی خمخانه بخشش من داشتند از
دست ساقی مصطبۂ سخن مومن خان بکاسه ام ریختند اینچند بیت از خیالات
پریشان خود که جمعیت دیوان گرفته عرضه میدهد الخ دیکھیے ابتدائے عبارت
مین کیا عجز و کسر نفسی بیان کرتے هین اور تہہ مین کیا کبر و نخوت پر احسان کرتی
هین سے بہ بین تفاوت ره از کجاست تا بکجا + هان هان خوب لطیفه یاد آیا وه
دعوے انکا اس راه سے زیبا و فریب پایا که هر گاه همنشینون اور همشہریون
اور استاد کو اپنے تصنیفات نظم و نثر اور طبع نادره پر یه حوصله هو که نثر مین سعدی
نے گلستان اور نظم مین نظامی نے خمسۂ ایشان جمع کیا هم اسسے ناظم و ناثر مین که انسے
بہتر کتابین کہه سکتے هین پھر کیا گله هو پرزبانی دعوے سنے مین آیا کسی کو اس خام
خیال مین پکانیا یا خدا کی قدرت میان شیفته صاحب نے اپنے نسبت کی عبارت
مین یه فقرے تحریر فرمائے اور کلمات ناشایسته و بیجا بزرگون کی نسبت
اپنی زبان پر لائے سے اما طبع با هر روش چنان مناسب افتاده که بهر شیوه سخن
میکنم که همانا همان طرز خاص منست الخ اگرچه یه نیازمند جانتاہے که الحق
یه شراب علم کے نشے مین مدهوش هوگئے باد غرور کو پی گرا دسکے لہر مین بہه
هوگئے انسان خاکی بنیان کو لازم ہے که اپنے رتبۂ پیدایش کو خیال کرے

| دیوانہ ہون شیدا یہ بڑا کام کیا | جا کا نمین باتون کے بہانے لیا بوسہ |
|---|---|

صاحبو اس تحقیقات صاحب گلشن بیخار کو ملاحظہ فرمائی کہ یہہ شعر جو بنام شیدا لکھا ہے حقیقت مین ادستاد سکے یہان کا لکھا ہے اور جن صاحب کو دیکھنا ہو تو ملاحظہ کرین دیوان بیدار اور بجا ہے ہر مناظرہ مین سیر گفتار وہ مطلع یہہ جسپر مخاطب پر تحسین و زہ

| بلبلے ظالم تیری بے پروا ہیان | جانین مشتاقون کے لب پر آئیان |
|---|---|

**شیفتہ** تخلص حافظ عبد الصمد نام شاگرد بھوری خان آشفتہ ہین اور حافظ کلام اللہ پاسے حشم سے طے کرتے ہین لبطریق اولے شرع شریف کی راہ منزل سخن طے کرتے ہین اس قرات سے تلفظ کلام ادا ہوتا ہے مطلق حفاظت سے

| منہ چھپانہ تھا اگر تو یہ بہانہ کیا تھا | بے سبب کاکل مشکین کو یہ شانہ کیا تھا |
|---|---|

**شیفتہ** تخلص نواب محمد مصطفی خان نام مولف گلشن بیخار ہے ای چہرہ آرایان عرایس سخن اے معاینہ کنندگان شاہدان مضامین نو دکھن یہہ مقام تکرار ہے کمال موقع کا وقت آیا شاہد مدعا نے منہ دکھلایا ملاحظہ فرمائی کہ میان شیفتہ صاحب کس شوخی اور لطافت و فتانت سے حال اپنا اور اپنے اشعار اپنے تذکرہ مین تحریر فرماتے ہین چونکہ بدون تسطیر اونکی عبارت کی کیفیت اور کمیت مفصل اور راست و دروغ کسیکا معلوم نہوتا لہذا انشر اونکی جو اونھون نے بنام خود تحریر عجالہ کی ہم وہ بھی لکھنے پر آتے ہین ع شیفتہ تخلص راقم آثم از کم دزینہانیخواست کہ بزمرۂ موزونان بشمار آید امابامید کرم ارباب کرم کہ عیب راہنر پندارند و خطا را صواب انگارند لختے از گفتار خویشتن کہ ناخوبتر چون کہ دار است سامع خراشی میکند ع شنیدم کہ در روز امید و بیم ✚ بدان را بہ نیکان بہ بخشد کریم ✚ تو ہم از بدی بینی اندر سخن ✚ بخلق جہان آفرین کار کن ✚ دپیش لذ عرض افکار فقیر با

نزد جناب درگاہ الہی مین قبول اللہ تعالے کل مسلمانون کو زیارت نصیب روضہ مقدس اوس فخر آدم شفیع امم صلی اللہ علیہ وسلم کے نصیب کرے اور خدا تعالے اس دعا کو قبول کرے شفاعت امت گنگار کو مقدر اپنا حبیب کرے مرہم مداد کاغذ کے سیاہی پر جما کے داغدل سخن پر لگائے تو القیام زخم جگر شہیدان نتایج فکر سے راحت پائی غازی فکر خنجر مژگان قاتل کا فرکا شہید ہے زخم پر زخم دلپر کھاتا ہے لیکن وہ مزہ پاتا ہے کہ ہر لحظہ مشتاق دید ہے عالم فکر کا مدرسہ کاغذ مین یہ مسئلہ ہے نفی واثبات عدم وجود کا مقابلہ ہے

طلوع روشنی جیسے نشان ہوشہ کی آمد کا
ظہور حق کی حجت ہی جہانمین نور احمد کا

ادہر اللہ سے واصل ادہر مخلوق سے شامل
خواص اوس برزخ کبری مین تھا حرف مشدد کا

تمنا ہے درختو نمین ترے روضہ کے جا بیٹھے
قفس جسوقت ٹوٹے طائر روح مقید کا

میرا سینہ ہے ہمیشہ بود و باش شیر یزدانکا
فزائے لامکان سے قرب ہی میری نیستانکا

شہید مین تو کیا ہون لیکے بوسہ سنگ اسود کا
کیا خوشنود اوس بت نے خدا کو ایک بوسہ مین

رومال معطر ہے محبت کی جو بو سے +
یہ ہمنے بسایا ہے شہیدی کے لہو سے

در پردہ ستم ہمپہ وہ کرجاتے ہین کیسے
گر کیجے گلا صاف مکر جاتے ہین کیسے

وہ روز تو آنے دو بتادینگے شہیدی
بن آئے کسی شخص پہ مرجاتے ہین کیسے

**شید** اتخلص نواب معین الدین خان کالپی وطن شاہد سخن پر شیدا ہو کر سیکھا شاعری کا فن

اتنا نازک ہے مزاج اے بت قاتل تیرا
کہ تڑپتا نہین دل کھول کے بسمل تیرا

**شید** اتخلص خواجہ ہینگا نام اصول انکا کشمیر شاگرد شاہ محمدی بیدار علایق روزگار مین ہمیشہ علاقہ بندی کے علاقہ سے سروکار جوشن سخن رشتۂ فکر سے گوندہا اور بازوے لعبت مضمون پر باندہا حسن نگار سخن پر شیدا عشق شاہد مضمون بدل پیدا

گرتے ہو کیون سبک تم در سے مجھے اوٹھا کی ۔۔ کیا میرے بیٹھنے کا خاطر یہ بار گذرا

۵۱ شیفتہ تخلص لاعلم شاعر قدیم سخن پر شیفتہ کلام منظوم پر بدل وشوق اتم فریفتہ ایسی ترقیم ہے جسکی یہ ترمیم ہے

عید کے دن بھی نہ دیکھا اوس ہلال ابرو کو ۔۔ چاند دیکھا ہمنے لیکن منہ نہ دیکھا چاند کا

۵۲ شرر تخلص لاعلم آرامگاہ طبع بدایون طبیعت ایسی موزون معانی سخن سے یون جلوہ گر جیسے سنگ سے شررہ

گل کھلائے گا بہت خال سیاہ رخ یار ۔۔ سبزہ خط بھی اسی تخم سے پیدا ہوگا

۵۳ شفق تخلص لاعلم لکھنوی ابر مضمون سپہر کاغذ پر ایسا دہوان دہار گہر جسکی خوشی سے چہرہ گردون پر شفق شا کو پھولی اور رنگ پہرا قوس قزح سخن کی فلک کاغذ پر رشک ابروے مہوشان آفتاب سخن سطح سپہر قرطاس پر اس جلوے سے نمایان

پس مرگ میرے مزار پر جو دیا کسینے جلا دیا ۔۔ اوسے آہ دامن باد نے سر شام ہی سے بجھا دیا

۵۴ شعوری تخلص لاعلم جولاپوری متقدمین سخن سے حضوری شاعر طبع عاقل ہے اس شعور سے ناقل ہے

پھر تا رہے ہے چار پہر مضطر آفتاب ۔۔ روشن ہے یہ کہ محو ہوا تجھپر آفتاب

۵۵ شہیدی تخلص مولوی کرامت علی نام لکھنو مسکن بعلم حساب دانی استاد دبیر فلک کہ ہمفن علم عروض مین یکتاے زمانہ مایۂ عمر گران بایہ لبیاحی صرف بے باکانہ آشفتہ انداز شاعر طناز سعادت جو رہبر ہوئی تو منزل سفر مدینہ انکی سر ہوئی علالت طبیعت نے اس سفر سخت مین انکا سنگ کیا اشتداد مرض مہلک نے بہت تنگ کیا ہمراہیون سے پوچھا مدینہ طیبہ کتنی دور ہے اسکا دریافت کرنا جلد تر منظور ہے جب سنا کہ درخت وہان کے نظر آتے ہین بولے یہہ شعر پڑہ کہ ہم عدم کو جاتے ہین ؎ تمنا ہے درختون پر ترے روضہ کے جا بیٹھے + قفس جسوقت ٹوٹے طائر روح مقید کا + یہ شخص بیشک فنا فی الرسول

| | |
|---|---|
| بیٹھین وہ شوخ بھی آجائے اگر کوئین تماشیکو | مبارک جب مجھے ایسا شوق ہو دیوانہ ہین اپنا |

شور تخلص غلام احمد نام پسر محمد اکبر شاگرد حکیم مومن خان شوریدہ سر انکے سخن کا شور ہے طبیعت کا زور ہے

| | |
|---|---|
| کیا قیامت ہے کہ روز حشر ہے ہر روز ہجر | تھا قیامت کے لیئے یارب مقرر ایکدن |

شہرت تخلص امیر بخش نام خلف عیسی خان حیدر آباد دین بسر کار دیوان چندو لعل بوسیلۂ شاعری زر کثیر حاصل کیا عنفوان شباب مین غنچہ عمر انکا صرصر اجل سے پژمردہ ہوا اشتنا اللہ خان فراق نے انکو اپنی شاگردی مین داخل کیا زمانے مین اونکے سخن کی شہرت ہے نظم سخن مین ایسی صورت ہے

| | |
|---|---|
| حیرت پڑی ٹپکتی ہے شمع مزار سے | آئینہ کو جلا دو ہمارے غبار سے |

شورش تخلص میر غلام حسین نام عظیم آبادی شاگرد میر باقر علی حزین انکی شورش کلام سے خوان نعمت سخن نمکین

| | |
|---|---|
| رقیب گرچہ بہت برخلاف ہے شورش | ہوا کرے ہمین ہے یار اپنے کام سے کام |

شہامت تخلص شہامت علی نام مشرقی سخن کی صفت یون لکھی مرد خوش کلام صاحب نیک انجام

| | |
|---|---|
| یاد حق دلمین نہو گر تو ہو غالب نفس شوم | بوم ہو جاتا ہے وارث خانۂ ویران کا |

شہرت تخلص انکے سخن کی اس سبب شہرت ہے کہ اوستاد کلام طبع جرات ہے ایسے گفتگو سے جو رو برو ہے

| | |
|---|---|
| دل ڈہونڈہتے ہو پاس مرے دل ہو سو کہان ہے | ایک شعلہ آتش ہے کہ پہلو مین نہان ہے |

شہید تخلص لا اعلم ہمعصران مسجود شعرا اور مرشد شعرا شہید سخن کا تیغ طبع سے خون بہا

| | |
|---|---|
| شہید آخر مقدر تھا ہمین حسرت مین جی دینا | ہمارے سر پہ اگر پہر گیا جلا دیا قسمت |

شیدا تخلص لا اعلم مراد ابادی سخن پر شیدا انکے کلام پر کمال کا شوق شائقین کو پیدا واہ کیا مضمون جسپر زمانہ مفتون

موج روان اشک ہے زنجیر پاے شمع ۔۔ گلگیر لیکے کیجیے تدبیر پاے شمع
جانا جگہ جلون کا نہین کیمیا سے کم ۔۔ خاک وجود شمع ہے اکثیر پاے شمع
مکھڑا صنم کا اور گل تر دو نوا ایک ہین ۔۔ میری بھی آہ و باد سحر دو نوا ایک ہین
مطلوب دو مکان ہون اگر تجکو ایک سے ۔۔ آنکھون مین میری آکے یہ گھر دو نوا ایک ہین

شوق تخلص محمد بخش نام سخن کا شوق ہر اہل سخن سے سخن مین فوق دید شاہد مضمون کا شوق اللہ رے شوق و ذوق

الشوق اوچھالی ہے وہ شیشہ کو نشے مین ۔۔ منظور کیکی جو اوسے دلشکنی ہے

شوق تخلص جوہر بیگ نام لکھنؤ مسکن شاگرد مصحفی مشہد مقدس اونکا مامن

ہمارا حال زار الشوق وہ آکر اگر دیکھے ۔۔ یہ کیا ممکن کہ جو آنسو نہ چشم زار سے ٹپکے

شوق تخلص مولوی قدرت اللہ نام صاحب شوق طالب علم طبع کو مباحثہ نظم کا ذوق

ایخدا یون بھی کبھی تیری خدائی ہوگی ۔۔ کہ مجھے اوسکی جدائی سے جدائی ہوگی

شوق تخلص لاا علم دہلوی ادب یافتہ سجدہ گاہ شعرا نظم سخن کو بصد ذوق و شوق یون آراستہ کیا

دامن کو تیری خون نہ ہے بن بھرے ہوئے ۔۔ چھوٹے نہ اپنا عشق تو قاتل مرے ہوئے

شوق تخلص حسن خان نام شاگرد سراج الدین علیخان آرزو معشوقہ سخن سے ہر ایک شائق سے جلوت بزم مین یہہ گفتگو

دکھا دیدار اے پیارے کہ مین فرقت سے مر گذرا ۔۔ مرا فرداے محشر آج ہی مین گل سے در گذرا

شوق تخلص روشن علی نام ستار نواز علم موسیقی مین داد آوازہ شائق تیر اندازی کام انکا ہمیشہ سخن بازی

عقدہ دل نہ کھلا ناخن تدبیر کے ساتھ ۔۔ آخرش کام پڑا پنجۂ تقدیر کے ساتھ

شوق تخلص غلام رسول نام دہلوی حافظ قرآن مجید تادیب طفلان

شگفتہ تخلص مرزا یوسف علی نام یون شگفتہ ہوئے اونکی خاطر گل اندام چمن سخن کی ہوا نسیم جنت سے غنچہ خاطر جس سے شگفتہ بہر صورت ہے

آنکھین چرا کے شب وہ بہانے سے اوٹھ گیا
حرفِ مروت آہ زمانے سے اوٹھ گیا

شوق تخلص منشی شیخ الٰہی بخش نام انکے بزرگ پنجابی کہلاتے یہہ فخر دہلی مین مطمورۂ عدم سے جلوہ گاہ ہستی مین آئے کٹرہ عمر خان محلہ تاج گنج سکونت کا مقام زیر سایہ روضۂ منورہ ممتازہ محل قیام منشی ازل نے مرثیہ تحریر نامجات مرزا مظفر بخت خلف مرزا جوان بخت انکی قسمت مین لکھا متانت و فطانت چستی و چالاکی طباعی وجودت مزاج انہین باہر تحریر و تقریر سے دیکھا دیوان فارسی بانواع شوخی و نازہ ترقیم فرمایا علی ہذا القیاس دیوان بزبان ریختہ ریختہ خامہ پایا نثر مثنوی نلدمن بزبان ریختہ انشا قوانین سلطنت ہمین زبان آویختہ سے ہنگام درود جہ دہلی فرخ آباد سے جو ہوتا تو مجلس مشعوفہ گرمی مضمون سر زلف کے بکھرتی مضمون کا نہایت شوق شوق کو انہر فوق

دیکھا ترے مقتولِ نزاکت کا جنازہ
اک برگ سمن مرگ کے دن اوسکا کفن تھا

عنان سنبھالی ہے رکھتے ہین نقش سر کشی کے
سمند تیز خرام اپنا ہر زہ پو نہوا

نخل مومی ہے مگر اپنے نصیبے کا درخت
نہ کبھی پھولتے دیکھا ہی نہ پھلتے دیکھا

آوارہ و سرگشتہ بہ رہ خاک ملامت
یہہ شوق وہ رسوا ہی کہ مین کہہ نہین سکتا

جیسے دیکھا آہ وہ رشکِ طلوع آفتاب
صبح محشر روز ہے ہمکو سطوع آفتاب

ہاتہہ پہونچے تو ملا ہات تہی دستون سے
اس زر و سیم کو کچہ دن ہے بقا پا بر کاب

سواد زلف ہے والیل کی صورت نمایان ہے
قیامت ہے وہ قامت ہے بسم اللہ کی صورت

دہن ہے میم آنکھین عین نمان سورۂ یسین
یہ بیت اللہ معنی ہے دل آگاہ کی صورت

برق نے دو رہے قربان ہو کنارے کے لیے
دورِ دامن کا ترے ناپ لیا دست بدست

نکل آوے جو کہین گھر سے وہ میرا خورشید
دن سے ہو جاے فزون رات کا دردا و غم صبح

مانند حباب آنکھ کھلی حملہ ہماری +
جون قطرہ نہ دیکھا سر و سامان نفس جنبش

آتا نہین چمن مین مرا گلعذار حیف
جاتی چلی بہار ہے یون ہین ہزار حیف

شکوہ تخلص میر شکوہ علی نام سخن مین اپنے شکوہ یون جتاتے ہین جلوہ شان طبع اس خوش وضعی سے دکھاتے ہین

نہ دم مین دم ہے نہ اب نم رہا ہے آنکھون مین
کبھی جو روتے تھے خون جم رہا ہے آنکھون مین

شکوہ تخلص محمد رضا نام ساکن لکھنؤ شاگرد مرزا قتیل شکوہ سخن کے انکے کلام متبرکہ سے یہہ دلیل

نہ اوسکا وصل ہے ممکن نہ تاب ہے دلکو
عجب طرحکا الٰہی عذاب ہے دل کو

شکر تخلص لالہ رادھا کشن نام مراد آباد انکا جاے مسکن و قیام برہمن سخن بتکدہ کاغذ مین اصنام مضمون کی پوجا کرتا ہے پوجاری فکر کا مشاعرے کے مندر مین بتان مضمون کے پانوپر خدا واسطے سر دہرتا ہے شکر ہے نہ شکایت شکایت کیا شکر کی حکایت

دیکھہ تو آئے چشم سیل اشک طغیانی مین ہے
گھر سنبھال اپنا کہ دیوار مژہ پانی مین ہے

شکیبا تخلص شیخ غلام حسین نام مزاج طبع مضطر رشد شعراے شکیبا ہوا تو بھی حیران و ششدر یہہ کلام ہے جس کا ایسا انتظام ہے

نیم بسمل اوسنے گر چھوڑا شکیبا غم نہین
پریہ غم ہے اعتبار دست قاتل اوٹھہ گیا

شگفتہ تخلص مرزا بیدار بخت نام عرف مرزا حاجی طبع رسا گو سخن سنجیدہ سے اسطرح شگفتگی و خوش مزاجی گل مضمون پژمردہ نسیم طبع سے شگفتہ صدف کاغذ مین نیسان طبع سے جو قطرہ ٹپکا وہ در ناسفتہ

مشکل ہے میرے اوسکے ہو صحبت برار اب
مین جلد باز ہون وہ تغافل شعار ہے

شگفتہ تخلص لالہ بدہ سنگہ نام حدادی پیشہ اوستاد انکے بہو رنجان آشفتہ ہمیشہ دست فکر داؤدی آشفتہ سے آہین مضمون کو موم کیا تو عاصی نے انکا حال اس طرح مرقوم کیا

پروانہ وار جلکر گو خاک ہو گئے ہم
پر شعلہ رو بچو گا اپنی شرارتون سے

طرز تحریر یہ انداز تقریر یہہ

چمک سکے برق نے کی دلپہ شعلہ باری رات
نظر مین بھر گئے دامن کے وہ کناری رات

شررؔ تخلص مرزا جعفر علی نام دہلی مسکن مقام حیدرآباد اس شاعر ذی رتبہ کا جاے مدفن سنگ طبع سے شرر مضمون شعلہ زن طبع گرم سخن کی کھلیان پر برق افگن

اے عشق جگر سوز شرر کی تجھے سوگند
اک شعلۂ جانسوز کہ مشتاق فنا ہون

شررؔ تخلص مرزا ابراہیم بیگ نام انکے سخن پہ نوازش حسین خان نوازش کی نوازش سنگ خاراے سخن کے لیے بیستون کاغذ مین تیشہ طبع کی کاوش زبان قلم رشک تیشہ فرہاد ہے کلام شیرین کی تلاش مین برباد ہے

شربت کیسے گھونٹ اب تو پیتے ہیو شرر ہر دم
یون وس شکرین لب کی اب گالیان کھا رہی ہو

شعلہؔ تخلص امرناتھ نام کشمیر وطن جاے پیدایش لکھنو کا دامن آتش شعلہ زبان گرم جس سے شعرا کی انجمن شاعر لاابالی ہے فکر مضمون فانوس خیالی ہے شمع رخ شاہد سخن کا پروانہ ہے جلوۂ حسن محبوب پر دیوانہ ہے

غم اسیرونکے بھی کچھ ہے اندمال زخم کا
باغبان پھول یکدو رکھدے قفس کے چاک مین

شفیعؔ تخلص محمد شفیع نام نادرہ سخن تحفہ کلام ارشاد کیا خوب ہے جو ہر طبع کا مرغوب ہے

شا نکو جب یاد تیری بات آتی ہے ہمین
نیند کا فر ہون جو ساری رات آتی ہو ہمین

شفاؔ تخلص حکیم یار علی نام بیمار سخن کو معالجہ حکیم طبع سے شفا نسخہ قرابادین طبع کا مریضان مضمون نظم کے واسطے دوا

جون ڈانگ سکے دو ہر بسے دو نا لگے ہے یاقوت
چمکا ہے رنگ پان سے جو ہر ترے لبون کا

شفیقؔ تخلص منظر علی نام ادب یافتہ ثناء اللہ خان فراق سخن کو انکا انکو سخن کا کمال اشتیاق سخن انکا رفیق شفیق یہہ سخن کے دوست دلی بتحقیق

**شایق** تخلص محمد نذیر الدین نام انکے جملہ حال سے شایقین محروم الاکلام جسکے سب شایق اور سب پر فایق

چین اسمل کو نہ اک آن ترے بن آیا ‖ دن گیا رات گئی رات گئی دن آیا

**شرف** تخلص شرف الدین نام زیادہ تر شوق تصنیف مرثیہ و مناقب اور بھی طبیعت طرف فکر شعر راغب کلام کو انسے شرف گویا تیر بہ ہدف ایسی گفتار ہے جسکی یہہ تکرار ہے

اب دن پھرے ہمارے یہہ ہم پر عیان ہوا ‖ وہ مہ جبین جو رات کو پھر مہربان ہوا

**شرف** تخلص میر محمدی نام سخن کو فیض طبع سے مشرف کیا روے شوق ذہن اپنا بدل مضمون کی طرف کیا شاہد مضمون پر شرف شریف ہے تشریف کا شرف خامہ جادو نگار سخن لطیف ہے

تک صفائی قلب بس ہے بہر تسخیر جہان ‖ خاتم دست سلیمان ہے نگین آسمان

**شرف** تخلص مرزا شمس الدین نام مصرعہ سخن سے طبیعت انکی تضمین الکلام گوہر مضمون کو صدف طبع مین شرف جیسے شرف آفتاب ایکعالم کیطرف

مژگان ادسکے برچھی ہین خنجر ہین بھالے ہین ‖ سینہ سپر یہان ہم بھی ہین سب اپنی دیکھے واہ

**شریف** تخلص مرزا شریف بیگ نام مرد شریف فکر سخن مین طبع لطیف ایسا کلام

شریف رونے پہ آجائین گریہ دیدۂ تر ‖ تو آبرو نہ رہے کچھ گھٹا برسنے کی ++

**شرر** تخلص مرزا صادق نام تارک دنیا طالب عقبی سخن انکا سنگ طبع سے یون شرر ریزہ ہوا مضمون دلمین نہان جیسے سنگ مین شرر نہان گفتگو شعلہ انگیز کلام گرم شرر خیز

گئی دونو جہان کی کام سے ہم نہ ادہر کے رہے نہ ودہر کے رہے ‖ نہ خدا ہی ملا نہ وصال صنم نہ ادہر کے رہے نہ ودہر کے رہے

**شرافت** تخلص مرزا اشرف علی نام لکھنؤ جاے سکون فکر شعر کے شاگرد ہی مین میر ممنون سے ممنون طرز مین شرافت ہے سخن مین لطافت ہے،

علم شعر سے یون ماہر طبع گہ اگر ہی ✤ حرف سوال لب پر سے

اوسکی آنکھون نے نہ ایک خلق کو بیمار کیا ۔ زلف نے بھی دل عالم کو گرفتار کیا

شاہ تخلص شاہ سعد اللہ نام دل شکستہ فقیر روشن ضمیر دست بپاے قناعت بستہ گداے فکر تکیہ کا غذ مین یاد حق سے مشغول سوال خاصا جواب معقول

کبھی ہے اسقدر آنکھو نمین خوبصورت یار ۔ کہ رہگیا نظر آنے سے خوب و زشت مجھے

شاکر تخلص محمد شاکر نام شاگرد محمد علی حشمت اوستاد کے ہاتھہ سے پاے سخن کی دولت طبیعت حاضر سخن پر شاکر

کیا پوچھے ہے حال بلبلون کا ۔ جو اونپہ گذرنے ہو گذر لے +
گلچین تجھے کیا تری بلا سے ۔ گل توڑ کے تو تو گود بھر لے +

شایق تخلص محمد ہاشم نام قباے سخن مقراض اصلاح میر عزت اللہ عشق سے قطع علاقہ ہنر خیاطی مین پارہ نان براے ما یحتاج جمع اس بیو نت کا کلام ہے جیسی بڑے قطع و برید والون کے ٹانکے اودھڑتے ہین بڑے بڑے عاقل انکے خیاط خانہ سخن کے پانون پڑتے ہین کلام سننے کے لایق بندہ بھی جسکا شایق غنچے کیطرح زبان خامہ تیز گلے کرنے مین گلہ ہینہ +

سراپا اوس پہ یہ وہ مین لطافت ہے صفائی ہے ۔ تصدق ہین ہم اوسکے جسنے یہ صورت بنائی ہے

شایق تخلص پیر محمد نام شاگرد ہی ہاشمی کے لایق بعدہ کسی سبب سے جرأت جیسے اوستاد کے شایق

تماشا دیکھا جراح کے مرہم لگانے کا ۔ ہمارے زخم ٹانکے توڑ کر کھل کھل کے ہنستے ہین

شائق تخلص میر حاجی نام اشوق تھو سی حصول خاک نہوئی ایک عمر دلکو پارہ کیا اسے غم مین گاہ کشتہ گاہ زندہ ہو کر گذارہ کیا اخلاق حمیدہ حلم پسندیدہ نسخہ فکر بوئی طبع میر ہدایت علی کیفی سے شمس اعلی ہوا ایک عالم انکے کیمیاے فکر کا چاہنے والا ہوا

نپوچھہ پانی آسایش کہ ہم اس بحر ہستی مین ۔ حباب آسا کوئی دم کو یہان مہمان بیٹھے ہین

## حرف الشین

**شاد** تخلص لااعلم زنار دار سکندر آبادی یہ ہین سخن نے پوچھی تکلہ شعر کی مسار جان شائقین یون سنادی سامعین کا دل شاد کیا دیہ دل مین عشق بت بنیاد کیا

وس رنگ چینی کا پڑا جس زمین پہ عکس ‖ چینا کے پھول اوگتے ہین وان سے جا بجا ہین

**شاداب** تخلص لالہ خوشوقت راے نام انکے ادب دینے والے شیخ قیام الدین قایم جنکا چاند پور مقام آبیاری فکر سے نہالان مضامین چمن غنچہ مین شاداب سرد مصارع خیابان طبع بلند مین سیراب

جب تلک ہو کام مژگان سے تو ابرو مت چڑھا ‖ تیر کے ہوتے کوئی کھینچے بھی ہے تلوار کو

**شاد** تخلص آلہ یار بیگ نام متوطن کیان شاگرد مصحفی خاطر محزونان کو زاد طبع سے یون شاد فرماتے ہین خدنگ مضمون معرکہ شعرا مین اماجگاہ کاغذ پہ اسطرح لگاتے ہین

اگر چاک سینہ کو ہم وا کرین ‖ تو ہنگامۂ حشر برپا کرین

**شاد** تخلص لااعلم متوطن بڑہانہ کلام ایسا شاعرانہ سخن دلشاد ہے خاطر محزونان آباد ہے

پاے جو کہین دل کی مرے تک خبر آتش ‖ پھر رشک سے لوٹا کرے انگارون پہ آتش

**شاد** تخلص میر احمد حسین نام متوطن شکوہ آباد خاطر محزونان سامع مضمون خوش سے شاد ایا ارشاد

اب ہلا دو کبھی بس ایسی بھی رعنائی کیا ‖ کام آویگی قیامت مین مسیحائی کیا

**شادان** تخلص میر رجب علی نام مرد درویش شاگرد بھورے خان آشفتہ آزاد کیش طبع سنج آگین انکے کلام سے شادان خاطر غمگین لطف سخن سے فرحان

دل نہ دیجے آہ شادان طفل ابتر کو کبھی ‖ یاد ہے مجکو یہ نکتہ حضرت اوستاد کا

**شاکر** تخلص شاکر شاہ مطالب مضمون سخن سے آگاہ الحمد پر صابر و شاکر

عشق ابرو مین مہ نو سے یہ جی گھٹتا ہوا ۔ دیکھکر بیٹھا مین اُلٹی کا کتارا چاند
بھولکر عارض سے اوسکے کی جو اوسنے ہمسری ۔ چاند ماری کی بہانے ہمنے مارا چاند
تمھارے حسن و زرافزون ذکر سن کو نہ شرمایا ۔ فرشتے کو پری کو حور کو یوسف کو غلمان ک
تمھارے تاب جمال نے عالم کیا تہ و بالا ۔ زمین فلک پہ گئی آسمان مین کرتل
الہ رے دستگیری دلدار کا اثر + ۔ دزد حنا ہوا ید بیضا کے سات

سرعت تخلص لا اعلم انکے احوال سے سرعت کی تو بندے نے بھی تفتیش حال مین نہ جرأت کی سرعت کا کلام دیکھا ہے کیا خوب لکھا ہے

جو کہے تیرا عشق جاتا ہوا ہے + ۔ تو کہتا ہے چل بے دیوانہ ہوا ہے

سعید تخلص سعید الدین خان نام نبیرہ حافظ ابو المؤید خان مرحوم کہ سابق شاہجہان آباد مین لال کوے پر انکی ریاست مفہوم ایسی چالاک کہ بدون انکے بھی املاک حافظ صاحب مرحوم اور جد امجد مخدوم آپسمین دوست تھے دو مغز و یک پوست تھے سن بارہ سو چھیالیس ہجری مین عاصی ہمرکاب والد ماجد مرحوم دہلی گیا شرف ملازمت حافظ صاحب سے فیضیاب ہوا حضرت شیخ فرید الدین رحمۃ اللہ علیہ کی اولاد مین بزرگ و بزرگ زادے سخن مین اوستاد ہین سخن سعید سے جسکی یہہ تقلید ہے

یا کعبہ کو یا سمت تری گھر کے کرے منہ ۔ ایکعمر سے دو گدہ مین ہے دل قبلہ نما کا

سلطان تخلص سلطان خان نام رئیس اعظم عظیم آباد انکے دریافت حال سے دل جو یا نہوا استاد سخن کے بادشاہ ہین رکہتے مضمون کے سیاہ ہین

عشرت نہین نصیب مین حسرت تو ہے نصیب ۔ پہلو مین داغ ہے جو رشک قمر نہین
جسجا ہجوم بلبل و گل سے جگہہ نہ تھی ۔ وان ہائے ایک برگ نہین ایک پر نہین
کیون کر بہار گل کے نہ دو ایکدن رہے ۔ کچھ زخم دل نہین ہے یہ داغ جگر نہین
دنیا سے میرے ساتھ چلین نامرادیان ۔ حسرت کے ساتھ اور سفر مین کوئی ہمسفر نہین

سید[۳۰] تخلص میر غالب علی خان نام مخاطب لبید الشعرا انکے سر دار طبع ذ
بزم سخن مین مضمون فکر یون بیان کیا

| | |
|---|---|
| زلف و کاکل خط و خال ابرو و چشم و گیسو | اس دل زار کو کس کس نہ بلا نے چاہا |

سحر[۳۱] تخلص شیخ محمد یعقوب علی نام بن قاضی محمد صدیق بن قاضی محمد صابر بلند احتشام مولد و منشا قصبہ بلیا ضلع غازیپور مدت ممتد لکھنؤ مین خدمت فیضدرجت شیخ امام بخش ناسخ مرحوم سے فایدے اوٹھائے سن بارہ سو بنبا ساٹھ ہجری مین بکشش آب و خور و حسن اتفاق جد دہلی مین تشریف لائے نیازنہ کو بھی اون سے نیاز حاصل مرد معقول جوان و شریف صحبت کے قابل اے میل خامہ سحر نگار اثمد مضمون تکحل طبع سے روشنائے چشم یعقوبان شائق کے لیئے ڈہلتا ہے اے عزیز و یوسف مضمون کنعان طبع سے برادران کے غیرت کے سبب زلیخاے شائق کی چاہ مین کاروان شوق کے ساتھ طرف مصر مشاعرہ چلتا ہے مضمون نادر سحر سامری ہے معشوقہ نظم مین جلوۂ حسن پری نے کلام کیا ہے جادو ہے یا منتر جسکے روبرو پڑھا بے قابو ہے یا ششدر

| | |
|---|---|
| آتش فرقت تن مجرد مین تھی مشتعل | معرکہ مین آب خنجر نے اوسے ٹھنڈا کیا |
| دیکھکر ہونٹون کا لاکھا آگیا دلکو قرار | پان کی بوٹی سے پارا یار نے کشتا کیا |
| در بدر سرگشتہ ہین وہ گردش افلاک سے | جنکو طفلی مین دکھاتے تھے نہ بادر آفتاب |
| آگے کمر کے آنکھون کے ہو قدر کسطرح | غالب کہان ہوتے ہین جیکا پہ پلنگ پر |
| خدا محفوظ رکھے رشک سے ابنائے جہان کے | کہ یوسف کو گرایا بھائیون نے چاہ کنعان مین |
| نہین ہین بے سبب شیرین دہان بخم القاتل | نگہ ڈالی ہے مصری تو نے آب تیغ براں پر |
| دریا دلی گئی نہ گدائی مین بھی مری | کب بوریا ہے فقر مرا موج زن نہین |
| جب چنی افشان جبین پر اوڑ چلا وہ شعلہ رو | حسن کے توسن نے بھروایا ترا را چاند کو |
| دیکے وہ ٹیکا جبین پر ہوگیا مغرور حسن | ہمنے خود دیکھا کہ بھڑکاتا ہے تارا چاند کو |

| | |
|---|---|
| اے آہ و نالہ مجھسے نہ آسکے بڑھ ہو کہ مین | بچھڑا ہون کاروان سے مسافر جریدہ ہون |
| اے اہل بزم مین بھی مرقع مین دہر کے | تصویر ہون ولی لب حسرت گزیدہ ہون |
| جنازے والو نہ چپکے قدم بڑھائے چلو | یہ اوسکا کوچہ ہے ٹک کرتے ہائے ہائے چلو |
| قیامت حشر کو ہوگی خوشی تیرے شہیدانکو | کوئی کھینچے ترا دامن کوئی پھاڑے گریبانکو |
| مثل نے ہر استخوان سے درد کی آواز ہے | کچھ نہین معلوم یارب سوز ہے یا ساز ہے |
| ایکبارہی وہ بیکس ہو گئے [illegible] لگا نہ سانس | اس شکار انداز کا یہہ تیر بے آواز ہے |

**سہراب** تخلص سہراب بیگ نام دہلوی بفضل رحل دستگاہ تمام شاہجہان آباد سکونت کا مقام شاگرد نصیر روشن ضمیر والا احتشام اسفندیار سخن کا فکر شعر مین بعرصہ کاغذیان سخن فہم سے زور آزماتا ہے جس سے گردان جنگ آزما معرکہ نظم کا زہرہ پانی پانی ہوا جاتا ہے

| | |
|---|---|
| کس دن نہین خیال دہان و کمر نہین | وہ کونسا ہے روز جو سیر عدم نہین |

**سعید** تخلص میر غلام رسول نام مراد آباد کے بزرگ فکر سخن مین انکا مطلب سے رنگ ایسا فرمایا جو برائے زیب وقت آیا

| | |
|---|---|
| خوبرویون کے تو ملنے سے نہ باز آئینگے | یہہ تو ہم خو نہین جائینگے مگر جان کے ساتھ |

**سوزان** تخلص مرزا احمد علی نام بیان مضمون آتش سے زبان خامہ سوزان و ناکام انکے سوز سخن سے عدو [illegible] دشمن ناکام کی آبرو گرو ہے

| | |
|---|---|
| فرقت مین اوسکے سوزان ناحق تو جان دی ہے | اوس بیوفا کو غم ہے مرنے سے کیا کسیکے |

**سعید** تخلص حکیم قطب علی نام وطن سکندرآباد مزاج سخن علیلان شائق کے واسطے استاد

| | |
|---|---|
| جا دیکھئے شہر مین سعید کا ریختہ | دیکھو سکندرہ بھی بنگالہ بنگیا |

**سیادت** تخلص میر مجاہد الدین نام تلمذ یافتہ ممنون تخلص جنکا اچھا کلام یون فرمایا ایسا سخن زبان پر آیا

| | |
|---|---|
| مثل نسیم صبح پھرا مین تو ہر کہین | پر وہ گل شگفتہ نہ آیا نظر کہین + |

مے پرستی ہی میری باعث آزرش خلق ہے
تشنہ لبین بھی ہم ہرگز ترقی سے نہ کم ہوئے
ہون پھلجھڑی کی شاخ نہ پانی مین ہو نہین سبز
سرگشتگی نصیب کی مرشیے تو نجاب سے
اٹھنا ہی بعد مرگ بھی پاس شکست دل
شربت سے مجھے زہر غم ہجر کہ میرے
بازار محبت مین بنوت کا بھاؤ گیا
غفلت مین زندگی کو نکھو گر شعور ہے
سودا اسکے جو بالین پہ گیا شور قیامت

توبہ صد قوم زکی ہے میری میخواری سے
پتھر ہوئے کوہ سے پتھر تو پتھر سے صنم ہو لیے
دی آگ باغبان کہ میری بیل پھل سکے
اوٹھتے ہی گرد باد ہمارے غبار سے
ٹوٹے نہ آئینہ مرے سنگ مزار سے
گھٹی جو بنے روز تولد تو وہ سم سے
اک زن نے لیا مول ہنے چند درم سے
یہہ خواب زیر سایہ بال طیور ہے
خدام ادب بولے ابھی آنکھ لگی ہے

سوز تخلص محمد میر نام طور الشعراء الملک مالوفہ لکھنو تیر انداز یکا گوشہ خاطر مین کرب کامل تحریر اقسام خطوط مین نازک انکی انامل اے منصفان زمان اور سیر کنندگان گلشن بیخار و گلستان بیخزان منصف ہوکر انصاف کرنا اور دیکھنا انکا بیان مولف گلشن بیخار کی تحریر پر نظر کرنا انکے نسبت یہ عبارت ہی جسکی عاصی کو سب کی حضور مین شکایت ہے (و کلامش از جادہ مستقیمہ برکران الخ) جاے انصاف اور غور ہے میر سوز صاحب کے ساتھ انکا یہہ طور ہی جو ظاہر حال انکا مانند باطن پاک ضمیران صاف اور باطن آلایش حسد و بغض سے پاک اون سے یہہ لاف انکی شراب سخن وہ تیزاب ہے کہ مذہب شعرا مین روا جس سے سامع مست و بیہوش ہو اکلام مانند صراط المستقیم مستحکم ہمکو اس بات کا حد سے زیادہ غم کہ صاحب گلشن بیخار نے انسے بھی گستاخی کی جو ایسی بیہودہ عبارت لکھی اگرچہ جوش طبع یہہ کہتا ہے کہ کچھہ صفت میان شیفتہ صاحب کی لکھون اور بتقریب شایستہ اوس عبارت کو زیب دون مگر بخوف خدا باز رہا اس مشورہ مین دل بہت گداز رہا صد حیف کہ یاران ہم جلیس نزدیکی مونس و انیس وہ کون مرزا اسد صاحب وغیرہ مخصوص

بابل تصویر ہو نہیں نقش دیوار چمن
نوک سے کانٹون کی ٹپکے ہی ہوای باغبان
لخت دل گرتی خزانین جای برگ ای عندلیب
سے بلبل چمن نہ گل نودمیدہ ہون
لخت جگر آنکھون سے ہر آن ٹپکتے ہین
کا۔ فرما جو ہمین پوچھے تو کیا دینگے جواب
حباب لب جو ہین اے باغبان ہم
نوشتے کو میرے مٹاتے ہین لہو رو
ہنوز آئینہ گرد اس غم سے اپنے منہ کو ملتا ہی
اسیر کشاکش ہی دام کے کیا کام تنہا ہین
احوال میرا سن ہن مغرور کیا اوسکو
پیغام بر نے دیر لگائی تو ہے وہ لے
مستی سے اوسکی چشم کی لے محتسب خبر
یوسف تجھے کہہ بیٹھے زلیخا تو کہون کیا
تصویر ہین تیری کہو صبا اوس لاوبالی سے
گل پھینکے ہی اورون کیطرف بلکہ ثمر بھی
اے ابر قسم ہی تجھے رونے کی ہماری
اسد دل کے تف آہ سے کب شعلہ بر آوے
پھل جوانی سے نپایا کبھی جون طفل شکستہ سر
فکر معاش عشق بتان ذکر رفتگان
گر ہے شراب وخلوت ومحبوب خوب رو
تعلیم گریہ دون اگر ابر بہار کو
سودا ہزار حیف کہ دنیا مین آکے ہم

نی قفس کے کام کا ہر گز نہ دیکھا چمن
کس دل آزردہ کی دامن کش ہینیہ خار چمن
ہم تری جا گہہ اگر ہوتے دل افگار چمن
ہین موسم بہار مین شاخ بریدہ ہون
کیا دل سے محبت کی ارمان نکالتے ہین
دہ کیا کام نہ دنیا ہوئی نہ دین جس مین
چمن کو تیرے کوئی دم دیکھتے ہین
ملایک جو لوح و قلم دیکھتے ہین +
خدا جانے کہ کیا کیا صورتین اس خاک مین آئیان
اے الفت چمن تیرا خانہ خراب ہو
اغیار تو تجھی پہ یارہ بہت تختہ +
دھڑکے ہے دل کہ یہہ نہ کہے رات ہو گئی
دنیا تمام بزم خرابات ہو گئی +
عاشق وہ ہوئے وہان کہ جہان جا ہے ادب ہے
گلے بلبل ہین ویارات تصویر نہالی سے
ایجا نہ بر انداز چمن کچھ تو ادہر بھی
ٹپکا تیرے آنکھونسے کبھی لخت جگر بھی
بجلی کو دم سرد سے جسکے حذر اوسے
ملگیا خاک مین مین پالون کی دہرتی دہر
اس زندگی مین اب کوئی کیا کیا کیا کرے
زاہد تجھے قسم ہے جو تو ہو تو کیا کرے
جز لخت دل صدف مین نہ گوہر خزینہ ہا کرے
کیا کر چلے اور آئے تھے کس کام کے لیے

زاہد ایکی مغ نے سے اس نوع کی ہوئی کہ آج
در قدیہ مرے موج نسیم آئی تو یہ جان
سمندر کر دیا لوگون نے آخر اوسکو کہہ کہہ
دماغ آشفتہ ہو جاتا ہی غنچے کے چٹکنے سے
یعنی مین پر ہون شہر کوچے مین کیا خاک بسر
دام الفت کی اسیرونکی جدہی ہی پر واز
دام سے زمزمہ سازان چمن کو کیا کام
بال و پر ہونے نپائے تھے نمودار ہنوز
کسکے ہین زیر زمین دیدۂ نمناک ہنوز
گل زمین سے جو نکلتا ہے برنگ شعلہ
اشک آتش خون آتش ہر داغ دل آتش
اے لالہ گو فلک نے دیئے تجکو چار داغ
سینہ سے سوز عشق ترا بات کب اُٹھائے
دلکو داغون نے نرکھا سیر گلشن کا دماغ
یکدست اگر زمانہ جہان کے لٹائے گل
ہے شرط درد یہ کہ بجز حکم عندلیب
مین اور عندلیب ازل سے ہین ہم نصیب
سودا کہے ہے باغ مین وضع زمانہ دیکھ
ملا گل تو تو ہنستا ہی ہمارے بے ثباتی پر
دیکھین تو کسکی چشم سے گرتے ہین لخت دل
کیا چاہیئے تجھے سر انگشت پر حنا +
کیفیت چشم اوسکی مجھے یاد ہے سودا
ناوک نے ترے صید نہ چھوڑا زمانے مین

کوے میخانہ سے گذرا محتسب پڑ ہتا درود
دیوانہ تہ خاک ہے زنجیر ہوا پر +
ہوئے تھے جمع کچہ آنسو مری آنکھون سے بہہ بہہ کہ
چمن مین ہمسر اے بلبل پری ٹک جاؤ چہہ چہہ کہ
تب ہو تسکین کہ اولٹ جائے زمین میرے
کہین اڑتی ہین مری بال کہین میرے پر
لائی آفت میری آواز حزین میرے پر
تب سی ہم کنج قفس مین مین گرفتار ہنوز
جا بجا سوت ہی پا نگے تہ خاک ہنوز
کون جان سوختہ جلتا ہے تہ خاک ہنوز
آتش پہ برستی ہے پڑی متصل آتش
سینہ مرا سراہ کہ ایکدل ہزار داغ
تا پھوٹ کر جگر کی نہو جائے پار داغ
زخم ہے سینہ کا میرے رخنۂ دیوار باغ
سر کو ہمارے خاک ندیوے سوای گل
کوئی کسی مزار پہ ہرگز نہ لائے گل
مجھہ پر ترا ستم ہے نت اوسپہ چہاسے گل
اے وائے وائے بلبل وہی ہائے ہائے گل
بتا روتی ہے کسکی ہنستے ہو ہو مہ پہ شبنم
تو اسطرح سے رو سکے اے ابر تر کہ ہم
جس ہیگنہ کے خون مین چاہین ڈبولیان
ساغر کو مرے ہات سے لیجے کہ چلا مین
تڑپے ہے مرغ قبلہ نما آشیانے مین

بان ہے شکر ہین قاصر شکستہ بالی کی
کہ جس نے دل سے مٹایا خلش رہائی کا

سنا کچھ اپنی چشم کا دستور ہو گیا
دی تھی خدا نے آنکھ سو ناسور ہو گیا

ستگی پھرے ہے کب سے خدایا مری دعا
دروازہ گیا قبول کا معمور ہو گیا

پہنچ چکا ہے سر زخم دل تلک یارو
کوئی سبو کوئی مرہم رکھو ہوا سو ہوا

تنا ہی تو یوسف سے مشابہ کہ عدم سے
پردے مین چھپا اوسکے نہین تجھکو نکالا

عبہ اگرچہ ٹوٹا تو کیا جاے غم ہے شیخ
کچھ قصر دل نہین کہ بنایا نجائے گا

رہائی کے لئے کیا منت صیاد ای ظالم
بس اتنا بھی نہ مرہونگے زیر دام کیا ہوگا

طف اے اشک کہ جون شمع گلا جاتا ہون
رحم اے آہ شرربار کہ جل جاؤن گا

اپنا ہنر دکھائینگے ہم تجھکو شیشہ گر
ٹوٹا ہوا کسیکا اگر ہم سے دل بنا

کمال بندگئ عشق ہے خداوندی
کہ ایک زن نے شہ مصر سا غلام لیا

سیہ کاری ہے مانند نگین ہر چند کام اپنا
نکالا روسفید آخر مین اس صفحہ سے نام اپنا

سودا غزل چمن مین تو اب ایسی کہہ کے لا
گل سنکے پھاڑین جیب تو دین بلبلین صلا

شاکی ہو نہین خدا سے بنے گر یہ شکل زشت
ممکن نہین کمہار کا مٹی کرے گلا

خاک کا پسر بھی مسیحا سے کم نہین
فیروزہ مردہ ہو دے تو دیتا ہے یہ جلا

بہ رنگ آینہ ہم روز سینہ صاف ہوئے
جو اپنے دل پہ کسی شکل کا غبار آیا

سینہ سے مین دعا کو لایا جو شب زبان تک
کہنے لگے اجابت کیدھر خیال آیا

اکثر ہے تو کیا ہے وہ مشت خاک سودا
خاطر پہ جب کسی کے اوس سے ملال آیا

کفر کی میری تجلی ہے نظیر شمع طور
پوجون جس بت کو مین ایک نمونہ ہی اللہ کا

کمال کفر ہی ای شیخ ایسا کچھ کہ اوس بت نے
پرستش سے مری پیدا کیا جلوہ خدائی کا

گل مت سمجھیو باغ مین اے عندلیب زار
غنچہ کا دل دہن پہ سسکے بکھر چلا

ہر خار سے اولجھے ہے میرا دامن پیراہن وارہ
ہون رشتہ بپا بلبل گلزار محبت

چوٹ ہو دلمین تو وہ سدرہ پیری ہے
موے چلنے نہین کرتا غم ایام سفید

آج بیمار کا تیرے ہے ترقی پر ضعف
صبح نکھا نہ تہ رستہ اوسکا تو ہوا شام سفید

سایہ سے بد تر کر دکھائے جو دست فکر سے سایۂ دیوار کو رشک ظل ہما بنائے کیا مثنوی یہہ کہہ سکے کیونکر ہیرا جی رہ سکے کلیات مین ایک مثنوی دیکھنے مین آئی واہ اللہ اللہ سبحان اللہ کیا کیا شعر اوسمین لکھے ہین کہ اونکی کیا تعریف ہو کس زبان سے اونکی توصیف ہو غرض کہ وصف اونکا جسقدر کیجیے زیبا سودائے سخن شاہ حاتم سے خرید اصغر اعزا جان شائق کو سودائے شعر اسدم سے دیا ہسودائی اوٹھانے والے محبت کے جو دعوے سخن کرتے ہین اون سے یون کام لیا

ہر سنگ مین شرار ہے تیرے ظہور کا
موسےٰ نہین جو سیر کرون کوہ طور کا

پڑھیے درود حسن صبیح و ملیح پر
جلوہ ہر ایک مین ہے محمدؐ کے نور کا

نور اخذ ہنر کرنے مین اپنا مین گنوایا
جون آئینہ جوہر نے مجھے عیب لگایا

جلو لیسے ترے ہم ہین صنم بزم جہانمین
گر شمع نہووے تو شب تار ہے سایا

کام آب کا لے خاکسے بھی روشنئ طبع
آئینہ نے منہ خاک سے بھر عمر ڈہلا یا

کچھ کبر سے خاطر مین نہ لایا ہمین کوئی
رتبہ کسی خاطر مین ہمارا نہ سمایا

صبلغ خرابات جہانمین ہون کہ جس نے
نام اپنے بزرگون کا خمے مین دبایا

مین ننگ ہون اتنا کہ قبیلے مین سے کوئی
میراث کے لینے کو بھی وارث نہ کہایا

رونے نے کیا حال دل اوس شوخ پہ روشن
سودا نے دیا عشق کا پانی سے جلایا

مجھ صید ناتوان کی احوال کو نہ پوچھ
محروم فرح سے ہون مردود ہون قفس کا

زخم دل یاد سے مری شور سخن سے الغیاث
چاک ملتا ہے زبان شمع سے گلگیر کا

گل مری شہد پہ کب بھیجے ہے وہ ابر کمان
طرح غنچہ کی کھلی جب تک نہ پیکان تیر کا

جائے گرد کاروان ہو جائے ہم صحرا مین درد
ورنہ کیا حاصل جرس فریاد بے تاثیر کا

سودا جو کبھی گوش سے ہمت کی سنے تو
مضمون یہی ہے جرس دل کے فغان کا

ہستی سے عدم تک نفس چند کی ہے راہ
دنیا سے گذرنا سفر ایسا ہے کہان کا

اسقدر بنت العنب سے دل ہے سودا کا
زخم نے دیکھے نہ بگما منہ کبھی انگور کا

موجین مارتین کہ قلزم عمیق مین چشمہاے حباب دیکھہ بارتین کلام اونکا وہ
نخل ہے کہ ثمر اوسکا مزا اثمار اشجار خلد کا دیتا ہے ایک ایک مصرعہ موزون
سے شاخ طوبی کیفیت فضاے بہشت لیتا ہے خنجر مصرعہ کا جو زخم کہائے
تو ہر مرتبہ مزا شہد شہادت کا پائے اور نشان زخم نظر نہ آئے تو کسیکو
کیا دکھائے روشنی شمع فکر اونکی اور مشعل وادی ایمن ایک دود مانسے
ہین طائر مضمون اور طوطی سدرہ ایک آشیانسے ہین مرغ مضمون شاخ
مضارع پر اس رنگ سے نواسنج جسکی نغمہ پردازی سے بلبل ہزار داستان
کو رنج طوطی تصویر سخن گلدستہ کاغذ پر اس وجہ سے دستان سرا ہے
کہ مسیح عندلیب باوصف اعجاز گویائی گنگ بے سر دپا ہے دام ابیات
مین مرغان مضامین بہزار شوق شکار ہوتے ہین صیادان طیور سخن اسکے
فکر طبع کے پہندے مین گرفتار ہوتے ہین اگر مرقع بہزاد مین تصویر جیسی مضمون
خامہ جادو نگار لکھے تو ہر تصویر ذی روح اور گویا ہو کر محو حیرت ہو رہے
کلام اونکا وادی کاغذ مین گم گشتگان دشت سخن کو خضر ظلمات مطلب ہے
سخن کی اور اونکی کثرت الفت سے ایک صورت ہو گئی یہی سبب ہے گو
قصیدہ غزل سے بہتر ہے پر غزل جو بہتر قصیدہ سے نظر حقیر مین غزل چشمۂ
خورشید اور قصیدہ جوی شیر سے سفید امکان نہین کہ غزل مین
شعر بے لطف ہون اور قصیدہ مین باکیف ایک ایک سے بہتر اسپر عدو عیب
لگائے ہزار حیف طبع نیاز مند کو طرز کلام اونکا نہایت پسند مذاق معانی
سے خواہش شوق خورسند اگر عنان کمیت کلک طرف ساحت صفت پہیری
تو نرگس کو ہما سے افضل تر بنایا اور جو باگ شبرنگ قلم سمت عرصۂ ہجو
معطوف کی تو عنقا کو پشہ سے کمتر کر دکھلایا صاحب گلشن بیخار کو کیا ہوا ہے
جو سودا کی باب مین یہ فقرہ لکھا ہے مرزا از اقسام شاعری در مثنوی فکر معقول ندا شت الحمد جو
جس شخص کو یہ قدرت حاصل ہو کہ جس طرف کو طبیعت دل مائل ہو تو پر تو آفتاب طبع سے مہر کو

جو کہیے ترا عشق جانان ہوا ہے ۔ تو کہتا ہے چل بے دیوانہ ہوا ہے

**سلیمان** تخلص مرزا سلیمان شکوہ بہادر مرحوم فرزند حضرت فردوس آشیانی شاہ عالم بادشاہ چندے جلوہ فرماے لکھنو رہے اور اکثر شعرا مثل قلندر بخش جرأت وغیرہ ذلہ ربائے خوان نعمت سے آگاہ سلاطین سخن انکے محکوم افواج مضامین مرقوم رونق بخش فخر دہلی ہوئے اور یہین انتقال فرمایا جو کچھ حال معلوم تھا وہ لکھنے مین آیا یہ اپنے وقت کے سلیمان ہین دیو مضمون انسے پشت دست بدندان ہین

دل ابتو عشق کے دریا مین ڈالا ۔ توکلت وعلی اللہ تعالے +
نفخت فیہ من الروحی کے دم سے ۔ ہمین دم آپ نے دیکر لگا +
زخم کھا کر جو مین تڑپا تو لگا یون کہنے ۔ اچھا اچھا تو تڑپ کر مری تلوار کو توڑ
ہٹ ہی گر دل سے پرا و سکے تو سلیمان ہر گز ۔ ایکدل کے لئے مت خاطر دلدار کو توڑ
سلیمان آرزو یہ ہے جہان آباد مین چلکر ۔ جبین کو نقش پائے حیدر کرار سے ملیے

**سودا**[۲۳] تخلص سجدہ گاہ شعرا و مسجود شعرا افصح فصحاے بلند مقام مرزا محمد رفیع نام کابل نژاد تولد اور نشو نما کا شاہجہان آباد مقام عین جوانی مین لکھنو کی ہوا دلمین آئی بعد عرصہ دراز یہین وفات پائی قرب یافتہ درگاہ وزیر الممالک نواب آصف الدولہ بہادر او ستاد بے بدل بعلم سخندانی جمیع شعرائے عصر سے سبقت لیگئے اور اوستادیت وبعل خوبی طبیعت سے خوبان خلخ و نوشاد شرمندہ انداز طبع نظم کا انداز خوش محبوبان بندہ ذائقہ چاشنی فکر اونکی الم زنبور عسل چکھی تو دوکان قنادی آب حسرت مین بہے نیسان گہربار فکر سے سمندر سخن مین وہ قطرے ٹپکے اور صدف کاغذ مین وہ موتی آبدار بیش بہا پیدا ہوئے کہ کسی شہنشاہ سخن نے اپنے جد بزرگوار کی زبان اور اپنے کان سے اونکا نام بھی نہ سنا ہوگا اس فن کے اوستادون نے ایسا مضمون فی تمرہ کبھی چشم خیال سے خواب مین بھی نہ دیکھا ہوگا اونکے دریاے خوض فی البحرہا

عل دوات مین میل خامہ کو کحل الجواہر مضمون سے آلودہ کر گئے واسطے حصول
بصارت معنی کے یون چشم چار کی معشوق سخن سعید ہے عاشقونکو دید روز
عید ہے

دید باغی اوسے ملنے سے میرے کیونکہ نہو | کہ پری کو نہین خوش آتی ہی انسانکی بو

۱۶
سکندر تخلص خلیفہ محمد علی نام پنجابی شاگرد محمد شاکر ناجی لاکلام مرثیہ کہنے کا
شوق تھا پر شراب پینے کا بھی ذوق تھا سیر دہلی کر کے حیدرآباد پہنچے اور وہین
انتقال کیا مین نے اونکا بیان تحریر حسب حال کیا سکندر فکر برہبری حقیر شوق
سے طرف ظلمات مضمون کیا نیزہ فکر طبع سوے سینہ دارا ے مضمون پر خون
کیا طبع نصیبی کی سکندر ہے ملک سخن پر زور آور ہے

سحر اندر ا چمن مین کونسا خورشید رو یار آ | کہ شبنم گل کے منہ پر اب تلک پانی چھڑکتی ہے

سعادت تخلص سعادت علی نام امروہا کے ساکن اور کیفیت معلوم نہین کہ
کیسے تھے اور کیا سن سخن کو سعادت ہے انکی نیک عادت ہے

یار سے جو رقیب لڑتے ہین + + | یہ بھی اپنے نصیب لڑتے ہین +

۱۸
سلطان تخلص نواب نصر اللہ خان نام خامہ انکے بیان حال مفصل مین
ناتمام مضمون اس سلطانکی رعیت ہے لشکر سخن پر نصرت ہے

دس لب سے کیا لعل کا جب رنگ برابر | دیکھا تو نہین اوسکے یہ پاسنگ برابر

۱۹
سلیمان تخلص لا اعلم یہ انگشتری سخن براے تسخیر جنات مضامین لو دکھن

تجھسے ظالم سے ملا دیکھیو طراری دل | کچھ بھی دہڑکا نکیا بل بے جگرداری دل

سلام تخلص نجم الدین علی نام ساکن جد دہلی اور کسی حال سے عاصی کو آگاہی
نہ ملی شاہد سخن کو سلام کلام سے کلام لاکلام

صہ یہ شرح زلف چشم یار سے پوچھ + | درازی رات کی بیمار سے پوچھ +

سمرعت تخلص انکے احوال سنے سمرتی تو بندے نے بھی تفتیش
مین نہ جرات کی

مجلس تاریک کاغذ کو اس سوز سے روشن کیا

| | |
|---|---|
| چلی ہے شست عشق مین وہ ہوا کہ چمن سرد ر کاجل گیا | مگر ایک شاخ نہال غم جسے دل کہین سو ہری |

سرور تخلص اعظم الدولہ نواب میر محمد خان نام تلمیذ یافتہ محمد جان سامی فن شعر مین مشہور زمانہ تالیف تذکرہ مین نامی گرامی انکے کلام سے دلکو سرور بندش مضمون سے خاطر مسرور

| | |
|---|---|
| ہم جانتے زمین سے تھی دور چرخ کو | دیکھا تو ایک عرصہ جولان نالہ تھا |
| ہات اپنے رہے زیر بغل بعد فنا بھی | تھی بلکہ ہم آغوشی دلدار کی حسرت |
| غیر لا یاد سے یہان پھر تماشا دم نزع | دوستون سے نہوا جو کہ ہوا دشمن سے |

سراج تخلص لا اعلم ہرچند لو لگائی نام اونکا روشن نہوا ہمعصر آبرو سراج سخن طاق کاغذ پر اس شرارت سے شعلہ انگیز انکے مشعل فکر سخن کی روشنی ہر سو

| | |
|---|---|
| نہین ہے تاب تجھے تیری سامنے جانا | کہان سراج کہان آفتاب عالمتاب |

سرور تخلص مرزا رجب علی بیگ نام لکھنوی از تلامذۂ نوازش حسین خان نوازش مصنف فسانۂ عجائب ایک قصہ بطرز نادر بمحاورۂ روزمرہ بعبارت رنگین انکے قلم سحر نگار کی ترادش انکے کلام سے دلکو سرور ہو غم و کلفت جیسے دور

| | |
|---|---|
| عشرتکدہ جہان نہین ہزار دن ہوئے دلی | ایکدل ہمارا تھا کہ وہ ماتم سرا رہا |
| ہے شوق سرور ایسا غالب کہ جو قاصد | کو سون ہین تلک حاجت کہتے چلے جاتے ہین |
| ایک وضع پر نہین ہے زمانے کا طور آہ | معلوم ہو گیا مجھے لیل و نہار سے |

سلطان تخلص مرزا ایزد بخش نام عرف مرزا نیلی انکی بادشاہ سخن کا یہ حکم کہ تیغ زبان سے نیلی نیلی ہو کر عدو کا جی لے

| | |
|---|---|
| دور رکھ دوران سے ہی گردش دوران سے مجھے | مت رکھ اسے دور خراب باد سر گرداں |

سعید تخلص قاضی سعید الدین خان نام کاکوروی انکی چشم جلوے وعدہ دیدار فردا کے شوق مین چشم پوشی اختیار کی چشم نابینا سے سخن

نخلیان شایقین کشادہ خاطر کے روبرو چست

چرخ کے کیسے انقلاب ہوئے + پھر کبھی ہم نہ کامیاب ہوئے

زار تخلص میر جیون علی نام کشمیری یہہ بھی اونکی نظم تحریری

یا الہی شب ہجران نہ دکھانا ہمکو ایکدن پہلے ہی دنیا سے اوٹھانا ہمکو

زمان تخلص سید محمد زمان نام امروہا وطن دیکھنے مین نہ آیا ان حضرت کا مجموعہ سخن کلام ایسا فرمایا جو لکھنے مین آیا

عارض ہر گل کا صاف ولیکن جھلک نہین نرگس کے چشم ہے یہ نکیلی پلک نہین

زکی تخلص جعفر علی خان نام بندہ اوس کیفیت سے محروم وقت ارقام کلام ایسا ارشاد کیا سامعین کا دل شاد کیا

عشقمین نسبت نہین بلبل کو پروانیکے ساتھ وصلمین وہ جاندی یہہ ہجر مین جلتے رہے

زخم تخلص بسم اللہ خان نام حیدرابادی دیکھی انھون نے میان فیض حسین عنا کی اوستادی انکی تیغ قلم تیز ہے سیاہی فکر کا جوہر خونریز ہے زخم دل سخن مرہم اصلاح سے مندمل ہو جسکے سننے کے لیئے ہر مشتاق کا بلبل دل ہو طبیعت کا شاہو بسم اللہ خوان جسکے صحیفہ کا یہہ عنوان

واہ وا جیتے رہو اے شیر واہ + تمنے آہو گیری اچھی یاد کی ++

## حرف السین

سامان تخلص میر محمد ناصر نام ساکن کانپور معلوم نہوا انکا کچھ اور مذکور ہر چند خامہ بے سر و سامان ہے اسیر کیا تحریر ہے کیسی شان ہے

رقیب اسطرح جلتے ہین ہمین دیکھ اگر رشتہ مین ہین اوس شمع رو کے

سامی تخلص مرزا محمد جان بیگ نام ابتدا انکی قبچاق جو ایک صحرا ہے ترکستان مین شہرہ آفاق انکے والد نے کشمیر جنت نظیر مین ریاست اختیار کی یہہ دہلی مین رہے اور اکثر شعرا سے بیعت ایکبار کی دو نو زبانون مین شعر کہتے شاید ان مضمون سے خوش رہتے اس ترک کشمیر زا کی دہلی مین

زکی تخلص شیخ مہدی علی نام مرادآباد وطن لکھنو جیسا شہر انکا اکثر مسکن ہو رخ بے بدل اچھی فکر غزل پیشکار تحصیل حضور مضافات سہارنپور شخص ضعیف اور سن رسیدہ سیاح اطراف جہان دیدہ مرد دانا و عاقل بندہکو ہے اون سے نیاز حاصل

جمال یار پہ جسنے یہ تلکلگی باندہی + کہ اپنی آنکھ کا تل اوسکے منہ کا خال ہوا
وحشت ہی آشکار زلیخا کے حال سے + آنکھیں بیان کرتی ہین افسانہ خواب کا
نہ گرد راہ نہ بانگ جرس نہ نقش قدم + اودہر اس قافلہ جاتا ہے زندگانی کا
غبار قیس بہی جبکہ آگئی لیلا کی ٹھوکر سے + اوڑا جاتا ہے مجنون سنکے ہر ذرہ بیابانکا
شعلۂ حسن کبہی برق جہان سوز نہو + آفت جان زکی دل ہی کا آجانا تہا
دہوم دیوانی اوڑاتی ہین پریزادون کے + شمع محفل کو لگا دیتے ہین پروانے بہہ
یہ جگر دلکا ہے اے سوز محبت ورنہ + پھینک دیتے ہین شرر سینہ سے پتھر باہر
یوسف کا اپنے دہیان ہی تحریر خط کی وقت + ڈر ہے کہ اونگلیان نہ قلم ہون قلم کے ساتھ
حسرت اے تازہ اسیران قفس آتی ہے + دہوم سے فصل بہار ابکی برس آتی ہے
پیار کی باتیں غضب ترچہی نگاہین بے پہچان + مہربانی قہر ہے نا مہربانی قہر ہے +

راز تخلص میر مظہر علی نام ملازم احمد علیخان شوکت جنگ راز دلکا پردۂ سخن مین راز دنیا رہے کر بیان کرنے کا آہنگ

اگر کچہ لبس بہی ہو اپنا تو کاہیکو یہ خواری ہو + تجہا مین اوسکو بہی ناصح جو الفت اختیاری ہو

زینت تخلص از ارباب نشاط ایکصاحبہ شاہجہان آبادی ہین مرزا ابراہیم بیگ صاحب غریب مقتول شمشیر دشنۂ غمزۂ اوسکے تہے شاہد وفا سے ترک انس نکی وطن سے جبراً غربت لکہنو کی حصول عاشقون سے اشارہ ابرو محبوبہ سخن کا چار سو سخن گو ان سے زینت ہے یاران شایقین کو صحبت سے ہے

شب مہتاب مین تا صبح زینت + خیال یار ہے دیئے اور مین ہون +

راز تخلص میر برہان الدین نام رابطۂ تحریر خط شکستہ دست ال رکہا رازہ سخن

رسا تخلص مرزا کریم الدین صاحب عالم عالم طبع انکے مضامین نادرہ کا محرم طبع رسا ذہن ذکا

| | |
|---|---|
| جاتے ہین کوے عشق ستمگر مین یہ سنکر | ہر گرم یہان آج ہے بازار قضا کا |

رہجا تخلص میان غلام محی الدین خان نام ساکن حیدرآباد میان فیض صاحب جیسے شاعر انکے اوستاد

| | |
|---|---|
| عشق کہر مین ہست عدم کی ہون مین میان | ایدہر سے کام ہے نہ تو اودہر سے غرض |

ربط تخلص رائے بالا پرشاد نام حیدرآبادی نظم سخن مین جو انکو ربط و ضبط ہے یہہ میان فیض صاحب کی اوستادی

| | |
|---|---|
| باریک تر ہی راہ عدم سو ہین قہدل | تیرے تو یار موے کمر سے نہین غرض |
| بیمار چشم ہون لب جان بخش کے سوا | عیسٰی کی مجکو چارہ گری سے نہین غرض |

رہا تخلص غلام محمد خان نام کہین برادر عنایت حسین خان مشیر متوطن خورد دہلی شاگرد خلیفہ میر گلزار علی صاحب اسیر

| | |
|---|---|
| شادی ہے کبھی غم ہی کبھی وصل کبھی ہجر | ہر روز نیا ڈہنگ ہے اس چرخ کہن کا |
| الله ری بناوٹ کہ بگڑنے لگے سنکر | کچھ وصف کیا مین نے جو بیساختہ پن کا |
| شیر رہ با ہون کو ہم پر کر دیا تو نے فلک | اب تو چھیتا تیرا اے گردون گردان ہو گیا |
| پیکان جو ٹوٹ کر میرے سینہ مین رہ گیا | کہنے لگے کہ مفت گیا تیر ہاتھہ سے + |
| قدہون یہ ہے آپکے صاحب معاف ہو | پانون کو چھو لیا ہوئی تقصیر ہاتھہ سے |
| جلے ہین دل سلگتے یاد زلف شمع رویان مین | یقین ہے قبر سے اپنے دہوان محشر تلک نکلے |
| دامن نہین رکھتے ہین گریبان نہین رکھتے | ہم کچھ خلش خار بیابان نہین رکھتے |
| کس روز خیال مہ کنعان نہین رکھتے | کس روز ہم آباد یہ زندان نہین رکھتے |
| لکھا وصف کمر مین نے تو بولے + | تمہارے دام مین عنقا پہنسا ہے |
| جو یہان گوشہ نشینی سے ہین آزاد | او نہین شمشیر موج بوریا ہے + |

## حرف الزاء

قیامت پر رہا موقوف پھر تو دیکھنا اوسکا | اگر ایکدم کے دم آنے مین وہ تاخیر کرتے ہین
مسجد مین گئے کعبہ گئے دیر مین بیٹھے | یکچند سے اب سیر خرابات پہ جی ہے
اوسی مین چھپ کر دیکھون ملا دے غیر کو تجھے | بھلا یون دیکھنا دیکھو تو دیکھا جائے ہے کس سے
یہ میرا جی ہی جانے ہے تری لکنت کے عالم کو | خدا شاہد ہے کچہ تقریر مجھسے ہو نہین سکتی
دمبدم بسکہ ترا حسن فزون ہے ظالم | روز نہ جیمین ہے کہ کھچوائی تصویر نئی +
یہی رونا جو ہے تو تم رنگین + | اوسکے کوچہ سے آج کل نکلے + +

رضا تخلص شیخ محسن رضا نام دہلی کے رہنے والے بذریعہ علم طب نواب فرخ آباد کے حوالے دیوان اونکا از مطلع تا مقطع وضع نظر عاصی سے گذرا یہہ مطلع سابق سے لذت بخش زبان و قلب احقر تھا لہذا اسی پر اکتفا کیا

کس چشم سرمہ گین پہ دل خستہ چور ہے | آہ شرارہ زن شجر کوہ طور ہے +

رمز تخلص مرزا محمد سلطان فتح الملک صاحب عالم بہادر مضمون طبع جنکا سمع شائقین کو بے بہا در رمز سخن زیب انجمن

جگر غنچہ سے خون ٹپکے جو میری فریاد | دے ذرا نالہ بلبل کو اثر اپنا سا
یہہ آب جو ہے اسمین سو دریا ہی قضا کا | ہے قہر خدا گھاٹ تری تیغ جفا کا
پھر رکھے پانون کوئی وفا مین تو ڈر نہین | جب یہہ سمجھ لیا کہ بس اب تن پہ سر نہین
صیاد اب قفس سے ہمین چھوڑتا ہی کیا | گلشن مین ایک گل نہین یہان ایک پر نہین
جو چپ ہون تو کہین گونگا کہون تو کہین بکواسی ہے | زبان خلق سے ہوتی کبھی نجات نہین

رفعت تخلص مرزا پیارے نام صاحب عالم انکے رتبہ سخن سے آگاہ صاحب عالم

کیون لب پہ تھک رہا ہے دم واپسین عبث | آنے سے دو قدم کے مسافت ہوئی تو ہو
رفعت بزیر سایۂ قد حسین سے ہے | پھونکنے دو صور حشر قیامت ہوئی تو ہو
جنگل نے خار او گلے ہین قسمت سے کن دنو | پہلے سے جب جنون کی وہ شدت نہین رہی

اب اور لگا ہونی ایجاد گلستانئین | راتون کو لگا رہنے صیاد گلستانئین

رفاقت تخلص مرزا اکین نام رفیق سخن شفیقان شعرا سے بزم کاغذ مین اس رفاقت سے ہم فن

برسون کی ایک دم مین فاقت عیچھوڑ دی | کیا ایسی زندگی کا بھروسا کرے کوئی

رغبت تخلص میر ابو المعالی نام وطن لکھنو طرز تحریر سخن مین یہہ وضع ایسا کلام

یاد ہے راتونکو چھپ چھپ کے وہ آنا اپنا | چٹکیان میری وہ لے لے کے جگانا اپنا

روشن تخلص روشن شاہ نام میرٹھہ مین بلباس فقیرانہ بسر کرتے بریلی وطن حیلہ روشن چراغ طبع کا شعرا کے میلہ مین فرش کاغذ پر صدائے یا علی مدد سے ہم سخن

آپ کہتے ہین بار بار نہین | ہمکو ہان کا بھی اختیار نہین

رفیع تخلص رفیع الدین خان نام شیو خان لکھنو سے ہین تمنای زیارت حرمین محترمین ہین سر کو قدم کرکے اپنا کام کرتے ہین واسطے طواف کعبہ ابروے لعبت مضمون کے جہاز کاغذ مین حاجیان شائق کے روبرو واسطے احرام کرتے ہین

ناتوانون کے ستانے سے حذر کر ظالم | عرش بھی آہ سے مظلوم کے ہل جاتا ہے

رنگین تخلص لالہ پورن لعل نام قوم کایتھہ ساکن شاہجہان آباد از ہم تزئین دست مزاج سخن حنائے فکر شعر سے باین شوخی رنگین

رنگین نہین ہین قطرۂ شبنم یہ باغ مین | باد صبا نے مے سے بھرا ہے ایاغ گل

رقت تخلص مرزا قاسم علی بیگ نام تلمیذ یافتہ شیخ قلندر بخش جرأت اور مہربان خان رند سے بھی فیض پایا مولد و منشا دہلی ریاست بزرگان مشہد مطہر مردم چشم سخن اشک مضمون رومال کاغذ سے یون پاک کرنے آیا

| | |
|---|---|
| یہان تک قبول خاطر کیجیے تری جفا کو | تا سب کہین کہ راقم رحمت تری وفا کو |

رضی تخلص مرزا رضی خان نام مثنوی لیلی مجنون بزبان ریختہ اور احکام نجم شماری مین دستگاہ کامل سے طبیعت آویختہ خانہ ہفتم تختہ کاغذ مین شکل مضمون یون جلوہ گر ہوئی ناظرین و سامعین کو جسکے مضامین سے خبر ہوئی

| | |
|---|---|
| دلکی طلب ہے اور تمنا ہے جان کی | یہہ ہم پہ مہربانی ہے اوس مہربان کی |

راغب تخلص مرزا سبحان قلی بیگ نام اصل انکی ایران تولد شاہجہان آباد مناظرۂ سخن بجوہر رکیک مقابل انشاء اللہ خان طبیعت انکی سخن کے طرف راغب سامعین و شایقین مخاطب

| | |
|---|---|
| رشک چمن جو اوٹھ گیا آج ہمارے پاس سے | اپنے بہ رنگ گل یہان اوڑ گئے کچھ ہواس سے |

رغبت تخلص لاعلم مرادابادی رغبت سخن مین ظاہر انکی اوستادی

| | |
|---|---|
| جسکو اپنی نہین پروا جگر سوزی کچھ | اوسکی ہر بات یہ کیون جیکو جلاتی پھریے |

رافت تخلص رؤف احمد نام تلمیذ پیر قلندر بخش جرأت مولد لکھنؤ طبیعت طرف تجنیس لفظی راغب رامپور مکان سکونت

| | |
|---|---|
| یہ کسکی مژگان کی آہ یارب بہرین ہین ہمارے بر مین | کہ شکل غربال ٹپکی ہین ہزار روزن دل جگر مین |

راجہ تخلص راجہ بہادر نام خلف راجہ شتاب راے علم سخن انکا میدان کاغذ مین یون پھریرا چمکائے

| | |
|---|---|
| یہہ زخم دل ہمارے مرہم تلک نہ پونہچے | ہم اون تلک نہ پونہچے وہ ہم تلک نہ پونہچے |

رفیق تخلص امین اللہ نام آشناے سخن واقف دقایق ہر علم و فن سخن انکا رفیق انکو سخن سے محبت تحقیق

| | |
|---|---|
| رہ غم کی کچھ وہ مج مین جو رفیق تھے سو جدا ہوئے | مگر ایک نالہ واہ کو میرے دلسے ہمسفری رہی |

راسخ تخلص غلام علی نام روش فقیرانہ فقیر راسخ الاعتقاد سخن کا عشق اللہ سے بے باکانہ مزاج مضمون کا چیلہ ہے شعرا کے صورتو نمین میلہ سے

| کب حوصلہ تھا دلکو ستمگر کی چیاہ کا | خانہ خراب ہونگہ رہ و سیاہ کا + |
|---|---|

راقم تخلص غلام محمد نام راقم کو جب اور کیفیت اظہار نہو ئی تو فقط اس مثل کو پیش کیا طبیعت ناچار ہوئی

| جب مین نے کہا تمنے ملاقات اڑادی | تو اوس نے ہنسی مین یہ مری بات اڑادی |
|---|---|

رضا تخلص سید محمدی نام شاگرد میر ضیا ذرہ فکر میر ضیا کے عکس سے یون چمکا

| نقش شیرین کلہٹے پتھر یہ اوسکا خیال | یہہ نہین ممکن کہ جائے خاطر فرہاد سے |
|---|---|

رضا تخلص میر رضا علی نام لکھنو انکی سکونت کا مقام سخن سے راضی برضا جو ایسا فرمایا

| مت پوچھیو رضا کا کچھ حال غم تنہائی | ایکدل تھا سو کھو بیٹھا اک مہر سو سودائی |
|---|---|

رضا تخلص میر محمد رضا نام عظیم آبادی قول بعضو نکا ہے کہ لکھنوی ایسا فرماتے ہین یہہ سخن زبان پہ لاتے ہین

| اسکا کچھ انجام بھی سمجھا کہ تو نے اے فلک | حسن یہ ذرا افزون ہان عشق شور افزا دیا |
|---|---|

رضا تخلص مرزا جیون نام وطن شاہجہان اباد صاحب دیوان میر نظام الدین ممنون انکے استاد

| کہان سے وحشی کی اسکو اسقدر ہی یاد آہ | سنگ ہے ابتک بہرا جو دامن کہسار مین |
|---|---|

رضی تخلص سیف الدولہ رضی خان صلابت جنگ نام وطن شاہجہان آباد عرصہ قریب ہوا کہ رخت ہستے سرائے دنیا سے ÷ طرف منزل عدم باندہا + رضینا برضا اللہ تا یوم تشاد سخن ایسا زبان پر آیا + جو مرے امتحان پر آیا

| دیکھیہ تک شمع کو عاشق کے ستانیوالے | کسطرح جلتے ہین اورون کے جلانیوالے |
|---|---|

راقم تخلص لالہ بندرا بن نام ساکن جہان اباد یا متھرا معلوم نہین کہ شاگرد مظہر ہین یا مسجود شعر اراقم انکے ترقیم کو یون رقم کرتا ہے انکے مضمون کو کاغذ سے ضم کرتا ہے

سوے صحرا اے دیوانگی ذوق انیز کیا دختر رز سے اسقدر محبت رکھتے تھے کہ ایک لمحہ جدائی اوس معشوق کی شاق محو نظارۂ جمال یار ایسے کہ دیدار کے مشتاق تھے میخانہ جہان سے وقت رخصت ہچکیان مدہوش بادہ محبت کو جو انکے دور مین تھے وصیت کی کہ بعد انتقال لاش اس سرشار راوق عصیان کو مے سے غسل دینا اونھون نے ایسی ہی نیت کی دیکھیے قدرت خدا کہ کفن سے ہرگز بوے شراب نہ آئی معبود مطلق نے اسطرح بھی ہر مدہوش شراب غفلت کو اپنی قدرت دکھائی سبحان اللہ ذات غفار الذنوب ستار العیوب کا کس زبان سے شکر ادا کیجیے کسطرح اوسکی رحمت بیکران اور عنایت بے پایان پر جان ندا کیجیے گنہگارون پر رحمت ہے یہہ کمال محبت ہے اگر ہر بال ہمارے بدن کا زبان ہو اور عمر خضر میسر ہو اور ازل و ابد لاکھون بار شروع و تمام ہون تو بھی کم ہے کم نعمت کا شکر ادا نکر سکین بحر بندگی و بیچارگی ہم جیسے عاجز عصیان شعار جنکے بے بسی کا کچھ ٹھکانا ہی نہین بھلا کیا کر سکین یا رحیم مجھ جیسے گنہگار پر تری بخشش بے پایان یا اللہ ایسے عاصی بیمقدار پر تیرا احسان شایان آمین رب العالمین حق شکر بہت چاہیے اے کمترین شوق سخن رسوا کرتا ہے انکی بدنامی سے نہین ڈرتا ہے

کوے جانہین رہین یہ کہ اشکونسے نم نہین
رسوا بھی اس زمانے مین مجنون سے کم نہین

ایام جوانی ہو نشا ہو سر جو ہو
یہہ سب ہو پہ جانان مرے آغوش مین ہو

ہے زندگی کا لطف تب ایکھ خوش اوقات
جب ہات مین ساغر ہو صراحی ہو سبو

رسوا کو کہا [illegible] کے گل شوخ نے گستاخ
چل دور ہو فی النار ہو کافر ہو چہ

رسا تخلص مولوی علیم اللہ نام وطن انکا مطلع خورشید عالم طبع بحث نفی و اثبات منطق شاعری مین طالب علم فکر سے مدرسہ کاغذ مین یہہ تکرار و گفت و شنید طبع رسا فہم ذکا

حسن بازاری کہو کیا مال ہے
ماہ کنعان ہو تو اوسکو لیجیے

کیا جانے ہمدم ہمین کسوقت ہو وحشت
ہر وقت رہے طوق و رسن ساتھ ہمارے

ردائے روے لیلی جانکر دوڑا عبث مجنون
بھلا کب چادر مہتاب راجہ ہاتھ آتی ہے

زلف کے یاد حکایت آئی +
اور شب بڑھ گئی شامت آئی +

وہ پیام یار لایا اس سے ڈھونڈی فال نیک
پاے قاصد چومو اور دست عامل چومو

یہہ سچ ہے کہ تلوار کی ہوتی ہے بُری آنچ
کیا قہر ہے تیغ نگہ یار مین گرمی +

فقر مین بھی دوستونکی دشمنی مجھسے رہی
میرا گھر ڈھانے کو نقش بوریا آنے لگے

قیس کو مکتب مین ہتی تھی یہی لیلی سے بحث
اے مری جان غم جو علت ہے تو دل معلول ہے

بت اگر سنگدل ہے اے راجہ +
کہہ لے با تو نہین اوسکو تو پانی +

**رقت** لااعلم طفل سخن آغوش دایہ کاغذ مین مچلتا ہے خامہ انکی صفت مین خوش بیانی سے چلتا ہے

بلبل کہے تھی رو رو ہمدم یہی قفس مین
لیجو نہ تو کسیکو یارب کسیکے بس مین

**رسا** تخلص لااعلم قلم کے بخت نارسا جو ایسی رسائی کیفیت حال کو نہ پوچھا

ہم بھی ہین رسا وقت کی گیا اپنی سلیمان
ہے قید مین ہر ایک پریزاد ہمارے

**رضا** تخلص لااعلم نام انکا کچھ معلوم نہوا ارام پوری طور کلام اس ضلع کا سخن یہ راضی برضا ایسا فرمایا

اب کوئی لحظہ مین مجنون پہ بلا آتی ہے
جرس ناقہ لیلی کی صدا آتی ہے

**رستم** تخلص سید رستم علیخان نام قلم کا یہہ حال ہے کہ انکی تحریر توصیف مین با وصف دو زبانی لال ہے انکے دبدبۂ سخن کے آگے رستم کا کلام زال ہے زور آورون کا انکے روبرو یہہ حال ہے

کب تلک ہجر کے دن دیکھے ہم دیکھین گے
آستین اشک سے ہم راتکو نم دیکھین گے

**رسوا** تخلص لالہ آفتاب راے نام بعہد سلطنت محمد شاہ فردوس مکانی جنھون نے مزاج دماغ سودا خیز کیا وحشت نے انکا دامن دل کھینچکر

علم درسی مین ہادی شعرا مرحوم سے بہرہ وافی اوٹھایا اور بفکر سخن سید گلزار علیصاحب متخلص باسیر پسر ہادی شعرا سے استفادہ پایا اور بس سن بارہ سو پینتالیس ہجری مین بزم مشاعرہ ببارگاہ فلک اشتباہ مہاراجہ صاحب ترتیب پاتی اور شعراے نامدار سے مثل خلیفہ گلزار علیصاحب وغیرہ کی خوش بیانی سننے مین آتی شعراے اطراف صادر و وارد بھی آتے نقاد سخن زر مضامین محک امتحان پر دار العیار مشاعرہ مین دکھاتے تو اس مشاعرہ کا شہرہ مشہور ہر بلاد مثل لکھنؤ اور شاہجہان آباد صاحب گلشن بیخار نے اپنے تذکرہ مین مذکور نکیا انکا بیان حال لکھنا منظور نکیا یہ بھی انکی خود آرائی ہے اور اپنے نزدیک بڑی بے پروائی ہے ازانجا کہ کلام الملوک ملوک الکلام قول بزرگان ارقام دیوان ذخیم نے ترتیب پائی اور رطبع ہوکر سبکی طبع مین اپنی محبت جتائی راجہ صاحب کا کلام مسند کاغذ پر یون حکمرانی کرتا ہے ہر ذی شعور کی عقل کو اپنی کچہری مین دیوانی کرتا ہے

خانۂ دلمین خدا داخل ہتو نکالا نکلا — کعبہ ہم سمجھے تھے جسکو وہ کلیسا نکلا

چتر ہے داغ جنون سر پہ تو نالا ہے نقیب — دشت وحشت مین عجب ہوم سے راجہ نکلا

اے جنون عریان تنی مین ہی تجمل ہوگیا — بال سر کے بڑہ گئے یہان تک کہ ذرغل ہوگیا

خاکساری مین ہے نقش نعل طوق بندگی — دہلسے مین راجہ غلام شاہ دلدل ہوگیا

اے شعلہ طور اہتو ترے ہات مین ہی دل — کیون داغ سویدا ید بیضا نہین ہوتا

غیر کے ہات مین وہ ہات دیئے بیٹھے ہین — دست فرعون مین ہوا بھی ید بیضا پیدا

صاف قاتل سے ہون اتنا کہ یقین ہے دم قتل — میرے خونکا بھی نہو تیغ پہ دہبا پیدا

دہوکا ہو سرخ انگلیون پہ شمع طور کا — دیکھے کبھی جو موسیِ عمران کسیکے ہات

کیا جانے کہان قافلہ ہمسفران ہے — یاران عدم کی نہین آئی ہے خبر پھر

اب دیکھیے کہ کیا ہو یہان یک نشہ دو نشہ — اوس خوش نگہ کو نرگس شہلا کی ہے تلاش

ناتوانی نے بنایا عنقا + — گویا تیرا ہی دہن مین بھی ہون

چین بے دیکھے نہین اودھر دیدہ جاتی ہے جان
وہ تجلی قابل دیدار ہے بھی اور نہین

عکس عینک کیطرح نکلا سبکہ وجی سے وہ
دہر مین اب راسخ بیمار ہے بھی اور نہین

اوس آب حیات سے جدا ہون
مچھلی کیطرح تڑپ رہا ہون +

اوس بت کو کہہ دو نگار ام راسخ
ایک مین بھی تو بندۂ خدا ہون +

کنج غم میرے تن پہ داغ سے روشن ہوا
خانۂ تاریک مین اپنے مہ تابان ہون مین

مصحف روئے صنم کا روز و شب پڑھتا ہون گر
گرچہ کافر ہون ولیکن حافظ قرآن ہون مین

وحشیان خط سبز اے راسخ +
تنکے گلیون مین چنا کرتے ہین

بلی نہ کرۂ ناری سے عشق کی آتش
مرے نہاد مین ہے جائے آب و گل شعلہ

اے نخلبند گلشن یہان اپنا آشیان ہے
اسکے نہ فصل گل مین زنہار توڑ ڈالے

ایک شور الامان ہے ارض و سما سے پیدا
دنیا مین تونے ظالم کیا مار توڑ ڈالے

خیال زلف پیچان شام غربت کی سیاہی ہے
تصور روے تابان کا دعائے صبحگاہی ہے

ٹپکتی ہے سراسر حسرت دیدار نامہ سے
سواد مردم دیدہ سے ترکیب سیاہی ہے

ابتو بیدار ہوا ے طالع خفتہ میرے
آج سونا ہے تہ دامن جلا دے مجھے

کمال راحت دل رنج دنیا کو سمجھتا ہون
دہان اژدر طول امل آغوش یار ہے

دل وحشی کو ہے خار غم ہجر انسے آسائش
علاج خون فاسد رنگ آخر نوک نشتر ہے

عبور بحر آفت خیز ہستی ہے تجرد مین
سبکدوشی تعلق سے مرے کشتی کا لنگر ہے

مفتون صنم یہ دل دیوانہ ہوا ہے
یہان کعبہ نثار در بتخانہ ہوا ہے

میل آہن ہے میرا مصرعہ بچشم قبح مین
بیڑیان اعدا کے پا کی بندش اشعار ہے

خوش ہون مین تصور مین ترے جیسے کوئی طفل
پستان جو نپا دے تو وہ انگشت کو چوسے

بے دیدۂ گریان ہو کہان دل کی صفائی
روشن نفسان رہتے ہین ہر وقت وضو سے

راجہ تخلص مہاراجہ بلونت سنگھ صاحب نام فلک مرتبت گردون صولت والا احتشام زینت افزاے جہ دہلی خامہ عاصی کو وصف تحریر سخنا مین بجاے نقطہ گوہر بے بہا نیسان طبع سے صدف کاغذ مین ٹپکانے کی ہوس

وخواجہ حیدر علی آتش جنسے راسخ الاعتقاد خوش اور کاذب بدعہد مشوش صاحب گلشن بیخار تمام زمانیکے شعرا کی صفت سے بجز اپنے دوستونکے تحریف کرتے ہین ہم جیسے عاصی سب صاحبون کے وصف خواہ دوست آشنا یا نا آشنا ہون تالیف کرتے ہین صاحب گلشن بیخار نے تذکرہ کیا لکھا نوابی کی ہر ایک شاعر کی یہان خانہ خرابی کی اگر منصف ہوتے تو ایسے حرکات سے ہر ایک کے سانحہ پیش آنے سے سکون کرتے جو زیر و زبر ہونا نہ پڑتا اسی طرز تحریر تذکرہ سے ڈرتے بلکہ حبل المتین انصاف کو مستحکم پکڑکر فدوی کیطرح ہونا تھا صراط المستقیم انصاف پر چل کر اپنا عیب کھونا تھا اگر اب بھی منصفی کو کام فرمائین تو اپنے حرکات سے باز آئین بندہ صواب پر ہے وہ بر سر خطا کمترین کا اعتراض بجا اونکا عذر بیجا کلام راسخ انکا سخنان عدو کا ناسخ وہ منسوخ ہے اور ناسخ راسخ

بارور تجرید سے ہوتا ہے پتلا خاک کا
قطع دینا کاٹنا اسجا ہے نخل تاک کا

کب سہی ضرب سخن راسخ کسیکی طبع تیز
باد بھی ہے تازیانہ توسن چالاک کا

بندہ خط و خال کا عنبر ہوا +
مشک کب اوس زلف کا ہمسر ہوا

منزل مقصود کا پایا سراغ +
خضر میرے پانون کا چکر ہوا +

بے خم ابرو تری یہہ ماہ نو +
دیدۂ مشتاق مین خنجر ہوا +

راسخ اب اوسکے لب میگون بغیر
گور کا لب یہان لب ساغر ہوا

جوشن ترک فلک کو بھی ہوا ڈر پیدا
تیغ تیری نے کیئے اور ہی جوہر پیدا

سختیے دہر نے رکھا ہے گران بار مجھے
لون درم ہات مین تو ہوتے ہین پتھر پیدا

گو نگو اوس شوخکا اقرار ہے بھی اور نہین
میرے ملنے سے اوسے انکار ہے بھی اور نہین

لاغرے ضعف ایسا ہے کہ شکل عکس خس
بستر غم پر ترا بیمار ہے بھی اور نہین

خاموشی سے دل جلے کہنے سے جلتی ہے زبان
حال اپنا قابل اظہار ہے بھی اور نہین

گہ اوٹھا لیتا ہے گہ سینہ پہ رکھتا ہو وہ ہات
سانس لینا اب ہمین دشوار ہی بھی اور نہین

ذاکر تخلص مرزا احمد بیگ نام وطن شاہجہان آباد مرزا رستم بیگ انکا اوستاد ورد سخن کے شاغل ذاکر طبع یون ناقل سخن مین زور اور دوسے کشتی ہے کیونکہ مرزا رستم بیگ کی پشتی ہے

| | |
|---|---|
| چھوڑا اسلام کو اور کھینچے قشقہ ذاکر | طالب کفر ہوا اوس بت عیار سے مل |

ذوقا تخلص ذوقا شاہ نام متوطن بنارس مرد فقیر سر اونکا برہنہ مانند خورشید پر تنویر موے سر شکل خطوط شعاع تکیہ بجد اانکے متاع فقیر سخن کے ہاتھ مین قلم کاغذ کا بٹرا رہ دہال سابقان سخن سے اسطرح سوال

| | |
|---|---|
| نے بام کے ہین زیب نہ زینت کسی سر کے | ہم باٹ کے روڑے ہین ادہر کے نہ اودہر کے |

ذکا تخلص ذکا اللہ خان نام سلسلہ نسبت تا حافظ رحمت خان شاعر فکر اپنا انکی بیاض سے اسطرح شعر خوان

| | |
|---|---|
| آہ کسطرح سے اوس پردہ نشین کو دیکھون | اوسکے گھر مین تو کوئی روزن دیوار نہین |

ذوقی تخلص لالہ ذوقی رام نام مرادابادی شاخ سخن باصلاح شجرۂ فکر شیخ مہدی علی زکی پیوند عمر گرانمایہ بذریعہ عطر فروشی بسر کرکے ایام ہولی مین مقلد گروہ بانوایان ہوکر خورسند عطر سخن شیشے کاغذ مین دماغ افزونہ سامعین خط الف اللہ سے روشن اونکے جبین مجموعہ سخن عنبر بیز چیلا مضمون کا بہت تیز

| | |
|---|---|
| ملنے سے تصور مین کچھ کم نہ مزا دیکھا | گر وہ نہوا اوسکے تصویر ہی اور مین ہون |

## حرف الراء

راسخ تخلص ظفریاب خان نام از فروغ اندوزان نواب منصور علیخان خلف حافظ رحمت خان جسکی شرح بیان کی حاجت کلک دوزبان کو صفحہ کاغذ پر کہان حریف وظریف طرار وجرار استعداد علم کلام سے ظاہر فن شعر مین یہ صاحب ہر لکات سے ماہر عرصہ دراز سے فکر سخن کرتے ہین اور حقیقت ارض بانسے چمن کاغذ مین سخن کے پھول ایسے کترتے ہین کلام مین ہمسر شیخ امام بخش ناسخ

وہ جنازہ پہ مرے کسوقت اۓ دیکھنا
جبکہ اذن عام میرے اقربا کہنے کو ہین

عبث تم اپنا رکاوٹ سے منہ بناتے ہو
وہ لب پہ آئی ہنسی دیکھو مسکرا اۓ ہو

آچکی ہے سر گرداب فنا کشتی عمر
ہر نفس بادِ مخالف کا ہے جھوکا مجھکو

تنگ کیا اور مژدہ کیا ہمتو دونون کو بلا سمجھے
اسے تیر قضا اوسکو پر تیر قضا سمجھے

زخم دلپر میرے کیون مرہم کا استعمال ہے
مشک اگر مہنگا ہے تو کیا لون کا بھی کال ہے

موذیون کو حق ندے آنکھین کہ لا دین بلا
عین حکمت تھی جو معدوم البصر عقرب ہے

سر بوقت ذبح اپنا اوسکے زیر پا ہے
یہہ نصیب اللہ اکبر لوٹنے کی جاے ہے

رخصت اے زندان جنون زنجیر در کھڑکاۓ ہے
مژدہ خار دشت پھر تلوا میرا کھجلاۓ ہے

ہان مدد طاقت کہ ہے ضعف سے سینہ مین دم
دیکھیے لب تک خدا کیونکر مجھے پہنچاۓ ہے

واہ رے شور محبت خوب ہی چھڑکا نمک
استخوان میرے ہما کس کس مزے سے کھاۓ ہے

بسکہ ہم سوز جنون بھن جائینگے دل اور جگر
رحم جوش گریہ چھاتی پھر ابھی بھر آئی ہے

قطرہ قطرہ آنسو جسکے طوفان شدت سے ہے
پارہ پارہ دل ہے جسمین تو وہ تودہ حسرت سے ہے

وہ اپنے سینہ مین ہے آہ آتشین اے ذوق
کہ برق دیکھے تو فی النار والسقر ہو جاے

**ذرے** تخلص لالہ رام ناتھ نام خاور کاغذ مین خورشید مضمون درخشان ذرۂ فکر صفحۂ بیاض روشن پہ یون تابان

ترے کوچہ مین روز و شب پڑا پھرتا ہے یہہ ذرہ
بجا ہے ایسے دیوانے کی مطلب کو روا کرنا

**ذوکا** تخلص لالہ خوبچند نام ساکن دہلی شاگرد شاہ نصیر اصلاح سخن مین موافق انکی راۓ اور تدبیر

نقش پا خالق گیتی نے بنایا مجھکو
جسکے قدمون سے لگا اوس نے مٹایا مجھکو

شرم سے ہوگئے پانی تری دولت سے جنون
موج دریا بھی ترے پانو کی زنجیر کو دیکھ

**ذوق** تخلص ذوقی شاہ نام ایک فقیر لکھنؤ وطن گدائی فکر کا محلہ کاغذ مین ہر ایک دانا سے یہہ سخن

رکھہ ہات وہ قبضہ پر ہم ہو لگا کہنے
اب تو ہی ترا سر ہے شمشیر ہے اور مین ہون

مصرعہ برجستہ رشک خنجر ابروے پری بیاض رشک بیاض گردن محبوبان سواد نظم رشک سیاہی چشم مہوشان متانت و فتانت کا کلام عاصی جسکا مشتاق الکلام لبسرکار دولت مدار کیوان بارگاہ سپہر احتشام حضرت ظل سبحانی مرزا ابوظفر بہادر دام سلطنتہ جمہور شعرا مین ممتاز کسی کا کیا لب و لہجہ جو بمقابلہ کلام فصاحت نظام اوس اوستاد زبان کی کرے زبان دراز شاگرد شاہ نصیر نصیر اوستاد سے بہتر تحریر انکے کلام کا شایق ہر صاحب شوق ہر صاحب شوق کو سننے کا ذوق

ہم ہین اور سایہ ترے کوچہ کی دیوارون کا
کام جنت مین نہین ہے ہمسے گنہگارون کا

بعد مردن بھی خیال چشم فتان ہی رہا
سبزہ تربت میرا وقف غزالان ہی رہا

کب لباس تنو مین چھپتے ہین روشن ضمیر
پردہ فانوس مین بھی شعلہ عریان ہی رہا

مجھمین اوسمین ربط تھا گویا برنگ بو و گل
گو رہا آغوش مین لیکن گریزان ہی رہا

نیمچہ جب میرے قاتل نے بغل مین مارا
جو چہرا منہ اوسے میدان اجلمین مارا

مال جب اوسنے بہت ردو بدل مین مارا
ہمنے دل اپنا اوٹھا اپنے بغل مین مارا

دل کو اوس کاکل پیچان سے نہ بل کرنا تھا
یہہ سیہ بخت گیا اپنے ہی بل مین مارا

مرگئے پر نہوا میر کا انداز نصیب +
زور یارون نے بہت وقت غزلمین مارا

کہے ہے خنجر قاتل سے یہہ گلا میرا +
الہی جو مجھسے کرے تو پیے لہو میرا

قاتل کیجیو ذوق طپیدن دیکھیے کیا ہو
کہ ابتک ذبح کرنے کا نہین قاتل کو ڈھب آیا

ایک دن بالکل نہ مین اے چارہ گر اچھا ہوا
داغ اپنہ تازہ ہوا گر زخم اودہر اچھا ہوا

نخل گل مہندی نہ بو نصف سبو مین اوگا
توکرا ہو رکہہ کے میرا کاسہ سر زیر پا

وہ کون ہے جو مجھہ پہ تاسف نہین کرتا
میرا ہی یہہ جگر ہے کہ مین اف نہین کرتا

لکھے اوسی خط مین کہ ستم اوٹھہ نہین سکتا
پر ضعف سے چٹکی مین قلم اوٹھہ نہین سکتا

بلبل ہون صحن باغ سے دور اور شکستہ پر
پروانہ ہون چراغ سے دور اور شکستہ پر

لب جو ہین غنچہ تنگی وا کیا جا کیا کہنے کو ہین
شاید اوسکو دیکھکر صل علی کہنے کو ہین

کیا سینیکو داکسنے لگائی آگ گلشن مین | عیان ہین داغ حسرت لالۂ صحرا کی چھاتی سے
فاتحہ کو غربستان سے جو زوار آ ئے | لائے تربت پہ مرے وادسیے مجنون کے
ساقی نے جو پلایا مجھے مین نے پی لیا | زاہد تجھے خبر ہے حرام و حلال کی

**دل** تخلص لاعلم مرشدابادی شاہد مضمون پر جان جلادی

امید وصل اوس سے عبث گو رکھے ہی دل | جس سے کہ رسم نامہ و پیغام بھی نہین

**دلگیر** تخلص میر حمایت اللہ نام عقل و ہوش مین شگفتہ خاطر علم رمل مین شکل سعد سے چشم قرعہ کے ناظر

دلگیر سے تم چھپکے اگر آن کے ملتے | رسوائی ہر کوچہ و بازار نہوتی +

**دیوانہ** تخلص راے سرب سنگہ نام شاعر مستثناے روزگار علم عروض و قوافی مین بہت دانا و ہوشیار فکر اشعار فارسی مین دیوانہ کیا بلکہ فرزانہ نظم اردو کی تحریر مین یکتاے زمانہ ہر چند گفتگو وحشیانہ لیکن انداز تحریر ہوشیارانہ

دل ہے کہ تیرے تیغ کے آگے سے ٹل نجاے | رستم کا کب جگر ہے کہ زہرا پگھل نجاے

**دوست** تخلص لاعلم فرخ ابادی ہر دشمن و دوست کے دلکو اوس سے شادی

رو رکش گریہ مرے چشم سے سیلاب لے لی | بیقراری دل بیتاب سے سیماب لے لی

**دیوانہ** تخلص مرزا محمد علیخان نام ساکن بنارس بندہ ہر چند ہوشیار ہے پر زیادہ انکے حال سے واقف نہین بس

چلتے چلتے ایکدن دیوانہ بس اوٹھ جائیگا | جون چراغ مضطرب ہم سینہ سوزان کمیت

**داغ** تخلص میان ہدایت علی نام وطن حیدرآباد میان فیض صاحب جیسے اوستاد کی تعلیم سے دلشاد مضمون فکر فراغ دل بہار لالہ رخان داغ داغ

گہ کعبہ گاہ دیر کے پتھر سے ہے غرض | اک بت کے واسطے مجھے ہر ہر سے ہے غرض

## حرف الذال

**ذوق** تخلص شیخ محمد ابراہیم نام دہلی وطن قدیم شاعر مسلم الثبوت جنکا خطاب خاقانی ہند خاقانی کے ندیم خامۂ جادو نگار رو کش سحر سامری

دردمند تخلص کریم اللہ خان نام دردمندان سخن کے روبرو انکا یہہ کلام

کنارے سے کنارا کب ملے ہے بحر کا یارو | پلک لگنے کا مضمون دیدۂ پرآب کیا جانے

دل تخلص آزاد خان نام اصل قوم ہنود جب ہوا انپر فضل رب المعبود انکے دلکا ایمان طرف اسلام آیا درگاہ رب العالمین مین براے سجدہ سر جھکایا الحمد اللہ ہادی مطلق یہ تصدق عنایت ہر کافر کے دل سے ظلمت کفر دور کرے چراغ ایمان اونکے دلون مین پرنور کرے اب یہہ انکا دل گروہ کہ دل زندہ اور نفس مردہ شاہد سخن پہ دل دیا ہوش و خرد متصل دیا

یہہ تماشا ہے کہ قاصد کو ملے ہے دشنام | خط کا انعام گیا نامہ و پیغام گیا

دل تخلص مولوی شمس الدین نام دہلی کے متوطن انکی متانت فکر پہ طبیعت ضامن انکا سخن بدل سُنئے بلکہ متصل سُنئے

صبح ہوآئی ہے اور رات چلی جاتی ہے | تیرے ابتک بھی وہی بات چلی جاتی ہے

دلسوز تخلص خیراتی خان نام ساکن قصبہ ٹپل جو علیگڈہ کے بعد [illegible] اول جیپور مین انتقال کیا اسطرح بیان حال کیا سخن انکا دلسوز طرز کلام آتش افروز

جگر فراق کے صدمون سے لالہ زار رہا | یہان خزان مین سدا موسم بہار رہا
سب سہین گے ہم اگر لاکھہ برائی ہوگی | پر کہین آنکھہ لڑائی تو لڑائی ہوگی

دولہن بیگم تخلص نواب بہو بیگم صاحبہ نام دختر نواب خان خانان [illegible] عصمت کہ اور حال بھی کسی نے سنجانان کیا عروس فکر ہے جسکا شوہر معانی کے ساتھہ ذکر ہے

بہا ہے پھوٹ کے آنکھون سے آبلہ دلکا | تری کی راہ سے جاتا ہے قافلہ دل کا
اتنے کمظرف نہین ہین جو بہکتے جاوین | گل کے مانند جدہر جائین مہکتے جاوین

دل تخلص زور آور خان نام ساکن کول صاحب دیوان سامعین کو لازم ہے کہ انکے کلام کو سُنئے بدل و جان

| | |
|---|---|
| اسی کے پاس ہی دل کیا ہوا ای ہمنشین دیکھو | ادہر دیکھو ادہر دیکھو یہین دیکھو کہین دیکھو |
| پکڑنا چور کا مشکل نہین گر کچھ سمجھ ہو وے | ہوائی رنگ دیکھو ہاتھا پائی سے جبین دیکھو |
| اسیکے پاس ہے رہ رہ کی یہہ جو مسکراتا ہی | اسیکی جیب دیکھو ہات دیکھو آستین دیکھو |

**دلبر** تخلص چھوٹی بیگم طرز تحریر محکم نظر بازون سے اشارے ہین وہ اس کلام کے مارے ہین

| | |
|---|---|
| دلبر مجھے اسواسطے کہتی ہے یہ سب خلق | تا مجکو نہ دلبر ہی سمجھکر کبھی آوے |

**دانا** تخلص میر فضل علی نام عاقل و فہمیدہ مرد دقیقہ شناس نکتہ رس و سنجیدہ تیز طبیعت کی عقل ہی جسکی یہہ نقل ہے

| | |
|---|---|
| دل نہین ہر ایک کے سودا ہی خریداری کا | یوسف مصر تو ہی ہے مگر اے یار عزیز |

**دریغ** تخلص سید زین العابدین نام اوستاد انکے شاہ نصیر دردمندان جگر سوز کے روبرو لبصد دریغ یہہ فقیر

| | |
|---|---|
| یون وہ بولا دیدۂ تر دیکھکر دو چار کے | ڈوبتے مجکو نظر آتے ہین گھر دو چار کے |

**دارا** تخلص مرزا دارا بخت نام خلف الصدق حضرت ظل سبحانی مرزا ابو ظفر بہادر عالی مقام قیصر بخت قابل تخت شمشیر لہراسپ سخن سر دشمن کی کھلیان پر برق تاب سکندر رتکہ دارائی مضمون پر ظفریاب تخت سخن پہ حکومت ہے کلام ہین بھی ایک صولت ہے

| | |
|---|---|
| کیسکی چشم میگون کا تصور ہمکو ہے دارا | قدم اوٹھتا نہین ہی لغزش مستانہ کہتے ہین |

**داود** تخلص لاعلم اہن سخن کف طبع مین موم معجزۂ شاعری یون مرقوم

| | |
|---|---|
| چاندنی کی سیر کو کسطرح نکلے وہ صنم | دیکھنے یہہ کا تماشا آفتاب آتا نہین |

**دلخوش** تخلص لالہ بہادر سنگہ نام بذرگ انکے عہد محمد شاہی مین نامی شاہد سخن محفل شعرا مین بندہ بیرادی گرامی انکے کلام سے ہر ایک رنجیدہ دل خوشش دل خوش کیا بلکہ جگرچی جان متصل خوش

| | |
|---|---|
| ہون تیرے ہجر مین جو دیدۂ نرگس حیران | چشم پوشی نگہ آہ اپنے گنہگار سے مل |

کاسۂ گدائی سخن نغمہ خوان نعمت میر نظام الدین ممنون سے تیار دریوزہ گر طبع
انکا دروازہ کاغذ پر سایل ہوا نعمت سخن کیطرف اس سوال سے مائل ہوا

درویش کو مجنون بھی لکھا کرتا تھا عرفی || اس مملکتِ عشق مین سلطان سمجھکر

داغ تخلص میر محمدی نام خلف رشید میر سوز جوان خوبصورت زیبا منظر باصفت و
معشوقی بعاشقی دلسوز مناسبت معشوق زیبا منظر بحسن و خلق و صورت سراسر
بعمر بست سالہ پروانہ شمع رو ہو کر شبہاے دراز دل برشتۂ الفت بصد سوز
برشتہ چونکہ خمیر مایۂ الفت ہے سوز غم جدائی سے برشتہ و سوختہ آخر شست بلاے
غم فراق و اضطرابی نے شکار کیا عنان صبر کف اختیار سے گئی اور شوق نے بیقرار
کیا قریب تھا کہ ساغر عمر لبریز بادۂ فنا ہو ایک دوست یکدل نے جانا کہ خدا جانے
کیا ہو اوس حور شمائل کو بصد حیلہ و تدبیر شوق وصل دیا ہنوز وقت آنے کا نہ آیا تھا
کہ محبت نے اوس کے دل مین دخل دیا واسطے تشفی وحشے و سودائی اپنے کے
عہد آنے کا کیا اور وعدۂ وصل لبشوق اتم عنقریب دیا چونکہ عاشق مضطر پر تل
یک لمحہ کار عمر خضر کرتا ہے طاقت انتظار کہان جال مین پانی کو اور دل عاشق
مین صبر کو قرار کہان بتوقع اسکے کہ اس حادثۂ جانکاہ سے تن زار کو بچا دے
اور اس برق خرمن دلسوز سے خس و خار تن کو جلا دے مرغ روح کو قفس
تن سے اوڑایا قبر مین درد جدائی لیکر سمایا عاشق بیدل و مضطر کو نہ وہ تاب
کہ سنگ تحمل وعدہ سینۂ مشتاق پر لائے نہ وہ طاقت کہ تیر بلاے ضبط شوق سینے
سپر سینہ کو بچائے دم واپسین یہ شعر پڑھا اور طائر ارواح ہوا ہوا ع از جان
رہقے بود کہ مکتوب تو آمد ☆ دیگر چہ نویسم خرم زود گرفتی ☆ دیکھیئے عشق فتنہ پرداز
کو نہ کہ جاگیر مایۂ ناز کو اوس شعلۂ شمع حسن کو بھی پروانہ کے مرگ کی خبر
دی ع آئی سر نعش کشتۂ غم ☆ وہ سرو روان و نخل ماتم ☆ جراح طبع انداد
خون کے لیئے شرائین سخن کو داغ دیتا ہے عاشق جانباز کو اس رنج
و غم سے فراغ دیتا ہے

تیرے ہی گلی مین راہ نکلی +
کرتا ہون موے پر بھی ردا خلق کی حاجت
نے گلکو ہے ثبات نہ ہمکو ہے اعتبار
گلیم بخت سیہ سایہ دار رکھتے ہین +
ہمیشہ فتح نصیبی ہمین نصیب رہے
اگرچہ دختر رز کی ہے محتسب درپے
جہان کے باغ مین کچھہ دل سوا نہ پھل پایا
ہمارے پاس ہے کیا جو فدا کرین تم پر
ہر طرح زمانیکے ہاتھون ہون ستمدیدہ
خدا جانے کیا ہوگا انجام اسکا
نظر میرے دلکی پڑی درد کس پر
روندے ہے نقش پا کیطرح خلق یہان مجھے
اے گل تو رخت باندہ اوٹھا ؤنمین آشیان
ارض و سما کہان تری وسعت کو پا سکے
تیرے لیئے درد بی کسی سے نہ سہنے
یہ خانہ خراب رفتہ رفتہ آخر
اے درد بہت کیا پر یکھا ہمنے
بینائی نتھی تو دیکھتے تھے سب کچھہ
عشق اور حسن دونون ہین میدانمین ڈٹے
دھڑکے ہے دل کہ دیکھیے دونمین کیا بنے
درد اپنے حال سے تجھے آگاہ کیا کرے
درد جون نقش قدم تھا سر رہ مین اوٹھ سکے

بھولے بھٹکے جدہر گئے ہم
بے حس ہون پہ ناخن کیطرح عقدہ کشا ہون
کس بات پر چمن ہوس رنگ و بو کرین
یہی بساط مین ہم خاکسار رکھتے ہین
جو کچھہ کہ آوے ہے دلمین سو یار رکھتے ہین
جو ہو سو ہووے غرض ایتبار رکھتے ہین
فقط یہی ثمر داغ ادار رکھتے ہین
مگر یہ زندگیئے مستعار رکھتے ہین +
گر دل ہون تو آزردہ خاطر ہون تو رنجیدہ
مین بے صبر اتنا ہون وہ تند خو ہے
جدہر دیکھتا ہون وہی روبرو ہے
اے عمر رفتہ چھوڑ گئی تو کہان مجھے
گلچین تجھے ندیکھہ سکے باغبان مجھے
میرا ہی دل ہے یہہ کہ جہان تو سما سکے
بہتیرون نے چاہا پر سبھی سے نہ بنے
ایسا بگڑا کہ اپنے جی سے نہ بنے
دیکھا تو عجب جہان کا لیکھا ہمنے
جب آنکھہ کھلی تو کچھہ ندیکھا ہمنے +
ہر ایک اپنے کام مین مرد نبرد ہے
ہم اہل دل ہین ہمکو تو دونوں کا درد ہے
جو سانس بھی نہ لے سکے وہ آہ کیا کرے
مٹ گیا اوہر ون ہین کہ پانون کے دہر دہر دیے

درویش تخلص میر شاہ علی نام آبا انکے صوفی علو مرتبت ہو ہمیشہ تنا ہے روز نگا

دو زبانی قدرت تسوید صفت تو کیا بلکہ عاجز ہے تقریر سے اگر ایک وصف ہو تو بہر حال اوسکا ضبط ترقیم میتوان بس شرح اخلاق یا محاسن اشفاق یا توصیف زہد و صلاح تقوی اسکا کیا بیان زہد شب عبادت روز اور اد شام وظیفہ نیم شبی دلفروز فن شاعری مین شہنشاہ طبع نے کوس لمن الملک بجایا شاہان ملک سخن نے غاشیۂ ارادت کندہے پر اوٹھایا مطلع اوسکا مطلع خورشید سے روشن دو چند ان ذرہ مضمون چرخ کاغذ پر مانند ستارہ سحری درخشان نیسان طبع سے گوہر مضمون صدف کاغذ مین پیدا جنکی آب و تاب سے لمعۂ نور ہویدا نہنگان آہو گیر نشانہ تفنگ خامہ سے دریاے فنا مین غرق صیادان حوت معانی جسکے رشک سے آب خجالت مین تا فرق علی ہذا القیاس ہر علم سے بہرہ مند ہر فن سے خورسندہ علم موسیقی مین حنجرہ داؤدی جسکی آواز سے سامعین کو سدا خوشنودی دیوان جادو بیان سے اخفر فیضیاب ہوا حاسد پر کین کا دل آتش حسرت پر کباب ہوا سبحان اللہ صاحب گلشن بیخار چونکہ ذو فنون ہین تو ہر جگہہ افترا پردازی کرتے ہین اپنے تذکرہ مین انکی صفت جو اسقدر کرتے ہین تو ایک سبب سے ڈرتے ہین اوستاد انکے مومن خضر شعرا کے قرابت دار اور کتاب بمشورۂ اونھین کے ہوئی ہے تیار کیونکہ انکے وصف مین قصور کرتے توصیف پر دل کسطرح نہ دھرتے اسپر بھی جس غزل مین جو شعر اچھا تھا اوسے چھوڑا انکی تعریف سے اس پردہ مین منہ موڑا اب عاصی شعر عرض کرتا ہے بیان اوسکا اپنے اوپر فرض کرتا ہے

| | |
|---|---|
| سینہ و دل حسرتون سے چھا گیا | بس ہجوم یاس جی گھبرا گیا |
| گو نالہ نارسا ہو نہو آہ مین اثر | مین نے تو در گذر نکی جو مجھسے ہو سکا |
| اے درد یہ درد دل سے کھو نا معلوم | جون لالہ جگر سے داغ دہو نا معلوم |
| گلزار جہان ہزار پھولین لیکن | اس دل کا مرے شگفتہ ہونا معلوم |
| جب عشق مین تیرے مرگئے ہم | پھر تو ہی رہا جب مر گئے ہم |

خان تخلص محمد یحیٰ خان نام ذکی دہلی مین گذر اوقات شیرین اوستادان حضرت کے سعادت یار خان رنگین

یاد جسوقت تیری آتی ہے + + مجکو ہچکی وہین لگ جاتی ہے + +

خاکسار تخلص محمد یار نام دہلوی ساکن قدم شریف صاحب باطن روشن ضمیر طبع لطیف

تیرے باغبان کا یہ دیکھا سلیقہ کہ نرگس کو بویا نہ بوئین یہ آنکھین +

خادم تخلص لا اعلم پانی پتی سخن انکا خادم یہ مخدوم باقی اور اوراک کیفیت سے بندہ محروم

رات بھر ماتم پروانہ مین روتی ہے شمع اشک سے داغ جگر اپنے کو دہوتی ہے شمع

خستہ تخلص محمد عبد اللہ خان نام اصل انکی بزرگونکی کشمیر جاہی تولد شاہجہان آباد انکا سخن خستہ خاطر ونکے یون دلپذیر

سایہ سان پہونچے تو تھے پانون تلک گر پڑکر اوس نے دامن کو بھی پر ہات لگانے نہ دیا

خلق تخلص راے جادون راے نام حیدر آبادی خلق آزادگان نبع نکے سے شہر کاغذ مین یون آبادی میان فیض حیدرآبادی انکے اوستاد جنکی انکے ہر شعر پر بچشم توجہ صاد

کنج قفس مین کب مجھے اے عندلیب زار غم مین شیرین کے کٹورہ شیر کا
باد بہار صدمہ صرصر سے ہے غرض ہے بعینہ کھو پری فرہاد کی +

خوشنود تخلص لا اعلم اور معاملات سے عاصی نا محرم انکے کلام سے سامعین خشنود آزردہ خاطر خشنود

ہو غریق رحمت پروردگار + + آج ساقی کا پیالہ ہو گیا + +

## حرف الدال

درد تخلص خواجہ محمد میر نام طور الشعرا ولد خواجہ محمد ناصر عندلیب تعداد بزرگی ذکر امانت خارج ہے دایرہ تحریر سے خانۂ سحر کار جاد ولگا ئو با وصف جوہر

برادر کلان سے ادب پایا غلام ہمدانی مصحفی نے اپنے تذکرے مین شاگرد
اپنا بتایا خلیق یہہ ایسے جنکے مداح ہم جیسے

اشک جو چشم خون فشان سے گرا | تھا ستارہ کہ آسمان سے گرا
غفلت مین فرق اپنے ایکدم کبھو نہ آیا | ہم آپ مین نہ آئے جب تک کہ تو نہ آیا
کسکے خرام ناز کا پامال ہون خلیق | لگتی ہی چوٹ دلکو مری ہر قدم کے ساتھ

خادم تخلص خادم علیخان نام ساکن فرخ آباد نواب ناصر جنگ بنگش کے
یہہ اوستاد انکے تنک بندی کا شور حلاوت خارہی مین یہہ زور

مجھکو کہتے ہو کہ چل باہر ہو + | آپ کے کہنے سے کب باہر ہون +

خان تخلص اشرف خان نام لکھنؤ مامن دہلی سکونت کا مقام جب سفر کے
وطن کو آتے محفل مشاعرہ ترتیب دیجاتی غلام ہمدانی مصحفی سے اصلاح سخن
وضع خوش اچھا چال چلن

ایجان غم فراق مین تم زہر کھاؤ | اسکے سوا نہین کوئی تدبیر دوسری

خستہ تخلص غلام قطب نام حضرت سلطان المشایخ نورہ مرقدہ کے خادم
اولاد حضرت سید محمد کرمانی قدس سرہ سے سلسلہ باہم شاگرد بجور یخان
آشفتہ سخن الکا شستہ و رفتہ خستہ خاطرون کا دل شاد کرتے ہین ہم اونکو
اسطرح یاد کرتے ہین

جلوہ اوس مہ نے جو ناگاہ لب بام کیا | روز خورشید درخشان کو وہین شام کیا

خرد تخلص نواب فخر الدین خان دست زمانہ سے خط کافی اور عیش وافی پایا
آگے ہمت بلند انکے طلا مثل خاک زر دلپست ہاتھہ آیا خرد دقیقہ سنج شایستہ
فکر سخن نادر وابستہ مدت سے تیغ زبان بہ نیام کام سے شاہد مضمون نعل
ناکام ہے فکر سخن مین کمال ذی شعور عقل کلک دو زبان مشہور کلام وہ دقیقہ رس
ہے جسکی ہر کسی کو ہوس ہے

لبونپہ جان ہے جلد ہی پہونچ کہین ظالم | یہ آرزو ہے کہ دم تیرے روبرو نکلے

گردش چشم پر ترے جبکہ نگاہ کیجیے ۔ خانہ دل کو اپنے ہاتھہ آپ تباہ کیجیے

خیال تخلص غلام حسن خان نام برکت اللہ خان برکت فارسی گو سے جو انکے چچا تھے مشورہ سخن حاصل صاحب گلشن بیخار ہر ایک کے برا کہنے کو مستعد رہتے ہین چنانچہ یہہ تحریر اونکی انکے قابل کہ دو دیوان دارد قریب صد ہزار بیت و انچہ ما از وی گزیدہ ایم اینست آفرین ہے کیا خوش پسند ہین آپ ہمہ تن خرد مند ہین آپ کہ لاکہہ بیت مین سے چھہ شعر پسند آئے جنکو وہ زبان پر لائے آہ انکے نسبت اونہین بڑا خیال آیا جس سے سامعین کے دل کو ملال آیا

جہلک ایسی کوئی دکھا گیا مہ پارہ کھڑکی مین ۔ کہ جون چلمن تشبک رہگیا نظارہ کھڑکی مین
پھرئے سر سے ہوا خانہ مجنون آباد ۔ پانون جب ہمنے دہرا آنکے ویرانے مین

حاضر ہین ہم تو آو شیشہ کہین نکالو ۔ جو دل کی آرزو ہے اوسکو کہین نکالو
جرعہ افشان ہو ہمارے خاک پر غافل کبھی ۔ ہم بھی اے ساقی تری مجلس کی میخوارون مین تھے
مژگان کی یہ کاوش نہین ناوک فگنی ہے ۔ ابرو کی اشارت نہین شمشیر زنی ہے
تیر اشگفتگی پہ جو آیا ہے دل خیال ۔ اے غنچہ فسردہ تجھے بھی ہوا لگی

خاکی تخلص حیدر بیگ نام معدن مولد دہلی اصل بدخشان کان دکن مین انکا لعل جان پنہان جوہری طبع انکا مرصع رقم جسکے رشک سے رنگ سخ حاسد پارہ نیلم

ہم عشق بھی سیکھین اگر استاد کوئی ہو ۔ دل تو ہی بتا دے تجھے گر یاد کوئی ہو

خادم تخلص لا اعلم کسیکی خادم مزاج مخدومان محفل مشاعرہ کی خدمت مین اس ادب سے مصروف ہوا جسکے تکلم کا شہرہ رفتہ رفتہ یہان تک مشہور و معروف ہوا

اسکے ہاتھون ایک جہان ویران ہے ۔ چشم بھی میری کوئی طوفان ہے

خلق تخلص میر احسن نام نور چشم میر حسن مصنف مثنوی بدر منیر تعلیم یافتہ والد خود بوجہ احسن

دل لگاتے تو لگا یا یہ نتھا کچھہ معلوم ۔ جی پہ کیا گذرے گی اور جان پہ کیا ہووے گا

خلیق تخلص میر مستحسن نام چھوٹے بہائی میر احسن کے فن شاعری مین

خلیل تخلص سید ابراہیم علی نام خلف سید محمد علی بشیر مرحوم جنکا حال حرف الباء مین
بہ تخلص بشیر مرقوم سبزہ آغاز جوان وجیہ ایام عنقریب سے گلچین باغ سخن اور حضرت
اوستاد کیطرف سے بطور خالق سپرد من میرا حقیقی ہمشیرہ زادہ بشوق طبع تحریر
غزل پر آمادہ آذر طبع نے تخانۂ کاغذ مین اصنام مضامین اس شکل سے تراشے اور
خلیل فکر نے بتان مضمون اس صورت سے توڑے

ناتوانی سے ہلے زور نقاہت مجھکو
بال بھر بھی سے نہین ہلنے کی طاقت مجھکو

تیرہ بختی کی شب آئی ہے بس اندھیر ہوا
زلف کے پیچ مین لائی مری شامت مجھکو

مرے دلکے مکانکا ہے نگین محبوب نیر دلکا
یہ کاشانہ ہے منزل گاہ نور شمع ایمان کا

ہے جو ابرو کا تصور مجھے مضطر مین ہون
یہہ تڑپتا ہون کہ گویا تہ خنجر مین ہون

منتشر رہتا ہے مجموعۂ خاطر اپنا
ہر ورق جسکا پریشان ہو وہ دفتر مین ہون

خدا کریم ہے کچھ معصیت کا خوف نہین
کرم کے آگے نہ پرسش گناہ کی ہوگی

آئے تھی روتے ہوئے جاتی ہین رلواتی ہوئے
یان تو رونا ہی رہا آغاز کیا انجام کیا

صنم بے نقاب اپنا مکھڑا دیکھا دے
تجلی کا موسی کو نقشا دیکھا دے

میرا رشک یوسف مرے ہاتھہ آئے
مقدر جو خواب زلیخا دیکھا دے

یہان تاب امروز فردا نہین ہے +
مجھے تو ابھی اپنا جلوا دیکھا دے

یہ آنکھین ہین طالب ترے دیکھنے کی
انہین جلوہ روے زیبا دیکھا دے

کرین کیون نہ سیراب پانون کے چھالے
جو سوکھی زبان خار صحرا دیکھا دے

رہیگا نہ یون رنج فرقت ہمین
کبھی تو طبیعت سنبھل جاے گی

کبھی تو یہ عاشق مزاجی کی خو + +
بدلتے بدلتے بدل جاے گی

رہیگا نہ بیتاب سینہ مین دل +
تڑپ اسکی اکدن نکل جاے گی

ہمارے صنم کے مقابل خلیل
خدائی بتون کی نکل جاے گی

خندان تخلص لا اعلم حال انکا کیا کیجیے رقم شاہد مضمون خندان خندان
کہ چشم عاشق مضطر جس سے گریان

حشمت تخلص مرزا فخر الدین نام انکے شاہ سخن کا باین شوکت احتشام

ترسے بیمار ہجران کا ترسے بن ۔ یہہ عالم ہے کہ عالم نوحہ گر ہے

## حرف الخاء

خالق تخلص عبد الخالق نام جد دہلی مین مرزا سلیمان شکوہ بہادر مرحوم کی سرکار کے ملازم جوان جسیم چیچک رو اکثر بمحفل مشاعرات مہاراجہ صاحب تشریف لاناقائم ہنگامہ گفتگو زبان مین لکنت وقت بیان کلام مین متانت

خون نے رنگین کیا اوسکا ترپ کر دامن ۔ سر جلاد پہ احسان نہوا تھا سو ہوا

خالق تخلص خالق بخش نام پنجابی الاصل ہمشیرہ زادہ شیخ نبی بخش حقیر مولد و منشا جید دہلی کرہ ابریشم محلہ تاجگنج مین سکونت پذیر جوان نوعمر خوش خلق بعاصی التفات کامل شعر و شاعری پر انکا دل اوستاد کیطرف سے شیفتہ کے پیہ ترکیب سخن مین امین اور وہ بزرگ و خورد خالق فکر انکا مخلوق مضامین پیدا کرتا ہے خلقت شائق کو عالم عالم جہان چاہے شیدا کرتا ہے

دہلی مین گرہہ شگوفہ ہے جہانان پیدا ۔ نخل امید مین ہوئے گل خوبان پیدا

اوڑ گیا وسمہ نگارین سے جو اوس شوخکے وہ ۔ طائر رنگ حنا مین بھی ہوئی جان پیدا

زخم کھاتے ہی ہو گیا بیہوش ۔ تھی خدنگ نگہہ کی بھال شراب

نہین ساغر تو جانے دے ساقی ۔ مین کرون اوک اور توڑ ہال شراب

کیا کیا نہ سہی مرو بھکائے ہین فلک نے ۔ کس کس کو بنایا نہ کمان تیر بنا کر

قریب کسکا بہت دور تم تو ہو صاحب ۔ کہ میرے پہلو مین ہو خواب مین رقیب کے پاس

فراق یار مین مین نے کہا یہہ نیند سے رات ۔ غضب ہے تو بھی نہین آتی ناشکیب کے پاس

تو چونک کر وہ یہہ کہنے لگی کہ سن کمبخت ۔ مین تیرے پاس ہون یا تیرے نصیب کے پاس

سرو قد زلف بنفشہ گل نرگس آنکھین ۔ تن سمن غنچہ دہن اور گلستان عارض

پھر ہوس آئی بیابان کی خدا خیر کرے ۔ پھر جنون آگے ہوا دست و گریبان ہمسے

ہے اوراد نسے شمع روشن ہے ۔ نور اونکا شہرہ ہمارا ہوا ہے ++

نہین ہین قابل لطف و کرم تو ایظالم | ستم بھی مجھ پہ نکر رحم گر نہین آتا
جمال یار ندیکھا تھا جب تک آتا تھا | اور اب تو حشر تلک نامہ بر نہین آتا
مریض درد محبت کا دل نہ توڑ اپنے | نہین تو منہ سے نکر تو اگر نہین آتا
ہوا ہون بیخودی عشق سے یہان تک مجھے | کہ یار سامنے ہے اور نظر نہین آتا
ہوا ہے یہہ غم ہجر بتان سے حال حیا | کہ ابتو سامنے دو دو پہر نہین آتا+
نشان ہی دلمین اپنے ناوک مژگان جانان کا | مداوا ہو سکے کیا چارہ گر سے زخم پنہان کا
نپوچھو یہہ ہو کٹنا شب تاریک ہجران کا | دم شمشیر تھا گردنپہ ہر دم خم گریبان کا
شگاف سینہ کا سینا بھی ہی اشکال ای ناصح | نہین یہہ چاک دامن کا ادہر ادہڑا ادہڑ ٹانکا
کبھی شگفتہ ہوتا ہی کبھی پژمردہ ہوتا ہے | الہی یہہ کوئی دل ہے کہ غنچہ ہے گلستان کا
جگر دوپارہ ہی چاک سینہ ہی چشم پر گوشۂ آستین کا | برا ہو یارب بنایا جن دکہ ہی یہ عالم دل حزین کا
ترانہ آگی گو یا نون ہرگز گلے سے اونگ کسی حزین کا | اثر ہی صحرای کربلا کا بتون کے کوچہ کی ہر زمین کا
جگر سی کھینچون گر ایک نالہ تو دو نو عالم ہون زیر و بالا | زمین طبق ہو دہی آسمان کی اور آسمان ہو طبق زمین کا
مرے جنازے پہ ہو نمایان نہ بیکسی کیونکہ ہون مین کشتہ | نگاہ پر سحر و فتنہ انگیز و غمزہ آمیز و شرمگین کا
ہزار جا سی جگر سلایا اور اسپہ سو چاک مین خدایا | مین دل کے جینے سی باز آیا کہیں یہ پیوند ہو زمین کا
یہ ناتوان دل بیتاب اور یہ صدمۂ ہجر | یہ دن پہاڑ سا بار گران یہ بہاری رات
برا ہو سختی جان کا ادہر ہوا او سے رنج | ادہر ہوئی مجھے قاتل سے شرم ساری رات
نشان گور مٹانے کو آن کر اغیار | مرے مزار پہ کرتے ہین اشکباری رات
یہہ ناتوان ہون کہ آیا نظر نہ دوستون کو مین | قضا پہری مرے بستر کے گرد ساری رات
جگر کو تہام کے دلکو دیا جو صبر تو کیا | تڑپ تڑپ کے گذاری تو کیا گذاری رات
پس وصال ہیسر مجھے وصال ہوا | مرے جنازے پہ بیٹھے رہے وہ ساری رات ع

حزین تخلص میر بہادر علی نام ادب یافتہ نواب زین العابدین انکے شاعر فلک کا
نالۂ حزین جنان مچنین

کر دیا شوق نے خوبان جہان کو اوسکے | تفتہ دل سوختہ جان خستہ جگر اپنا سا

قمار محبت مین بازی سے ا + وہ جیتا گیا اور مین ہارا گیا +
کیا قتل اور جان بخشی بھی کی + حسن اوسنے احسان دو بار اکیا

حسن تخلص مولوی ابو الحسن نام میرٹھ انکی سیرگاہ قصبہ کاندہلہ مسکن کیفیت تحریر نظم سخن سب پر مبسر ہین

منفعل ہون دست و پا بھی مارنے سے قیت فرج — کیون مین تڑپا جو ترے دامن پہ چھینٹا پڑگیا

حسن تخلص مرزا احسن نام پسر سیف الدولہ عالی مقام جب سخن کا تذکرہ آیا تو ایسا کلام فرمایا

دلکو دیکر اوس بت کافر کو ہمنے اے حسن — جسقدر ناحق یہ کھینچے سے ندامت کیا کہین

حسین تخلص سید غلام حسین نام اور کیفیت سے بندہ ناکام ایسا فرمایا جو لکھنے مین آیا صفحہ کاغذ میدان کربلا پر فکر یون چمکا

تھا غش سے بڑھ کر جو داغ اپنا دہی ہے — یون چرخ نے گو کر دیا مجبور کسی کا

حسن تخلص حسن علیخان نام کشمیر اونکا مقام حسن کلام تو دیکھو نہ اس آغاز کا انجام تو دیکھو

آنکھوںنین مرے قطرۂ خونناب نہ ٹھہرا — کشتہ بھی ہوا تو بھی یہ سیماب نہ ٹھہرا

حکیم تخلص نہال الدین نام علم طب اونکا پیشہ اور کام اونکی فکر کے مفردات لکھے جسکے یہہ کل کائنات

مرے پہ بھی نگئی میرے گھر کی تاریکی — رہا خموش چراغ مزار ساری رات

حیا تخلص مرزا رحیم الدین نام صاحب عالم سن بارہ سو پینسٹھ ہجری مین جدد ہلی کا تشریف لانا مقدم بمحفل مشاعرہ منشی ابو الحسن صاحب تشریف لاتے سامعین کو کلمات متبرکہ سے شرف اندوز فرماتے صاحب گلشن بیخار انکے حال سے بیزار انکی فکر کا ذکر نہین کیا یہہ قابل ذکر و فکر نہین شاید یہ بیان معجب شرم ہے اسی سبب ترک نظم ہے

کوئی بشر مجھے ایسا نظر نہین آتا + — کہ تیرے کوچہ سے تھامنے جگہ نہین آتا

| | |
|---|---|
| کہتے ہین حکیم آیا بتخانے سے مسجد مین | ہمکو تو تعجب ہے وہ گبر مسلمان ہو |
| ہم بھی صنم کے غم مین نہ ایمان سے گئے | کتنے ہین بندگان خدا جان سے گئے |

حیرت تخلص میر مراد علی نام مرادابادی تجارہ طرف کوہستان بینائ عمر سنگ سار کلام صاف آیئنہ کاغذ مین اس شکل سے منہ دکھاتا ہے شیشے والے کی یہہ صورت ہے کہ مارے حیرت کے سکتے کا عالم ہوا جاتا ہے متاع سخن کاغذ کی الماری مین دھری ہے اقمشہ مضامین سے دوکان فکر بھری ہے

| | |
|---|---|
| کہان ہے شیشۂ مے محتسب خدا سے تو ڈر | مرے بغلین جھلکتا ہے آبلہ دل کا |

حقیر تخلص میر امام الدین نام متوطن جہان آباد مرد شایستہ نیک نہاد خجستہ بنیاد

| | |
|---|---|
| ہون ہست و نیست عالم تصویر کیطرح | گویا ہون اور خموش ہون زنجیر کیطرح |

حسن تخلص خواجہ حسن نام گداز دل رحیم طبع خجستہ اوضاع شاگرد جعفر علی حسرت علم موسیقی مین رشک نکیسا لکھنو مین ایک معشوقہ خراب آباد کنندۂ دل عشاق مسماۃ بخشی سے کمال محبت سامعین و ناظرین فرماینگے کہ یہہ ایسا ہی ذکر لاتا ہے اور تقریر مناظرہ کو تا مقدور بڑھائے جاتا ہے مخدومان بندہ بجاے غور ہے انکے نسبت صاحب گلشن بیخار کی عبارت کا یہہ طور ہے بعلت دوروئی باعتبار مے زیست یہہ تو وہ نقل ٹھری کہ خدا تو جواب دیچکا نگہبانی سے جیتے ہین اونکی تحریر سے معلوم ہوا کہ درویش تھے اور باختیار خود خرقہ کم سیتے تھے بھلا یہہ بیہودہ شوخیان ہماری وہ آنکھہ کہان کہ ہم جیسے برے اچھے کو دیکھین تحقیر فقیر بے مناسب بر عنوان

| | |
|---|---|
| خاکساران جہان را بحقارت منگر | تو چہ دانی کہ درین گرد سوارے باشد |

اگر اس راست گوئی پر کوئی صاحب کج مزاج ہون تو مرضی اللہ کی بندے کے نزدیک تو قدر و منزلت یکسان ہے گدا و شاہ کی ایسا فرمایا بدگو کو جلایا

| | |
|---|---|
| امنڈ کے آنکھون سے اکبار بہہ چلے آنسو | ہنسی ہنسی مین جو ذکر وداع یار ہوا |
| یہ طفل اشک کی میرے عجب پڑی ہے خو | کہ ایک بات سنی اور گلے کا ہار ہوا |

دہلی مین بعمر سی و پنجسال آئینہ ہستی سنگ قضانے چور کیا طے مرحلہ دہلی تا مقدور کیا حیرت کے اوستاد جرات جرات کے شاگرد حیرت

| ہوا ممنون احسان خوب اپنی ناتوانی کا | بہ شکل نقش پا اوسکی گلی سے اوٹھہ نہین سکتا |
|---|---|

حزین تخلص لااعلم طبع اندوہ گین اردو مین یون بیتین کہین

| چاہین کہ جل مرین تو کہین خار و خس نہین | ویران ہوا خزان سے چمن یان تلک کہ ہم |
|---|---|

حفیظ تخلص محمد حفیظ نام ساکن دہلی لوح مشق سخن کے مصلح حکیم قدرت قاسم قطع نظر شاعری مرثیہ گوئی کے بھی ناظم

| نہو رہینگی پھر کبھی باتین ہمارے آپ کی | رو بہ رو غیر کے شکوہ کیا کرون مین آپکا |
|---|---|

حکیم تخلص محمد اشرف نام لعلاج امراض مہلک مسیح زمان نسخہ کتاب طبع شفا بخش مریضان سخن مطلب گاہ کاغذ مین عیان

| ہنسا ایک بار تو سو بار رو دیا ++ | کیون کیا مین برنگ زخم ناسور |
|---|---|

حقیقت تخلص میر شاہ حسین نام حقیقت حال یہ کہ قلندر بخش جرات انکے اوستاد سخن اصل بلخ مولد بریلی لکھنو نشاد مسکن کلمۂ کلام یون زبان پہ آیا جو صحیفہ مین درج کیا گیا

| ہوگئے بیمار بس ہم بھی تری بیمار داری مین | دلا اب دو نو ںل کا ہنگ اوقات آہ و زاری مین |
|---|---|

حیرت تخلص غلام فخر الدین نام صاحب فن انکے بیان سے صورت مجلس چراغان ہر اہل انجمن

| جوانی مین جسطرح سے جان نکلے | ہم اوس بزم سے یون پیار یان نکلے |
|---|---|

حکیم تخلص محمد پناہ خان نام خلف سید شریف خان فخر شاگردی خضر شعرا سے حاصل کعلم موسیقی اور موزخی مین دخل کامل ہے پہلے تخلص نثار تھا معلوم نہین بہ لیکے مین کیا اسرار تھا بنار تجن فکر شریان سخن کا حال امتلاو خلو سے قرابادین قرطاس پر پایہ حکمت بیان کرتا ہے لقمان طبع نسخہ معتدلہ امراض مختلفہ کی تشخیص مین ادویہ مفردات سے ترکیب دیگر ایسا نشان کرتا ہے

حیدر تخلص حسام الدین نام استحکام کلام ظاہر ہے صاحب گلشن بیخار بادہ متانت تحریر تعریف سے قاصر

ملک خصال پری وش فرشتہ خو کہتا | مجال تھی کہ سگ یار کو مین تو کہتا

حشمت تخلص میر محمد علی نام شاعر قدیم نتائج فکر عالی الظاہر و باطن فی الحقیقت سلیم

خط نے تیرے حسن سب گنوایا + | یہہ سبزہ قدم کہان سے آیا +

حالی تخلص میر محب علی نام مرشد آبادی اور کیفیت حالی سے اطلاع کیا دی

عوض مین بوسہ کے دی ہی گالی سوال دیگر جواب دیگر | یہ طرز تو نے نکالے سوال دیگر جواب دیگر

حبیب تخلص لاا علم مراد آباد وطن دوست کے دوست دشمن کے دشمن

خانہ ویرانی مری گرچہ کی اس نے حبیب | پہ خدا حشر تک آباد رکھے خانہ دل

حضور تخلص لالہ بالکند نام زانو ادب کا آگے حضر شعرا کے تہ کیا قوم سے کہتری کام و زبان مین چاشنی قند عربی رکھتے تھے شاعری مین اونکی طبیعت کو بہر حال برتری

یہ جو چشم پر آب ہین دونو + | ایک خانہ خراب ہین دونو +
جفا کو تم وفا سمجھے ستم کو ہم کرم سمجھے | ادہر کچھہ دل مین تم سمجھے ادہر کچھہ دل مین ہم سمجھے

حیران تخلص میر حیدر علی نام پیدایش دہلی شاگرد سرب سنگہ دیوانہ جنگلی ہوش کا گوش ہوش عالم مین مشہور افسانہ دیار طلوع شمس مین اکثر فروغ اندوز صاحب گلشن بیخار انکی نسبت کنندہ توزرے گویند غرور شاعری دماغش را مختل کردہ بود الخ اس عبارت سے کیا حاصل جو یون ہوسئے ناقل اضلاع بہار مین کسی جگہہ جان فروش ہوئے اور قاتل کے خود بھی قاتل ہوکر ہمدوش ہوئے

گذر کرتا ہے بھولے سے ہماری خاک پر گر وہ | اُٹھا ہو اس سے دو دو پہر دامن جھٹکتا ہے

حیرت تخلص پنڈت اجودھیا پرشاد نام لکھنو مسکن کشمیری نژاد علم شاعری مین قلندر بخش جرات جیسے مشہور زمانہ انکے اوستاد جامع مثنوی ہاے کثیر بعلم موسیقی دلپذیر تیر اندازی مین قدرت قوی خوش گلوئی مین رشک حنجرۂ داودی

| | |
|---|---|
| مفلسی اور دماغ اسے حاتم + | کیا قیامت کرے جو دولت ہو + |
| بیری مین آج یار مرے ہمکنار ہے | ساقی شتاب آکہ خزان مین بہار ہے |
| بیخود اس دور مین ہین سب حاتم | اندنو کیا شراب سستی ہے + |

حشمت تخلص میر محتشم علی نام اصل انکی شہر بدخشان پیدایش جہان آباد زبان فارسی مین نکتہ دان نگینہ فکر لعل لبان معشوق سے شوخ تر یاقوت سخن عقیق شفق سے نہایت احمر میر محمد افضل ثابت اور عبد الرضا متین سے ہم ردیف مرد شریف چالاک نظر باز و حریف سخن کو انسے یون جاہ و حشمت معنی کو اسطرح مرتبہ و شوکت

| | |
|---|---|
| گور کے سوتے دیوانون کو جگاتی ہی بہار | شور ہے غل ہے قیامت مست آتی ہے بہار |

حیدر تخلص میر حیدر علی نام اصل لاہور ساکن پشاور نور چشمان حضرت غوث الاعظم رحمۃ اللہ علیہ کا طور جذبہ طبع پیش بیان حال درویش

| | |
|---|---|
| لے سنگ وحشت جبہہ پہ خاص و عام نکلا | بارے جنون کی دولت اپنا یہ نام نکلا |

حافظ تخلص محمد اشرف نام علم موسیقی مین مہارت کامل صاحب گلشن بیخار کو انسے بھی خصومت حاصل یہہ انکی ظرافت ہے عجب طرحکی فتانت ہے بعضے دہلی والے صاحبونکو حقیر لکھا کسیکو قابل تحریر لکھا تاکہ کوئی یہہ نجانے کہ اورون مین سے سرگوشیان کرتے ہین لیکن نکتہ رس تو ایما و کنایہ پہ دھیان دہرتے ہین حافظ صاحب کی نسبت یہہ عبارت تحریر کی افسوس کہ حافظ کی بھی تحقیر کی اور فن موسیقی خود را یگانہ می داند شاعرے ممتاز از ایشان درمیان نیست لاجرم این بیت ثبت گشت الخ ماشاء اللہ کیون نہ آپ برا ذکر کرتے کسطرح عیب جوئی پر دھیان نہ دہرتے یہہ تو شاعر یا حافظ پہ قدیح کا خدا حافظ بندے کی یہہ دھن ہے انکا وہ سخن ہے کیا کلام ہے جس سے حاسد کا دل سی پارۂ دل کیا بلکہ جگر بی پارہ

| | |
|---|---|
| ابر مین می کیطرح زلفکے پردے مین آہ | تونے گو منہ کو چھپایا مجھے معلوم نتھا |

ہے غبار آلودہ یان تک اشک اس غمناک کا | دست مژگان مین سدا رہتا ہے سبحہ خاک کا
ساقی مے دے کہ اہل مجلس ++ | پانی پانی پکارتے ہین ++++
نازک دلون کے زخم کو مرہم کبھو نہو | پیراہن حباب پھٹے تو رفو نہو +

حجام تخلص عنایت اللہ نام سہارنپوری از تلامذہ مسعود الشعرا مقبول بیت مولانا و مرشدنا جناب حضرت مولوی محمد فخر الدین محب نبی رحمت اللہ علیہ سے کیا ہو تراش فکر مقراض زبان سے ریش سخن کو اصلاح دیتا ہے شانہ بیت مین زلف مضمون کو اس پیچ مین لیتا ہے

خط آنے سے بھی اپنی رسائی نہین ہان | حجام کسطرح سے بلین کیا ہنر کرین +
یہہ جی مین تمنا ہے کہ اون آنکھونسے پوچھون | بچتے نہین کسو اسطے بیمار تمہارے

حسین تخلص نواب غلام حسین خان نام از زمرۂ افغان و رئیسان شاہجہان آباد علم مجلسی معقول میدان کربلا کے کاغذ مین یون چمکی انکی زبان کی ساطور

تشنہ آب دم خنجر ہے بسمل اور بھی | دست نازک کو ذرا تکلیف قاتل اور بھی

حنیف تخلص میر چراغ علی نام چراغ طبع میر شیر علی افسوس جیسے روشن ضمیر سے انکی طبع منیر مصباح فکر بزم شعرا کے لیئے فانوس خیال مین مثال شمع پر تنویر لکھنؤ کے رہنے والے ہین جنکی شمع فکر کی یہہ اوجائی ہین فتیلہ فکر سخن چراغ کاغذ مین مانند سراجاً منیرا منور تجلی شمع وادی ایمن سے روشن تر

ہے اپنے تو نزدیک وفا خوب ولیکن | ہے لطف جو تیری بھی طبیعت ادہر آئے

حاتم تخلص شیخ ظہور الدین نام از نو فکران کہن جوانی مین سیکھا سپہ گاری کا فن پھر دست ہوس کھینچکر پاے توکل دراز کیا دہلی مین فقیرانہ اپنا انداز کیا صاحبان فکر سے بہتون نے فائدہ حاصل کیا مسعود شعرا نے اپنے کو انکی طرف مائل کیا حاتم طبع یمن کاغذ مین اسطرح سخاوت کہلے کرتا ہے فیاض فکر شہر بیان مین السخی حبیب اللہ ولو کان فاسقا کا ذکر مضمون دردی کرتا ہے

تو اذیت پیشہ دشمن ہے بغل مین دل نہین | دور ہو پہلو سے صحبت کی مری قابل نہین

داشتہ لاسیما مثنوی اینکو میگفت مثنوی سحر البیان کہ مشہور بہ بدر منیر است شہرت تمام دارد وقطع نظر از پا لغزی ہاے شاعری بمحاورۂ عوام بد نگفتہ بلکہ داد بلاغت وادہ الخ لفظ پا لغزیہاے شاعری کو غور کیجیے خیال انکے بد طور سمجھیے حرف فی الجملہ کو بلاحظہ فرمائے داد معرکہ کی دلائیے و بمحاورۂ عوام بد نگفتہ مطلب یہ کہ خاص لوگونکو یہہ طرز خاطر پسند نہین کچہ انکے دلبند نہین عیب لگانا ہر شخص کو انکی عادت ہے نزدیک رہنے والے ہون یا دور سگے ہی نیت ہم حسن شاہد سخن حسن بوجہ احسن یون جلوہ گر ہوا جسکی لطافت و متانت پہ حاسد کا ٹکڑے جگر ہوا

اظہار خموشی مین ہر سو طرح کی فریاد ہے ‏ ‏ ‏ اظہار کا یہہ پردہ ہے کہ مین کچہہ نہین کہتا
مین حشر مین کیا رو دُون کہ اوٹہ جائے ہے تم پر ‏ ‏ ‏ برپا ہوئی ایک مجہہ پہ قیامت تو یہین اور
دامن صحرا سے اوٹھنے کو حسن کا جی نہین ‏ ‏ ‏ پانون پہیلا تے دیوانے نے بیابان دیکہا
دروازہ گو کھلا ہے اجابت کا پر حسن ‏ ‏ ‏ ہم کس کس آرزو کو خدا سے طلب کرین
تیرے ہمنام کو جب کوئی پکارے ہم کہین ‏ ‏ ‏ جی دہڑک جاتا ہے یہ کہ کہین تو ہی نہ ہو
شب وصل صنم ہے آج ایہمدم کسی ڈہب سے ‏ ‏ ‏ گریبان سحر کو ٹانک دیجو دامن شب سے

حسرت تخلص لاعلم عظیم آبادی شاگرد مرزا جان جانان مظہر شوخی و ذہانت و طباعی انکے کلام سے اظہر

فرہاد سے ہمسری کرے کون ‏ ‏ ‏ سر کسکا پہاڑ ہے یون مرے کون +

حسرت[۵] تخلص جعفر علی نام لکھنوی پیشہ آبائی عطاری جب شدہ شدہ ایکو مین انکی آئی بارے عرصہ قریب تک عطاری کی بعدہ یہہ بردباری کی ہمنشینی امرا شروع کر کے اونسے بہی درگذر کر دنیا کو چھوڑا اور اہل دنیا سے اپنا صاف منہ موڑا اگرچہ وہ سرد زمانہ اور سفیہ دنیاہ روزگار سے علیحدہ بسلم کی گنبد مین بیٹھے فرزانگی یہہ کی کہ درستی سخن سب سنگہ دیوانہ سے سیکہی

آشیان چھوڑ چلے اے چمن آرا ہم تو ‏ ‏ ‏ تو ہی لیجا ہو سرپہ یہ گلستان او ٹھا

آج پھر اوس بت کافر نے حقیر — وہ ادا کی کہ خدا یاد آیا + +
عین نور نظر گبر و مسلمان ہو تم + — چشم بد دور ہتو قدرت یزدان ہو تم
مجھہ مین اور قیس مین ہے فرق حقیر — وہ مقید ہے اور مین وارستہ

حسرت تخلص لالہ ذوقی رام نام دہلی انکی جاے مولد فرخ اباد مین قیام سامعین کو انکے نغز گفتاری پر حسرت ناظرین کو شیرینی خط سے حیرت

برنگ آبلہ ایواے یہہ کیا زندگانی ہے — کہ جسکے پانون پڑتا ہون وسیکو سرگرانی ہے

حسن تخلص میر غلام حسن نام خلف میر غلام حسین ضاحک مولد دہلی اصل ہرات سجدہ گاہ شعرا انے ہجو ہاے نادرہ انکے والد کی نسبت لکھین اونکی کیا بات ایام شباب مین سمت طلوع آفتاب یعنی فیض آباد کے جمہور بلا زمان نواب سردار جنگ پسر نواب سالار جنگ ملازم اور فخر شاگردی نسبت میر ضیاء الدین ضیا کی انکے مزاج نازک خیال خوش مقال پر قائم تادر طبع عدیم المثال بدیع فکر ندرت کمال انداز تحریر مثنوی بطرز شایستہ طرز تقریر بنوع بایستہ مثنوی سحر البیان مشہور بہ بدر منیر اس متانت و فتانت سے لکھی کہ جسکے ہر ایک شعر کی صفت باہر تقریر سے اوسکی ہر بیت کا وصف و حسن معانی لطافت و شوخی خارج تحریر سے صاحب گلشن بیخار کی انکی نسبت کیا شوخی کی عبارت ہے جس سے ممدوح کی توقیر و بزرگی اور ہجو ملیح کی اشارت ہے بخدمت انصاف فرمایان معرکۂ سخن عرض ہے اور اسکی منصفی حاکمان سخن پر محکمۂ مشاعرے مین فرض ہے لہذا بعض فقرات محررہ انکے درج گلستان سخن ان کے منصفان سخن کے روبرو بیان کیے منصفی کیجیے داد دیجیے حقیر سچ عرض کرتا ہے یا غلط ہنگام تحقیق جسکا قصور ثابت ہو تو بموجب حکم شرع شاعری وہی مستوجب سزا ہے جو عدول حکمی کرے توحکامان اقالیم سخن کے موافق امر ناقص بدلا ہو کمال وقت طرفداری نفرما کر حق اللہ فیصلہ کرین جیسی جسکی کیفیت اظہار ہو معالکہ یہ تن یہہ اونکی عبارت ہے جسکی بندے کو شکایت ہے ہر اصناف سخن فی الجملہ قدرتے

| | |
|---|---|
| ہنگایا خون مدت تک خیال روی رنگین نے | فروڈرا پیٹ مین اوٹھا جو دیکھا زلف پیچان کو |
| وہ مضمون گہکا پیدا کیجیے طبع گرامی سے | حبیبی انت یا چرکین کا غل ہو گور جامی سے |

جانؔ تخلص جان صاحب نام لکھنوی طبیعت انکی طرف فکر ریختی مالوف دیوان ریختی مضامین زنانہ کے تزئین مین مصروف انکو کچھہ زنانی گفتگو پسند ہے جنکو ایسی باتون سے نفرت ہے اون نیک مردونکا دم بند ہے کلام زنانہ گفتگو زندانہ

| | |
|---|---|
| اگر دوزخ نہو تا قدر کرتا کون جنت کی | ہے رتبہ سوم کی خست سے حاتم کی سخاوت کا |

جوشؔ تخلص شیخ نیاز احمد نام تعلیم یافتہ شیخ ابراہیم ذوق شاعر طبع کو مضمون شعر سے اسطرح شوق

| | |
|---|---|
| غش آئے ہی کیا سنتے ہی ذکر ادسکے جفا کا | در پردہ مزا چکھتے ہین ہم روز فنا کا |

جانؔ تخلص جان صاحبہ فیض آبادی صحبت ذائقۂ یاران ذی علم رہا شعر گوئی کی طرف انکو یون حلم رہا نازنین سخن عشاقان جان باختہ کو دریچۂ کاغذ مین اشارہ بتاتا ہے دل طالبان انکے ناز و غمزے کی گرمی سے پگھلا جاتا ہے

| | |
|---|---|
| جان و دل بیچتے ہین ہم اپنا + | ایک بوسہ کو لیلو سستا ہے + |

## حرف الحاء

٣٦

حقیرؔ تخلص شیخ نبی بخش نام انکے خاندان عالیشان کا ذکر انکے والد ماجد کے حال مین بیان ہو چکا انکے خصائص جیسے انکے والد کا معاملہ تھا اوسی طرح پر بخوبی نشان ہو چکا عرصہ دراز سے بسرکار انگریزی بعہدۂ سررشتہ داری فوجداری ضلع علیگڈہ تشریف رکھتے ہین ہم اور یہ آپس مین آبا و اجداد سے ایک عرصہ درازہ سے ملاقات وانس کی توصیف رکھتے ہین شعر گوئی مین تلمیذ پذیر میر گلزار علی اسیر یہہ کلام حقیر با توقیر

| | |
|---|---|
| سایۂ قصر ترا یاد آیا + + | پھر ہمین ظل ہما یاد آیا + + |
| ید بیضا کا جو ندکور ہوا + + | اوسکا نقش کف پا یاد آیا + + |

یہ کسکی آتش غم نے جگر جلایا ہے | کہ تا فلک مرے شعلہ ذ سر او ٹھایا ہی
ڈبڈبائی آنکھہ آنسو تھم رہے | کاسۂ نرگس مین جون شبنم رہے

جولان تخلص الف شاہ نام بنبھیکے حال پر نظر شفقت تمام عمر قریب شصت سال لباس گیروالالال غریب الوطن سن بارہ سو چونسٹھ ہجری مین فخر دہلی مین تشریف لائے عاصی نے اونکی خدمت سے بہت فیض اوٹھائے اکثر مشاعرے مین تشریف لاتے ہین اور غزلیات طرح وغیر طرح سے سامعین کو خوش کر جاتی ہین سہ کیا کہے اور یہ عقیدت کیش + برگ سبز است تحفۂ درویش + عاصی پہ نہایت نظر عنایت ہے نیازمند کو اون سے بدل محبت ہے شاگرد خواجہ حیدر علی آتش فیض تعلیم سے انکے مضمون دلکش انکی فکر کا فقر محلہ کاغذ مین یون گدائی کرتا ہے آزاد طبع بازار سخن مین اسطرح نعرہ بھرتا ہے

سیر جہان مضایقہ جولان نہین مگر | لغزش نہوئے پائے توکل کو دیکھنا
گیسو سے سیہ بڑہ کے شب تار نہین ہے | آنکھون سے جھڑی نرگس بیمار نہین ہے
کرتا ہے سدا شور و فغان یاد صنم مین | ناقوس برہمن سے دل زار نہین ہے
ہر اک کو تمنا ہے ترے وصل کی ایجان | کس کس کو تری خواہش دیدار نہین ہے
یوسف سے کہو یار کہین اس جا پہ سمجھکر | یہہ کوے صنم مصر کا بازار نہین ہے
کر دیتا ہے نالون سے دل مردہ کو زندہ | اعجاز سے کم یار کی گفتار نہین ہے

چرکین تخلص لا اعلم روبرو اور شعرا کے اسلئے گل کلام کی بو سے دماغ سامعین پریشان جمیع حاضرین کو یہہ خطرہ کہ اس بدبو کی تاب کہان گل مضمون گندہ بہار سر ہلائے مضامین رنگ برنگ سے بوے بہاری آئی خاکروب فکر صحن طبع کو جاروب شعاعی سے یون صفائی بتاتا ہے صحت خانہ کاغذ مین حاجت مند مضمون کم کم آتا ہے

عجب کیا دشت وحشت مین اوٹھا دین قیس میرا ہین | سعادتمند لڑکے خدمت استاد کرتے ہین
ہگتے ہین جو زلف کا بندہ با دھیان | ہچپڑ رہی شام سے سحر تک

جذبہ تخلص میر بھکاری نام ایک عزیز ساکنانے بریلی سے تھے وہ شایستہ علم
وادب سے آگاہ کسب جہل دریا سے ناواقف زمین بہت ملکونکی دستیاری جریب
پاسے ناپتے تنخواہ آخر جوار یا قرب بخارا مین ابستر فناجما یا مزاج جہان گرد سنے
مجمع شائقین مین حال ملک سخن یون سنایا

| | |
|---|---|
| وان صفائی وخود نمائی ہے ++ | یان مری جان کی صفائی ہے + |

جوہر تخلص مرزا احمد علی نام قوم قزلباش جوہر تیغ طبع اونکا مصفح فکر

| | |
|---|---|
| آتش دہ چمن ہو یا برق آشیان ہو | اے مرغ نالہ کچھہ ہو ایکشب تو پرفشان ہو |

جراح تخلص غلام ناصر نام اصول کشمیر مولد انکا دہلی مقام ملاحظہ فرمایان
گلستان سخن ان کی خدمت عالی مین گذارش ہے کہ خامہ صاحب گلشن بیخار کے
انکی نسبت کی عبارت مین کیسی خصومت کی تراوش ہے زخم تیغ زبان لگاتے ہین
بحل مین یہ پھول کیا کھلاتے ہین یہ عبارت انکی نسبت اسیر دعوی صداقت
بتیش جہت ثبت نامش درین عجالہ بناچاری حوالہ قلم شد الخ مقام انصاف
ہے اسمین کیا کچھہ لاف ہے ایسا کیون جبر اختیار کیا نشتر تیز آبدار کیا ادرجب
لکھا تو ناچاری کیا اختیار ہین بے اختیاری کیا انکے حرف حرف سے عز در
پایا جاتا ہے نب شکل آئینہ زنگ آلود دکھایا جاتا ہے عاصی کے تو سب تجدد
ہین یہ کلام عالم کو معلوم ہین انکا جراح طبع بانکا جن سے مضمون کا زخم یون سنایا

| | |
|---|---|
| جراح ٹانکے دینے مین مت کر درنگ تو | اسواسطے زخم وے یار گرم ہے |

جوشش تخلص محمد عارف نام سخن کے محکمہ مین انکا انتظام انکی طبیعت
کی جوشش دیکھیے اور میری طبع کی کوشش دیکھیے

| | |
|---|---|
| جون آینہ یہہ ستم رسیدہ + | رہتا ہے مدام آبدیدہ ++ |

حیا تخلص جینا بیگم دختر مرزا بابر اور کیفیت پوشیدہ تربہ غیرت ماہ عاشق
انکے حال سے گمراہ جینا مرنا اختیار بخدا بندہ نہ فنا جانے نہ بقا انکا فکر شعر
بوقت جی نہ بہ شوق سخن کہتا ہے اجی نہ ایسا کچھہ فرمایا کہ جو ہر دل مین انکو بھا

جنون تخلص شاہ غلام مرتضی نام ستودہ ہاے الہ اباد سے ہین خضوع وخشوع زہد وعبادت مین معروف گو نہ شوق شاعری تھا تو مزاج سودائی اونکا سمت وادی مضامین اسطرح مصروف

| | |
|---|---|
| تری چشم مست سے ساقیا وہ سیاہ مست جنون ہوا | کہ مَی دو آتشہ طاق پر جو دہری تھی وہ دہری رہی |

جنون تخلص فخر الاسلام نام استفادہ سخن میر نظام الدین ممنون سے پایا گروہ صوفیان دہلی سے تھے وحشی مزاج نے صحراے کاغذ مین زمین شعر کی خاک کو یون اوڑایا

| | |
|---|---|
| اوٹھی جو شرم تو دونونکے دل ملے نکلے | بجز حجاب یہان کچھہ نہ فاصلے نکلے |

جوشش تخلص محمد روشن نام عظیم آبادی طرز گفتار رنگین وضع تحریر مین مستحکم علم عروض مین تفنین جب جنون کی جوشش ہوئی تو سخن کی اسطرح کوشش کی

| | |
|---|---|
| سفید ہوگئین آنکھین ہوا گریبان سرخ | ہمین تو رونے نے آخر یہ رنگ دکھلایا |
| اوسکا خدنگ داغ جگر سے نکل گیا | ایک تیر تھا کہ صاف نظر سے نکل گیا |
| وہ زمانہ کیا ہوا جو مری گریہ مین اثر تھا | یہی چشم خون فشان تھی یہی دل یہی جگر تھا |
| اوسکی آنکھونکو دیکھین اے جوشش | منہ تو دیکھو شراب خوارون کا + |
| دیکھی ہم مین اور اون آنکھونمین کیا بنتی ہے | لوہو کے پیاسے ہین وہ تشنۂ دیدار ہین ہم |

جوان تخلص مرزا نعیم بیگ نام ذلہ ربائے خوان مرزا سلیمان شکوہ جوش طبیعت سے اس سن مین مضامین کا انبوہ

| | |
|---|---|
| دیوار در کی چھاتی سوراخ ہوگئی ہے | کیا روزنونسے اوسنے آنکھین لڑائیان ہین |

جوشش تخلص رحیم اللہ نام دہلوی مقلدی بانوایان مین اوستاد اور غلام ہمدانی مصحفی کی شاگردی سے انکا دل نہایت شاد بانواے فکر انکا لیلی لف سخن گلوسے طبع مین حمائل کرکے اس جوشش سے یا فقیر کھتا ہے فکر کے تکیہ مین مضامین کی صورتون کے آگے اس مشکل سے گویا رہتا ہی

| | |
|---|---|
| مین نے جو کہا تجھہ بن کیا کیا نہ الم گذرا | بولا کہ ابے تیرا روز ہی جنم گذرا |

دل جون سپند عشق کی آتش سے جل گیا || ایک آہ کھینچتے ہی مرا دم نکل گیا +

جان تخلص جانعلی نام سرادب آگے مرشد شعرا کے جھکایا سلسلہ یک جہتی نواب بیرم خان سے ملایا

ذکر اوس زلف کی درازی کا + || صبح سے تا بشام ہوتا ہے + ++

جہاندار تخلص مرزا جہاندار شاہ عرف مرزا جوان بخت ولی عہد فردوس آشیانی حضرت شاہ عالم یک لخت سن بارہ سو ایک مین بشہر بنارس جہاندار روح اونکی نے بیچ فردوس کے علم فنا نصب کیا خنجر زبان واسطے قتل اعدا کے بادیۂ کاغذ مین یون تیز ہوا

آخر گل اپنی صرف در میکدہ ہوئی || پہونچی وہان ہی خاک جہانکا خمیر ہوا

جہانگیر تخلص مرزا جہانگیر نام آب و ہواے لکھنؤ پذیراے خاطر بہت رہا مرد مجنون مزاج بہ نیروے سودا عبث ہر کسی کو زخمی کیا خود بھی زخمی ہوے پھر دہلی کو گئے عارضۂ لاحقہ نے سر شوریدہ مین شورش زیادہ کی پیر شاہ علی درویش تخلص کو مجروح کرنے کو طبیعت اپنی پھر آمادہ کی بعوض اس خطا کے محبوس ہوئے تیر قضا کا نشانہ ہو کر زندگی سے مایوس ہوئے قیدی روح زندان تن سے رہا ہوا طائر جان قید خانہ بدن سے چھوٹ گیا وحشی طبع خشت زن سودا ایونکا یہ سخن

وہ کافر مرا درد کیا جانتا ہے || جو گذرے ہے مجھپر خدا جانتا ہے

جلال تخلص لا اعلم فیض آبادی عجب کمال ہوا آنکھون سے پنہان صورت حال کا جمال ہوا

کیا ہوا مین نے جو ٹک جانب ابرو دیکھا || اتنی بس بات پہ تم کھینچنے تلوار لگے

جولان تخلص میر حسن علیخان نام وطن دکن عیان ہوا سمند خامہ اوسکا عرصۂ قرطاس پر اس شادگامی سے جولان ہوا

کنج قفس مین دیکھ کے بے بال و پر مجھے || اے ہمصفیرو چھوڑ گئے تم کدھر مجھے

تری پسینے کی بو کا عالم بیان کر دون سے بیخودی ہو ۔ نہ لطف یہ بوے عطر مین ہے نہ یہہ لطافت گلاب مین ہے

لب وہ کہ لعل کے بھی نگینہ پہ حرف ہے ۔ سبزہ وہ پشت لب کا کہ مینہ پہ حرف ہے

ہو کیون نہ تختۂ مشق الطبا ترا مریض ۔ جون لوح مشق اوسکے پسینہ پہ حرف ہے

حیرات اوس بن بقول حیران آہ ۔ نہ لگی آنکھ جب سے آنکھ لگی +

جنون تخلص مرزا نجف علیخان نام لخت جگر مرزا محمد علیخان ملک مالوفہ بنارس عرصہ ہوا کہ حسب اتفاق آب و خور انکو ہوئی جب دہلی کی ہوس مجنون مزاج لیلاے سخن کا دم ساز دماغ مختل سودا پرداز

دلکو شاید کوئی ستاتا ہے ++ ۔ قاصد اشک تیز آتا ہے ++

جعفر تخلص میر باقر علی نام برادر زادۂ میر نظام الدین ممنون نور چشم میر قمر الدین منت ادب یافتہ برادر کلان خود عرصہ قریب ہوا کہ ہنگام بازگشت سفر حجاز ہوئے قضا سے رہین منت توشۂ راہ عدم سفرۂ کاغذ پر اس مرثیے چنا ہر ایک خویش و اقارب کا دل آتش حسرت سے بھنا

تیغ یون دل مین خیال نگۂ یار نہ کھینچ ۔ ناخدا ترس تو کعبہ مین تو تلوار نہ کھینچ

جام تخلص لالہ کنور سین نام شاگرد شرف الدین سرور پسر غلام محی الدین عشق تمام زمانے مین مشہور نئے مضمون سانگین کاغذ مین اس کیفیت سے چھلکی شراب سخن جام طبع مین یون ڈھلکی

چڑھی اے باد کے گھوڑے پہ گو موج ہوا لیکن ۔ نہ دعوی کر سکے گلگون سے تیری ہمعنانی کا

جانی تخلص بیگم نام نور چشمی نواب قمر الدین خان مرحوم زوجہ نواب آصف الدولہ اونکی نسبت مفہوم عین شدت علالت مین اس مطلع بدیہہ سے مطلع کیا جو زبان زد عالم و مشہور زمانہ ہوا

کیا پوچھتے ہو ہمدم اس جسم ناتوان کی ۔ رگ رگ مین نیش غم ہے کہیے کہان کہان کی

جھمن تخلص لالہ جھمن ناتھ نام سواے دہلوی ہونے کے اور مضمون سے بندہ ناکام

رتبہ گل بازلیکا دلا کاوش تو پاتا — ہاتھون سے جو گرتا تو وہ پلکون سے اوٹھاتا
داغ ہر دل جو ترا چاہنے والا نکلا + — تو چراغان دیوانی کا دوالا نکلا +
صورت رشتۂ سلک گہراہی سوز فراق — تن زار اپنے یہ کس جا نہین چھالا نکلا
ہوا ہی ابتو یہ نقشہ ترے بیمار ہجران کا — کہ جس نے کھول کر منہ اوسکا دیکھا بس وہین ڈہا لگا
نہون خود بخود کیونکہ تحلیل ہین — تعجب مجھے اسپہ آنے لگا + +
کہ مجھسے وہ رشک مہ چار دہ — بڑھا کر محبت گھٹانے لگا + + +
بلائین ہاتھون نے میری جو لین تمھاری رات — بلائین ہاتھون کی لیتا رہا ہین ساری رات
یہ چرخ نے خار بیابان پر پھرایا اونکو ہاسے — سرخ ہو جاتے تھے جنکے لبعتر گل سے قدم
خدا ہی ہے کہ اب دل لیکے یہ پیغام ہو ڈہین — تمھارے روز کے آنے سے ہم بدنام ہوتے ہین
قدم ہین ناتوان جب اوسکے کوچہ سے اوٹھاتا ہون — تو شکل نقش پا ہر ہر قدم پہ بیٹھ جاتا ہون
کیونکہ تم پاس سے جاؤ ہین بھلا او کہین — دل تو لگتا ہی نہین یہان کے سوا اور کہین
آنکھ اپنی روتے روتے نہ شب تا سحر لگی — کیا جانے وصل یار ہین کسکی نظر لگی +
اللہ رے ناز کی کہ اوٹھا اوسنے ایک پھول — سر پر جو رکھ لیا تو لچکنے کمر لگی + +
اذر وہ پھر پھر آنے سے جرات کے تو نہو — ہوتی ہری ہے اے بت بیداد گر لگی
[illegible] سے یہ تیرے کوئی کل شام سے سحر تک — آہین بھراکیا ہے گھڑیان گنا کیا ہے
گل جو کھلتا ہے تو غنچہ کا چٹکنا جرات — کوس رحلت وہین گلشن ہین بجا دیتا ہے
غم سے گھٹنا یہ مرا سب ہین بڑھاتا ہی اوسے — جو مجھے دیکھے ہے وہ دیکھے جاتا ہی اوسے
اب ڈھٹائی نہ ہے پا اسکو جرات جانیے — آنکھیں جی آئینگے ابتو طبیعت آگئی + +
زلفین جو کھل گئین تو خجل رات ہوگئی — چہرا جو کھل گیا تو سحر رات ہوگئی
بزم تصویر ہے جرات یہہ بزم + — بات بھی یہان نہین کرتا کوئی + +
خموشی کی ہماری جا بجا اب قصہ خوانی ہے — برابر سوز بان کے ایک اپنی ذرہ باقی ہے
لے آئینہ مانگ اوسنے جو ایکبار لگائی — ظلمات ہین ایک راہ نمودار نکالی
رکھی نہ پروا وہ جیسے کیونکہ ذات باری کی حاجت نہ — یہ اوسکا لکھا نہین گویا خدا کی قدرت لکھا ہین

| | |
|---|---|
| مرے ادب نے رکھا مجکو یہان تلک محروم | کہ بعد قتل بھی دامن تلک لہو نہ اوڑا |

ثابت تخلص اجابت علیخان نام مضمون شعر اسطرح سے عیان تمام خاطر شکستہ برثابت مقرر کہ یہ مذاق سخن سے بہرہ ور

| | |
|---|---|
| وقت مرنے کے مرے پاس وہ موجود ہوا | اپنے ہی جی کا زیان اپنے تئین سود ہوا |

## حرف الجیم

جرأت تخلص شیخ قلندر بخش نام نظر ایسا آتا ہے کہ انکی آنکھین نور بینائی سے محروم مزاج انکا طرف علم موسیقی کے رکھتا ہے وہ موم آہنگ ساز و برگ اس علم کا مسلم علم احکام انجم شماریسی محرم خوشہ چین خرمن مرزا سلیمان شکوہ و مرد لاور جیسے عیان شکوہ ہمعصر غلام ہمدانی مصحفی و میر انشاء اللہ خان اکثر مشاعرات مین اون سے ہم ردیف رہے تخمیناً چالیس برس گذرے کہ ہوے اس جہان سے روان طرز کلام خوش اسلوب انداز سخن نہایت مرغوب رسوخ شاگردی انکے سے جعفر علی حسرت نازان طبع متین و مستحکم و صاحب دیوان صاحب گلشن بیخار ان سے یون کرتے ہین تکرار وہ کہ چون از اصول و قوانین این فن بہرہ نداشتہ نغمہ ہاے خارج از آہنگ بسرودہ آوزہ اش کہ چون طبل دور تر رفتہ از انست کہ پذیراے خاطر و گواراے طبع اوباش والواط حرف میزدہ معہذا ابیاتش بغایت خوش ادا و دلربا آمدہ بالجملہ ہر انچہ از دیوانش بطریق اہل فن بود انتخاب ودرین اوراق ثبت افتاد الخ تو کیا جو اشعار داخل گلشن بیخار ہین وہی قابل دید و مشاہیر دیار ناپائدار ہین لیکن قیاس مین نہین آتا کچھ کہا نہین جاتا مگر یہ کہ انسان ہے کیونکر اسکے کلام مین خطا سرزد نہین کون ہے جسکے سخن مین رطب و یابس و نیک و بد نہین بہرحال ثابت ہے کہ صاحب گلشن بیخار کو ہر ایک شاعر کا نقصان بیان کرنا اور زہر کسی کے سخن مین دل توڑ کر نقص کامل پہ دھیان دھرنا چشم نابینا سے مبصران سخن کو نور کلام دکھایا اور دیدہ و دانستہ عین الطاف سے سوجھایا

